
روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل صرف خزینہ روحانیات
ماھنامہ
خزینہ روحانیات
لاھور
November
2021
جلد نمبر 12
شمارہ نمبر 7
قیمت: 60 روپے
پسند کی شادی / رشتہ کیلئے روحانی اعمال
آیاتِ خمسہ سے تسخیرِ جنات
اعمالِ چاند گرہن
تسخیر ھمزاد کے اعمال
ہائی بلڈ پریشر کی وجوہات اور علاج
دشمن تباہ ہو جائے
darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyat
khazinaruhanyat

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبین علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جاسکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جاسکے۔ آپ بغیر نقصان اور رجعت کے کئی اعمال کے عامل بن سکتے ہیں۔

**چاند گرہن** آغاز 19 نومبر دوپہر 11:02۔ اختتام 19 نومبر شام 05:03۔ **سورج گرہن** آغاز 4 دسمبر صبح 10:29۔ اختتام 4 دسمبر دوپہر 02:37۔

## نورانی اعمال

- حصارِ خاص
- حصارِ قرآنی کبیر
- دعائے حیدری
- سات سلام
- آیت شفاء
- منزل کا عمل
- سورۃ اخلاص
- سورۃ جن
- سورۃ قریش
- اَفَحَسِبۡتُم کے عمل کے عامل بنیں

## علوی نورانی اعمال

- عمل باندھ جادو
- عمل عصائے کلیم اللہ
- مندرہ شاہ علی
- مندرہ کبیر
- نورانی مندرہ

## خاص خاص اعمال

- بکرے والا عمل
- سری والا عمل
- تھیلی والا عمل
- اونٹ کی ہڈی والا عمل

## علوی اعمال

- چہل کاف 2
- چہل کاف 3
- چہل کاف 4
- قصیدہ غوثیہ
- عمل حب خاص 1
- عمل حب خاص 2
- عمل واپسی سحر 1
- عمل واپسی سحر 2

## باموکل اعمال

باموکل اعمال کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ ان میں سخت پرہیز کے ساتھ چلہ کشی کرنا اور پھر تھوڑی سی غلطی پر رجعت اور نقصان کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ باموکل اعمال کرنے کے لیے گرہن کا وقت ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ بغیر کسی نقصان و رجعت کے عمل کریں۔

- آیت الکرسی باموکل
- آیت قطب باموکل
- چہل کاف باموکل
- سورۃ اخلاص باموکل 1
- سورۃ اخلاص باموکل 2
- سورۃ مزمل باموکل
- سورۃ یٰسین باموکل
- سورۃ فیل باموکل
- سورۃ جن باموکل
- سورۃ کوثر باموکل
- سلام قولا من رب رحیم باموکل
- حسبنا اللہ و نعم الوکیل باموکل
- بسم اللہ باموکل
- اللہ الصمد باموکل
- آیت کریمہ باموکل

**نوٹ** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے باموکل اور خاص اعمال ہیں جو عاملین حضرات کر سکتے ہیں۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com







جلد 12 ربیع الثانی ۱۴۴۳ھ / نومبر 2021ء شمارہ 7

## مجلس مشاورت



darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat@gmail.com
khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات
0322-4773786, 042-35410586

**قیمت 60 روپے**

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 800 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے

سالانہ ممبرشپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1300 روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1600 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 2200 روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی 27،28،29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Whatspp/Email: 700 روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی یکم تاریخ کو رسالہ Whatspp/Email کیا جائے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

### ضروری ہدایات:

1. رقم بھیجنے کے بعد منی آرڈر رسید/ موبائل اکاؤنٹس کی ٹرانزیکشن ID یا سکرین شارٹ / بینک ڈپازٹ سلپ 0302-8401977 پر واٹس ایپ کیجیے یا مکمل تفصیل ایس ایم ایس کیجیے یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ رقم جمع کروانے سے پہلے بل کی مکمل تفصیل کیلئے پہلے متعلقہ شعبے کے فون نمبر پر رابطہ کیجئے۔ جو بل بتایا جائے، اتنی ہی رقم جمع کروائی جائے۔
2. موبائل اکاؤنٹس سے رقم نکلوانے پر اضافی چارجز کمپنی والے وصول کرتے ہیں۔ اس لئے موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروانے کی صورت میں اضافی چارجز بل میں لگائے جائیں گے۔

**1 منی آرڈر:** بنام دار العمل چشتیہ، 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے پتے پر منی آرڈر کریں۔ فارم پر اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور مطلوبہ رقم کی تفصیل لازمی تحریر کریں۔

**2 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔

easypaisa بنام خالد مقبول۔ 03437772772

JazzCash بنام مکتبۃ العارف۔ 1 03028401977

2 #0*786* ملائیں اور Till Id_ 0016 5958 درج کریں۔

UBL Omni بنام خالد مقبول۔ 03437772772

Upaisa بنام خالد مقبول۔ 33343082867

**3 بینک اکاؤنٹس:** درج ذیل دونوں اکاؤنٹس میزان بینک کے ہیں۔

**1 برائے ماہنامہ خزینۂ روحانیات:**

بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736

**2 برائے دیگر تمام شعبہ جات:**

بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466

مزید تفصیلات کے لیے لنک وزٹ کیجیے: darulamal.org/payment

**مشیر قانونی** چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

**ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں**

**بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا**

دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org
info@darulamal.org
darulamalchisht darulamalchishtia
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)
پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

نومبر 2021ء ربیع الثانی ۱۴۴۳ھ



## اہم گذارش

تمام قارئین، شاگرد وممبران، احباب، لکھاریوں، قلم کاروں، اساتذہ وعاملین سے درخواست ہے کہ ماہنامہ خزینہ روحانیات کیلئے اپنے قیمتی مضامین، مجربات، اعمال، سینے کے راز، آزمودہ عملیات، مجرب تعویذات ونقوش، اہم انکشافات، انمول وظائف، تیر بہدف کلمات اور انوکھے بھید ادارے کو جلد از جلد ارسال فرمائیں۔ اپنا تجربہ دوسروں تک پہنچائیں اور دکھی انسانیت کی خدمت کریں۔ یہ مضامین آپ کے نام سے شائع کیے جائیں گے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوں گے۔ (ادارہ)

# حمد ربِ ذوالجلال

اپنی اونچی شان کا، ہے مظہر سائیں
تُو سب سے اعلیٰ ہے، تُو برتر سائیں

تیری رحمت ۔۔۔۔۔۔ ہر تاریکی دور کرے
تیرا خاور ہے ۔۔۔۔۔۔۔۔ تیرے اختر سائیں

تُو خالق ہے ۔۔۔۔۔ گلشن اور صحراؤں کا
تُو مالک ہے ۔۔۔۔۔ تیرے بحر و بر سائیں

ہر سُو پھیلے سایے ۔۔۔۔۔۔۔۔ نا امیدی کے
میری آس کا دیپک ۔۔۔۔ روشن کر سائیں

کون سا در ہے تیری چوکھٹ سے بڑھ کر
اس در پر ۔۔۔۔۔۔۔ سجتا ہے میرا سر سائیں

جب حافظ ہے ۔۔۔۔۔۔ تیری رحمت کا گھیرا
کیسا خوف جہاں کا ۔۔۔۔۔۔۔۔ کیسا ڈر سائیں

میری اجڑی جھوک بسے، گر تو چاہے
میرے دل کی، خالی جھولی بھر سائیں

میری بھی پرواز ۔۔۔ فلک تک ہو مولیٰ
مجھ کو بھی مل جائیں بال و پر سائیں

بس تیری رحمت کی طالب ہے نسریںؔ
کب اس کو درکار ہیں مال و زر سائیں

(نسرین سید)

# نعت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

ازل سے اعلیٰ و برتر ہے جن کی ذات عیاں
ہمارے بس میں کہاں ان کی ہوں صفات عیاں

کہاں مجال کہ لفظوں میں ہو ثناء ہم سے
بس اک اشارے میں کرتے رہیں وہ بات عیاں

خدا کی شان کہ شاہ زمن کے ورثے میں
وہ اک چٹائی، وہ کملی کی کائنات عیاں

سکھا گئے ہمیں سبحان ربی الاعلیٰ
الہ و عبدہ کا جس میں التفات عیاں

نہ ہوتا آج زمانے میں باعمل کوئی
نہ گرحضور کی ہوتی مثالی ذات عیاں

ہمی کو بخشا گیا ان کا اسوۂ حسنہ
کہ جس کی پیروی مومن کی ہے نجات

قدم رکھیں گے اگر اپنے جادۂ حق پر
ہمارے سامنے ہو گی رہ حیات عیاں

(سید انور جاوید ہاشمی)







محترم قارئین کرام! السلام علیکم نومبر کا مہینہ شروع ہو چکا ہے۔ ادارے سے وابستہ شائقین علوم روحانیہ اپنے اسباق لے کر سردی کی طویل راتوں کی فرصت وغنیمت کو کام میں لا رہے ہیں کیونکہ بزرگوں کا ایک مقولہ ہے ”جس کو بڑے درجے اور رتبے کی چاہت ہو وہ راتوں کو محنت کرے۔“

لہٰذا مریض ہوں یا روحانی معالجین سب لوگ اپنی روحانی طاقت اور پرواز کے اضافے، ترقی اور کامیابی، تسخیر و برکت کے حصول کے لئے کمر بستہ ہیں۔ ادارے کے سرپرست حضرت خالد مقبول صاحب دامت برکاتہم نے وضاحت کے ساتھ ہمیشہ سے یہ تاکید کی ہے کہ اگر آپ مریض ہیں یا معالج دونوں صورتوں میں مسائل سے نجات کے لیے یا کامیابی و ترقی کے ساتھ اپنی روزمرہ زندگی کو محفوظ و مضبوط بنائیں۔ اپنے دشمنوں کو شکست دینے کے ساتھ اس دشمن کو تگنی کا ناچ نچاتے ہوئے، اس کے دانت کھٹے کرنے کی استعداد و صلاحیت کا حصول محنت کے ساتھ ساتھ ادارے کے ساتھ رابطے میں رہتے ہوئے اپنے مسائل کے حل کی جو کامیاب کوشش ہوتی ہے اس پر اللہ کا شکر ادا کرنا اور جو کمی کوتاہی یا مزید کام کرنے اور راہنمائی کی ضرورت ہے اس کو سیکھنا۔ مریضوں کے لئے ایک اہم لائحہ عمل یہ ہے کہ روحانی علاج گاہ میں اپنے علاج کی روزانہ یا کم از کم 3 دن کے بعد اطلاع دینا کیونکہ عمومی شکایت یہ سننے کو ملتی ہے کہ ایک ماہ رابطے کے بعد کہتے ہیں کہ کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ مگر جب پوچھا جائے کہ آپ کتنے دن کے بعد رابطے میں آئے ہیں تو پھر پتہ چلتا ہے کہ ایک ماہ سے زائد ہو چکا ہے۔ لہٰذا مناسب وقفے سے رابطہ رکھا جائے۔

دوسری اہم بات یہ ہے کہ جو اعمال مثلاً چہل کاف یا دیگر اعمال جو روحانی علاج گاہ کے توسط سے آپ کو محنت، گھر، دفتر، کاروبار، زرعی زمین سمیت جس جگہ و مقام کی روحانی صفائی کے لئے دیا گیا ہے۔ اس کی چلہ کشی جو بتائی گئی ہے اس کو پورا کریں۔ کیونکہ بار بار حملہ ہونا یا طبیعت، مزاج، صحت کا بار بار بگڑنا یا گھر میں مریضوں کی بہتات اور کاروبار، کام کاج کا نا چلنا یا بار بار علاج میں رکاوٹ آنا۔ ان تمام علامات یا حالات کا دائمی حل آپ کا اپنے پیروں پر مستقل بنیادوں پر کھڑا ہونا ضروری ہے۔ ورنہ ہمیشہ کی شفاء خواب ہو سکتی ہے، حقیقت کا روپ دھارے یہ ناممکن ہے۔ لہٰذا ادارہ دارالعمل چشتیہ کے عرصہ 25 سال کے تجربات بلکہ عملی تجربات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے مریض اپنے تمام مسائل کو خود حل کرنے کے قابل بن جائیں۔ یہ ہماری بھرپور کوشش اور مہم ہے جس کے نتیجے میں اب تک ہزار ہا افراد پوری دنیا کے کونوں میں فائدہ اٹھا کر سکھ کی زندگی گزار رہے ہیں۔

دوسرے درجے میں معالجین کو یہ عرض وگزارش ہے کہ آپ جو چلہ کشی، ریاضت، محنت کر رہے ہیں۔ آپ کو یقین کی وہ معراج حاصل کرنی ضروری ہے کہ اللہ کے فضل سے آپ جس ادارے سے وابستہ ہیں جو اساتذہ ہیں وہ پوری دنیا میں واحد ادارہ ہے جو روحانی علوم کو عملی طور پر سکھا رہا ہے۔ اور اساتذہ کرام انتہائی مخلص، شفیق اور ہر مسئلے کے حوالے سے راہنمائی اور محبت سے حل سیکھا اور بتا رہے ہیں۔ آپ روحانی معالج بن رہے ہیں۔ الحمدللہ دنیا کے واحد اور منفرد ادارے سے وابستہ ہیں تو نظر بد، جادو جنات سے اپنے آپ کو پاک کرنا ضروری ہے۔ اور آئندہ پاک رکھنا، یعنی حفاظت، حصار کا بندوبست کرنا بھی ادارے سے سیکھنا ضروری ہے۔ اپنے گھرانے، خاندان، کاروبار، ملازمت، آستانے کو محفوظ اور مضبوط بنانا بھی ضروری ہے۔

ورنہ بھرپور تیاری کے بغیر صرف پیسے کے لالچ میں علاج میں ہاتھ ڈالنا اور پھر نتیجے کے طور پر ناکامی یا پریشانی مول لینا نامناسب ہے۔ اب حاضری کے مریض ہوں یا جادو یا جنات کے ڈیرے بسیرے والے مریض، شادی کی بندش والی مریضائیں ہوں یا اولاد کی بندش کا مسئلہ ہو، پھر گھریلو ناچاقیاں ہوں یا طلاق کے خطرات ان سب باتوں اور حالات کو درست کرنے اور تشخیص سیکھنے سمیت ہر معاملے کے حوالے سے ادارے میں حاضری دے کر معاملات کو سلجھاؤ سیکھنا ضروری ہے۔ اور اگر ادارے میں حاضری ممکن نا ہو تو فون پر رابطے میں رہ کر ان تمام باتوں کو حل کرنا سیکھا جائے۔ رابطے کے بغیر صرف کتاب یا ذاتی طور پر بغیر سیکھے یہ سوچنا کہ فلاں عمل کام نہیں کرتا نامناسب ہے۔ لہٰذا کتاب کے ساتھ ساتھ اساتذہ کی راہنمائی اور ان کے ساتھ رابطے کو مضبوط بنانا ضروری ہے۔ لہٰذا میری ان گزارشات کو مدنظر رکھیں اور کامیابی کی سیڑھی پر چڑھتے چلے جائیں۔




**حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہٗ**

(ناظم روحانی درس گاہ، نائب ناظم روحانی علاج گاہ، معاون مدیر خزینہ روحانیات)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ

(پارہ نمبر 27 سورۃ الرحمن آیت نمبر 15)

صدق اللہ العظیم

محترم قارئین خزینہ روحانیات! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

آج کے درس قرآن میں آپ پارہ نمبر 27 سورۃ الرحمن کی آیت نمبر 15 کا ترجمہ وتفسیر کا مطالعہ فرمائیں گے۔ اس آیت مبارکہ میں خالق کائنات قوم جنات کی تخلیق کا مادہ بتلاتے ہوئے ارشاد فرما رہے ہیں کہ ہم نے جنات کو آگ کے شعلوں سے پیدا فرمایا ہے۔ یعنی جنات کی اصل اور تخلیق کا مادہ آگ ہے۔ جس طرح ہم انسانوں کی اصل اور ہمارا تخلیقی مادہ مٹی ہے۔ اس طرح جنات کا مادہ تخلیق آگ ہے۔ ہمارا مادہ تخلیق مٹی ہے لیکن ہم ظاہری صورتحال میں اور ہم نظر آنے میں مٹی نہیں ہیں بلکہ ہمارا وجود گوشت پوست اور ہڈیوں کا مرکب اور مجموعہ نظر آتا ہے۔ اسی طرح جنات آگ نہیں ہیں۔ ان کی حقیقت، ان کا ماضی، ان کا خمیر، ان کا عنصر، ان کا تخلیقی مادہ آگ ہے۔ بظاہر وہ گوشت کا مجموعہ ہیں یعنی نظر آنے میں، رہنے میں، بسنے میں، چلنے پھرنے میں، اپنی تمام نقل وحرکت میں ظاہری وجود میں وہ آگ نہیں ہیں۔ بعض لوگوں کا یہ کہنا ہے کہ اگر کسی جگہ پر جنات رہتے ہوں یا کسی شخص کے جسم میں جنات داخل ہو جائیں تو اس پر پانی ڈالنے سے اور اس جگہ پر پانی ڈالنے سے جنات ختم ہو جاتے ہیں یا یہ کہ جنات بھاگ جاتے ہیں۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ جنات چونکہ آگ ہیں اور آگ پانی سے بجھ جاتی ہے۔ پانی سے آگ ختم ہو جاتی ہے۔ پانی آگ کے وجود کو ختم کر دیتا ہے۔ پانی آگ کا دشمن ہے۔ پانی آگ کا مخالف ہے۔ پانی اور آگ میں تضاد اور تصادم ہے۔ اس تضاد اور تصادم میں پانی غالب آنے والی چیز ہے۔ اور آگ مغلوب ہونے والی چیز ہے۔ بہرحال ان کے فلسفے کا مفہوم اور خلاصہ یہ ہے کہ جنات کو بھگانے، جنات کو نکالنے، جنات سے نجات، جنات کے چھٹکارے، جنات سے حفاظت کیلئے پانی زبردست اور لاجواب و بے مثال چیز ہے۔ پانی چھڑکو، پانی ڈالو، پانی پھینکو، پانی بہاؤ، پانی انڈیلو تو سب جنات نام کی چیز ختم ہو جائے گی۔ میں ان حضرت صاحب کا ویڈیو کلپ سن کر بڑا حیران ہوا۔ اور ان کے مہمل دلائل سن کر پریشان بھی ہوا۔ میرا ایسے تمام جدید محققین کو ایک ہی جواب ہے کہ جس چیز کا علم، جس چیز کا نالج، جس چیز کی تحقیق، جس چیز کا مطالعہ نہ ہو تو پھر اس موضوع پر خاموشی ہی بہتر ہے۔ اور خاموشی بہترین سلامتی اور بہترین نجات والی چیز ہے۔ حالانکہ نہروں، دریاؤں، سمندروں میں اور ان کی تہہ میں جنات کے بڑے بڑے قبیلے بستے ہیں۔ پانی اگر جنات کیلئے نسل کشی یا خاتمے اور تباہی و بربادی کا سبب ہوتا تو سب سے پہلے تو وہ جنات اور آسیب کے قبائل ختم ہوتے۔ اللہ پاک بارش ہی نہ برساتے کہ کہیں بارش سے قوم جنات ختم ہی نہ ہو جائے۔ اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ یہ تحقیق اور فلسفہ آج تک نہ کسی نے بیان کیا ہے اور نہ ہی کسی نے لکھا ہے اور نہ ہی کسی نے اس پر عمل کیا ہے۔ چونکہ جنات سے متعلقہ کئی واقعات انبیاء کرامؑ، صحابہ کرامؓ، اولیاء کرامؒ کے کئی روایات اور بے شمار کتابوں میں ملتے ہیں۔ ان میں یہ جواب، یہ حل، یہ طریقہ کہیں بھی پڑھنے، دیکھنے، سننے میں نہیں آیا۔ اس طرح تو پھر انسان کو بھی پانی سے بچنا چاہیے۔ چونکہ انسان مٹی کا ہے۔ آگ کی طرح مٹی کا بھی پانی دشمن ہے۔ پانی سے مٹی ڈھل جاتی ہے۔ پانی سے مٹی گھل جاتی ہے۔ پانی سے مٹی پگھل جاتی ہے۔ پانی سے مٹی بہہ جاتی ہے۔ پانی سے مٹی کا کیچڑ بن جاتا ہے۔ پانی سے مٹی دلدل کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ شکر ہے کہ مفتی صاحب کی توجہ ادھر نہیں ہوئی۔ یا ان کا خیال اس طرف نہیں آیا ورنہ تو وہ یہ ارشاد بھی فرماتے اور یہ ہدایات بھی جاری کرتے کہ خبردار انسان پانی سے بچ کر رہیں ورنہ پانی ان کو ختم کر دے گا۔ پانی سے وہ کیچڑ بن جائیں گے۔ ویسے ان کے علمی لیکچر سے میں یہ اندازہ لگا رہا تھا کہ اگر ان کے خیال عالیہ میں یہ چیز آجاتی تو ضرور ارشاد فرماتے کہ دشمنوں، کافروں، مشرکوں، ظالموں، غیر مسلموں، قاتلوں، خونخواروں، انسان دشمن سفاک درندوں سے ڈرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ جب وہ سامنے (بقیہ ص 45)

# ایک نشست سیدنا معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینہ روحانیات)

حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری ۵۳۷ھ میں سجستان کے علاقہ سنجر میں پیدا ہوئے۔ آپ نے اپنی زندگی میں سینکڑوں مشائخ سے ملاقات فرمائی۔ آپ کی بزرگی سے متاثر ہو کر لاکھوں ہندوؤں نے اسلام قبول کیا۔ حج کی نیت سے آپ حجاز مقدس تشریف لے کر گئے تو جب روضہ اقدس پر حاضری کی سعادت نصیب ہوئی۔ رات کو سوئے تو خواب میں سرکار دو عالم ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی اور آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ معین الدین ہندوستان میں جا کر دین پھیلاؤ۔ تمہاری ہندوستان کے لوگوں کو سخت ضرورت ہے۔ آپ ﷺ کا حکم مبارک سن کر آپ وہاں سے عازم سفر ہوئے۔ مدینہ منورہ سے جب آپ ہندوستان کیلئے روانہ ہوئے تو لاہور آ کر 6 ماہ تک قدوۃ الاولیاء سراج الاولیاء حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے مزار اقدس پر قدموں کی جانب چلہ کشی فرمائی۔ چلہ کشی میں بہت سارے فیوض و برکات حاصل کرنے کے بعد فرمایا۔ گنج بخش فیض عالم مظہر نور خدا۔ ناقصاں را پیر کامل کاملاں را راہنما۔

حضرت خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ پاک نے بہت سوز و گداز والا دل عطا فرمایا تھا۔ جب بھی اللہ کا ذکر مبارک، جناب رسول اللہ ﷺ کا ذکر مبارک یا پھر فکر آخرت کی بات ہوئی تو آپ زار و قطار روتے تھے۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ عارف اسے کہتے ہیں جس پر روزانہ انوار الٰہی کا نزول ہوتا ہو۔ وہ ہر وقت عشق الٰہی میں مست ہو۔ سوتے جاگتے، اٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے ہر لمحہ یاد الٰہی سے غافل نہ ہو۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ ایک دن ایک صوفی سے حضرت خواجہ ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ (۱) عارف وہ لوگ ہوتے ہیں کہ جن کے دل سے بشریت کی کدورت دور ہو جاتی ہے۔ (۲) عارف وہ لوگ ہوتے ہیں کہ جن کے دل حرص و ہوس سے پاک ہوتے ہیں۔ (۳) عارف وہ لوگ ہوتے ہیں جو ہر وقت عشق الٰہی میں مستغرق رہتے ہیں۔ (۴) عارف وہ لوگ ہوتے ہیں جو اللہ پاک کے غیر کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھتے۔ (۵) عارف وہ لوگ ہوتے ہیں جو ہر طرح، ہر رنگ، ہر نسل، ہر قوم، ہر مذہب کے بندوں سے اللہ کی ذات کیلئے پیار و محبت کرتے ہیں۔ حضرت فرماتے تھے کہ اسی طرح ایک بار حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ حضرت عارف کی کیا تعریف ہے؟ تو حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ (۱) عارف وہ ہے جو دنیا اور دنیا والوں سے کسی بھی قسم کی کوئی غرض نہ رکھے۔ (۲) عارف وہ ہے جو اپنا سب کچھ اللہ کے راستے میں لٹا دے۔ ایک مجلس میں آپ نے فرمایا کہ صحبت کا اثر ضرور ہوتا ہے، اگر کوئی بُرا انسان بھی نیک صحبت میں بیٹھے تو نیک ہو جاتا ہے اور اگر نیک انسان بری صحبت میں بیٹھے تو بُرا بن جاتا ہے۔ پس جو بھی نیک بنا تو نیک صحبت سے بنا۔ فرمایا کرتے تھے کہ اہل سلوک کے نزدیک نیک صحبت نیک کام کرنے سے ہزار گنا بہتر ہے۔ کیونکہ نیکی کا شوق، نیکی کی محبت، نیکی کی طلب، نیکی کی تڑپ، نیکی کا جذبہ نیکوں کی صحبت سے ہمیشہ پیدا ہوتا ہے۔ ایک مجلس میں فرمایا کہ قیامت کے دن عاشقان الٰہی سے اللہ پاک فرمائیں گے کہ تم جنت میں جاتے کیوں نہیں؟ تو وہ سب عرض کریں گے کہ ”یا اللہ“ ہمارا مطلوب حقیقی تو صرف اور صرف آپ ہی ہیں۔ ہم نے آپ کو پالیا تو سب کچھ ہی پالیا۔ جنت میں انہیں بھیجیں کہ جنہوں نے جنت کی طلب میں آپ کو اپنا پروردگار مانا اور جنت ہی کی طلب میں آپ کی عبادت کی ہے۔ ایک مرتبہ فرمایا کہ اللہ پاک کی محبت کی علامت یہ ہے کہ ہمیشہ اللہ پاک کا فرماں بردار بن کر رہے۔ ہمیشہ اس بات سے ڈرتا رہے کہ اللہ کہیں دوستی ختم نہ کر دے اور اپنے آپ سے دور نہ کر دے۔ ایک مجلس میں فرمایا کہ اللہ پاک کے دوست کی تین نشانیاں ہیں۔ لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت کون کون سی؟ فرمایا کہ (۱) سمندر جیسی سخاوت۔ (۲) آفتاب جیسی شفقت۔ (۳) زمین جیسی تواضع۔ فرماتے تھے کہ جس میں یہ اوصاف ہوں کہ سمجھ لو (بقیہ ص 45)

قسط:2

# فضائلِ قرآن معظم

قیصر احمد
بی اے (کراچی)

کوئی جنت میں داخل نہ ہوگا مگر بسم اللہ کے جواز کے ساتھ (یعنی بسم اللہ پڑھ کر داخل ہوگا) حضرت ابن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ اس پیاری آیت کے حروف انیس (۱۹) ہیں اور جہنم کے بھی انیس (۱۹) درجے ہیں۔ عذاب کے بھی انیس (۱۹) فرشتے ہیں۔ جس کو جہنم کے ان انیس درجوں سے اور عذاب کے فرشتوں سے بچنا ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ بکثرت بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ پڑھے کیونکہ بسم اللہ کا ہر حرف ہر عذاب کے فرشتے کے سامنے سپر بن جاتا ہے۔

حضرت ابوبکر وراق نے فرمایا کہ بسم اللہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے اور اس کے ہر حرف کی تفسیر علیحدہ ہے (جو صفحات کی کمی کے سبب یہاں نہیں دی جارہی)۔

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جس کام کے شروع میں بسم اللہ نہ پڑھی جائے تو وہ کام ادھورا اور ناقص رہ جاتا ہے۔ لہٰذا ہر کام شروع کرنے سے قبل بسم اللہ ضرور پڑھ لیں۔

حضرت بشر حافی نے ایک کاغذ جس پر یہ دعا لکھی ہوئی تھی اٹھالیا اور اس کاغذ کو خوب خوشبو میں بسالیا۔ رات کو خواب دیکھا۔ اللہ پاک فرمارہے ہیں بشر! تم نے میرے نام کو خوشبو میں بسایا میں تمہارا نام کو دنیا و آخرت میں خوشبودار بناؤں گا۔

حضرت علیؓ نے فرمایا کہ جب تم کسی پریشانی یا تکلیف میں گھر جاؤ تو بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ پڑھو۔ ان شاء اللہ، اللہ پاک اس کی برکت سے ہر طرح کی بلائیں اور دکھ و تکالیف کو ٹال دے گا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو دیکھا جو بسم اللہ لکھ رہا تھا، اس کو دیکھ کر انہوں نے فرمایا کہ اس کو اچھا اور خوبصورت کر کے لکھو کیونکہ ایک شخص نے بسم اللہ کو خوشخط اور خوشنما لکھا تھا تو اللہ تعالیٰ نے اس کو بخش دیا تھا۔

## جسمانی و روحانی بیماریوں کو دور کرنے کیلئے

بسم اللہ کا ورد نہایت ہی اکسیر ہے۔ طبیبان طب روحانی کے نزدیک بسم اللہ کا ہر وقت پڑھنا زہر قاتل اور سحر کیلئے تریاق سے بہت زیادہ مؤثر ہے۔ اس کے پڑھنے سے شیطان ذلیل و خوار ہوتا ہے۔ اور دور بھاگ جاتا ہے۔

جس کھانے پر بسم اللہ نہ پڑھی جائے اس کھانے میں شیطان شریک ہوجاتا ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب انسان برہنہ ہوتا ہے (غسل یا رفع حاجت کے وقت) تو اس کی شرمگاہ اور شیطان کے درمیان بسم اللہ پردہ بن جاتی ہے۔ اس لئے برہنہ ہونے سے قبل بسم اللہ پڑھ لینا چاہیے۔

اگر جنگل میں کسی جانور یا دشمن کا خطرہ یا خوف ہو تو اکیس (۲۱) مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر حصار کھینچ دیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خدا کی حفاظت نصیب ہوگی۔ جس کے گھر میں زیادہ کھانا اٹھتا ہو وہ جمعہ کی رات میں باوضو ایک سو ایک مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر اشیائے خوردنی وآٹے پر دم کردے اور پانچ جمعے تک ایسا ہی کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت رہے گی اور تنگی رزق میں کبھی گرفتار نہ ہوگا۔

اگر کسی کے سر میں درد ہوتا ہو تو وہ سورج نکلنے سے قبل عرق گلاب میں تین سو تیس (۳۳۰) مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر دم کرے اور ماتھے پر لگائے، ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

حضرت وہب بن منبہ فرماتے ہیں کہ بسم اللہ کو ایسی عزت و سلطنت حاصل ہے جو اور کلموں کو حاصل نہیں ہے۔ ذبیحہ اسی سے حلال ہوتا ہے۔ تمام عبادتوں اور طہارتوں میں اس کا ہونا ضروری ہے۔ سچے دل سے بسم اللہ کہنے والا نہ دریا میں غرق ہوگا، نہ آگ میں جلے گا اور نہ سانپ بچھو اس کو کاٹے گا۔

بیمار یا جادو کئے ہوئے انسان پر متواتر سات دن تک سو، سو بار پڑھ

کردم کرنے سے خدا کے حکم سے بیماری، تکلیف اور جادو کی شکایت دور ہو جائے گی۔

اگر اکیس بار لکھ کر بچے کے گلے میں لٹکا دیا جائے تو بچہ نیند میں نہ ڈرے اور ہر آفت سے محفوظ رہے۔

اگر پینتیس (۳۵) بار لکھ کر گھر میں لٹکا دیا جائے تو بچہ نیند میں نہ ڈرے اور ہر آفت سے محفوظ رہے۔

اگر پینتیس (۳۵) بار لکھ کر گھر میں لٹکا دیا جائے تو اس گھر میں جن شیطان نہ آئیں اور مال و دولت وکمائی میں برکت ہو۔ دوکان میں لٹکا دیا جائے تو کاروبار میں فائدہ و برکت ہو۔ اگر دیوانے کے کانے میں اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں تو جلد صحت یابی ہوگی اور مرگی والے پر دم کرنے سے جلد افاقہ ہوگا۔

## سورۂ فاتحہ مکی

سورۂ فاتحہ کو افضل القرآن قرار دیا ہے۔ احادیث میں اس سورت کریمہ کے تیس ناموں کا ذکر کیا گیا ہے جو اس کے کمال شرف پر دلالت کرتے ہیں۔ دوسری خصوصیات یہ ہیں کہ یہ سورۃ ایک حیثیت سے پورے قرآن کا متن ہے یعنی خلاصہ ہے۔ سارا قرآن اس کی شرح و تفصیل ہے، اسی وجہ سے اس سورۃ کا نام احادیث پاک میں اُم القرآن واُم الکتاب آیا ہے۔ (تفسیر معارف القرآن صفحہ ۷۳) اس کا نام سورۂ شفاء ہے۔ ایک مرتبہ کسی کے سانپ نے کاٹ لیا۔ حضرت ابوسعید خدریؓ نے سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر دیا وہ اچھا ہو گیا۔ (تفسیر ابن کثیر ملخصاً) ایک دوسری حدیث میں ہے کہ سورۂ فاتحہ ہر بیماری کیلئے شفاء ہے (تفسیر بیضاوی شریف)۔ اس سورۃ کا نام کنز بھی ہے۔ کنز کہتے ہیں اس مال کو جو محفوظ کر کے کسی چیز کے اندر رکھ دیا جائے کیونکہ سورۂ الحمد شریف کے اندر قرآن کریم کے قیمتی مضمون جو مال سے کہیں زائد عمدہ ہیں جمع کر دئے گئے ہیں۔ حضرت علیؓ کا فرمان ہے کہ الحمد شریف ایسے خزانے سے نازل کی گئی ہے جو عرش کے نیچے ہے۔

(خلاصہ حاوی صفحہ ۱۷۔ ۲۴)

رسول کریم ﷺ نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے سورۂ الحمد شریف جیسی کوئی سورت نہ توریت میں نازل ہوئی، نہ انجیل میں اور نہ زبور میں اور نہ ہی خود قرآن شریف میں کوئی دوسری سورت اس جیسی ہے۔ (معارف القرآن ص ۳۷ ج ۱)

حاکم نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ سورت مجھ کو عرش کے نیچے سے عطا ہوئی ہے اور مسلم ونسائی میں تحریر ہے کہ جبرائیل علیہ السلام ایک مرتبہ نبی محترم افضل الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے کہ انہوں نے ایک آواز اوپر سے سنی، سر اٹھایا اور کہا یہ آواز والا ایک فرشتہ ہے کہ جو آج کے سوا کبھی زمین پر نہیں اترا۔ اس فرشتے نے نبی کریم ﷺ کو سلام عرض کیا اور کہا دونوں کا مژدہ لیجئے جو آپ کو دئے گئے ہیں یعنی دو سورتیں اپنے پڑھنے والوں کیلئے قیامت کے دن نور ہوں گی۔ راہ کی آفتوں سے بچائیں گی اور آپ سے پہلے یہ تحفہ کسی نبی کو نہیں دیا گیا۔ یہ تحفہ نور آپ کے واسطے اور آپ کی امت کیلئے عطا ہوا۔ ایک ان میں سورۂ فاتحہ ہے اور دوسری سورۂ بقرہ۔ ان میں سے کوئی حرف ایسا نہیں ہے کہ آپ پڑھیں اور اس کا ثواب آپ کو نہ ملے۔ ابوداؤد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ سورۂ فاتحہ کفایت کرتی ہے ہر اس چیز سے جو قرآن بھر میں ہے۔ اگر سورۂ فاتحہ کو ترازو کے ایک پلڑے میں رکھیں اور تمام قرآن دوسرے پلڑے پر تو بے شک سورۂ فاتحہ سات قرآن کی برابری کرے گی۔ (تفسیر عزیزی)

ترمزی شریف میں ہے کہ اس سورت کو بچھو کے کاٹے ہوئے شخص پر سات بار پڑھ کر جھاڑے، ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ امام حسین ابن علی رضی اللہ عنہ علیل ہوئے تو رسول خدا ﷺ مغموم ہوئے۔ اسی وقت حق تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کو وحی فرمائی کہ اس سورۃ کو پڑھو جس میں صرف فا نہیں ہے یعنی سورۂ فاتحہ اس کو ایک کوزہ پُر آب پر چالیس (۴۰) بار پڑھ کر اور اس پانی سے حسین علیہ السلام کے دونوں ہاتھ پاؤں اور سر، منہ سارا بدن ظاہر و باطن یعنی آگے پیچھے سے دھوؤ۔ خدائے تعالیٰ اس کو ہر بیماری سے شفائے کلی عطا کرے گا۔ جاری ہے




تحقیق و تعلیق: مولانا مفتی عطاء الرحمن قاسمی (8 جلدیں)

تصوف وسلوک کا فلسفہ، تاریخ تصوف اور احکام شریعت کے اسرار ورموز، فقہ، تاریخ فقہ، اجتہاد وتقلید، تفسیر واصول تفسیر، تاریخ علوم وفنون، نظریہ تعلیم اور وصیت نامہ پر مشتمل امام شاہ ولی اللہ کے نادر ونایاب رسائل وکتب کا گراں قدر مجموعہ۔

## تعارف مصنف وناشر

**سعادت** حکیم الہند حضرت مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کا برا عظم پاک وہند پر عظیم احسان ہے۔ حدیث مبارکہ کا چرچا اس خطے میں نہیں تھا۔ حضرت شاہ صاحبؒ مدینہ منورہ سے حدیث شریف کا علم حاصل کرکے آئے اور ہمارے اس خطے میں حدیث کے علم کو عام فرمایا۔

ہمارے خطے میں مسلمانوں کے جتنے بھی مکاتب فکر ہیں، ان کا سلسلہ حدیث حضرت شاہ صاحبؒ تک پہنچتا ہے۔ اس طرح حضرت شاہ صاحبؒ ہم سب کے دادا استاد ہیں۔ اس لیے ان کی تصانیف پر سب کو اعتماد ہے۔

آپ کی تصانیف علم کے نور سے بھرپور ہیں۔ اکثر کتابیں اب نایاب تھیں۔ مولانا عطاء الرحمن صاحب قاسمی کو اللہ تعالیٰ خوب جزائے خیر دے کہ انہوں نے محنت شاقہ کے بعد انہیں ترتیب دیا اور چھاپا۔ پاکستان میں اس کی اشاعت کا سہرا قدیم ناشر محترم جناب خالد علی صاحب (مالک شمع بک ایجنسی کراچی) کے سر ہے۔ موصوف نے تین چار ماہ کی رات دن کی محنت کے بعد اسے نئی کمپوزنگ کرا کے خوب صورت انداز میں شائع کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس محنت کو ان کے حق میں، نیز مصنف، مرتب، ناشر اور قاری کے حق میں قبول فرمائے اور مزید علم کی خدمت کی توفیق دے۔ آمین




ترتیب وتالیف: فقیر حافظ حکیم جمیل احمد عامل سکندرپوری

### (حصہ اول) صفحات: 432

★ باب الجفر ★ ابجد کیا ہے ★ نقشہ زیر بنیات ★ طریقہ زکوۃ ★ تعداد ایام کا تعین ★ نقشہ چوبیس گھنٹوں کی ساعات کا ★ نقشہ اسم ذات باری معہ کیفیات ★ بیماری نام معہ ایام کے ★ باب موکل ★ قسم اول موکل ترکیبی ★ باب النجوم ★ حالات بروج ★ ابجد قمری و شمسی معکوس ★ برآمد گی اعداد اسم ذات ★ طریقہ حضرت امام محمد باقرؒ ★ طریقہ حضرت امام جعفر صادقؒ ★ طریقہ حضرت علی کرم اللہ وجہ ★ نقشہ دوستی ودشمنی عناصر ★ باب عملیات ★ باب النقوش ★ نقش کی زکوۃ نقش پُر کرنے کے قاعدے ★ باب علم الحروف ★ نقشہ حروف ★ بیانات عملیات کشف ★ حاضرات بسم اللہ شریف ★ حاضرات قل ھو اللہ شریف ★ درود شریف کا بیان ★ اسم اعظم ★ امراض سر ★ امراض داہنے بازو کے ★ امراض بائیں بازو کے ★ امراض پشت کے ★ امراض شکم ★ امراض داہنی ران کے ★ ملاقات ارواح صالحین ★ ملاقات خضر علیہ السلام ★ کشف حصول مراد ★ کشف قلوب وقبور ★ کشف قلب کو منور کرنے کیلئے ★ کشف ضیاء قلب ★ درود شریف برائے کشف ★ کشف ملاقات مرشداں ★

### (حصہ دوم) صفحات: 439

★ دربیان خواب ★ ام الصبیان ★ حفاظت حمل ★ عاملین و شائقین عملیات ★ حمل قرار نشود ★ شناخت حمل ★ حیض بستہ وکشادہ ★ بیدار کردن جنین در شکم مادر ★ حفاظت اطفال ★ برائے ولادت ★ برائے دردزہ ★ برائے بندش خون حیض ★ برائے کثرت طمث ★ برائے سوکھا مسان ★ برائے چلوانس ★ حقیقت سحر اور اس کے اقسام ★ مضرات سحر ★ دربیان ازالہ سحر ★ اسماء الحسنیٰ کے فوائد وخواص وطریقہ زکوۃ بمع نقوشات ★ برائے دفع سحر ★ برائے رد سحر ★ برائے بطلان سحر ★ برائے کشادی بخت ★ برائے رد سحر وحفاظت اطفال ★ رد سحر برائے قادر ہونے ★ رد سحر برائے ظاہر کرنے پوشیدہ سحر ★ رد سحر برائے دور کرنے ہنود وسفلی وغیرہ ★ دعائے جامع التسخیر ★ دعائے بشمخ یازدہ اسمی ★ خواص دعائے بشمخ ★ اسماء دوازدہ

# جسمانی اور ذہنی بیماریوں کا علاج بذریعہ اسمائے حسنیٰ

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

## بیماری سے شفا کے لئے

السلام (بے عیب اور سلامتی والا)

**خاصیت:** جو کوئی بیمار پر ایک سو پندرہ مرتبہ پڑھے تو حق تعالیٰ اس کو صحت و شفا عطا کرے۔

## جنسی بیماری، جذام اور کوڑھ کے لئے

المجید (بزرگ اور شریف)

**خاصیت:** جس کو آتشک، جذام یا کوڑھ ہو وہ تیرھویں، چودھویں، پندرھویں کو روزہ رکھے اور افطار کے وقت پانی پر دم کر کے پی لے۔ خدا کی عنایت سے شفا مل جائے۔

## تقویت بصر کے لئے (آنکھ کی روشنی کے لئے)

الشکور (قدردان)

**خاصیت:** جس کو ضیق النفس یا تکان یا گرانی اعضاء ہو اس کو لکھ کر بدن پر پھیر دے اور پئے تو نفع ہو اور اگر ضعیف البصر اپنی آنکھ پر پھیرے نگاہ میں ترقی ہو۔

## آنکھ کی تاریکی کو دور کرنے کے لئے

الشکور (قدردان)

**خاصیت:** آنکھ میں تاریکی واقع ہو تو اس نام کو اکتالیس بار پانی پر پڑھے اور یہ پانی اپنی آنکھ پر ملے تو شفا حاصل ہو۔

## برص کے لئے

المجید (بزرگ)

**خاصیت:** اگر برص والا مریض ایام بیض میں روزہ رکھے اور ہر روز افطار کے وقت اس کو بکثرت پڑھے، ان شاء اللہ مرض اچھا ہو جائے۔

## نسیان دفع ہونے کے لئے

الرحمن (بڑے مہربان)

**خاصیت:** ہر نماز کے بعد سو بار پڑھنے سے قلب کی غفلت اور نسیان دفع ہو۔

## خوف سے محفوظ رہنے کے لئے

الحفیظ (نگہبان)

**خاصیت:** اس کا ذکر کرنے والا یا لکھ کر پاس رکھنے والا خوف سے محفوظ رہے گا، اگر درندوں کے درمیان سو رہے تو ان شاء اللہ ضرر نہ پہونچے گا۔

## مخلوق کو مہربان کرنے کے لئے

الرحیم (مہربان)

**خاصیت:** روزانہ سو بار پڑھے تو تمام مخلوق اس پر مہربان ہو۔

## بجلی، ہوا، پانی یا آگ کے خوف کے وقت

الوکیل (کارساز)

**خاصیت:** اگر بجلی، ہوا، پانی یا آگ کا خوف ہو تو اس نام کو اپنا وکیل بنا دے تو امن میں رہے، اگر خوف کی جگہ میں کثرت سے پڑھے تو امن میں رہے۔

## درد، رنج اور اپنے اعضاء کے ضائع ہونے کے خوف کے وقت

المحیی (زندہ کرنے والا)

**خاصیت:** اس نام کو سات بار (۷) پڑھے تو امن میں رہے۔

## صحت کے لئے

الحی (زندہ، پہلے بھی اور بعد میں بھی)

**خاصیت:** بیمار اس کی کثرت کرے یا بیمار آدمی پر دم کرے تو صحت مل جائے۔

# مشکلات سے نجات کے روحانی اعمال

**مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ**

## یَافَتَّاحُ سے مشکلات کا حل

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ مصیبت سے نکلنے کے لیے روزانہ چارسو نواسی (۴۸۹) مرتبہ ’’یَافَتَّاحُ‘‘ کا ورد کرے۔ ان شاءاللہ مشکلات حل ہوں گی۔ اور مصائب کسی طرح کے بھی ہوں، ان سے نجات ملے گی۔

## مشکلات سے نجات کا خاص نقش

علامہ بونی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ جو شخص عروج ماہ میں بعد نمازِ عشاء دو رکعت نماز پڑھے۔ اور پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ یٰسین اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ ملک پڑھے۔ اور نماز سے فراغت کے بعد چارسو نواسی (۴۸۹) مرتبہ ’’یَافَتَّاحُ‘‘ پڑھ کر اس نقش کو دائیں بازو پر باندھ لے (نقش پہلے سے تیار کرکے یا کسی عامل سے تیار کرا کر رکھے)۔ ان شاءاللہ، زندگی کی تمام مشکلات میں آسانی پیدا ہوگی۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸۵ | ۱۰۹ | ۱۰۲ | ۱۰۰ | ۹۳ |
| ۱۰۵ | ۹۸ | ۹۱ | ۸۸ | ۱۰۷ |
| ۹۴ | ۸۶ | ۱۱۰ | ۱۰۳ | ۹۶ |
| ۱۰۸ | ۱۰۱ | ۹۹ | ۹۳ | ۸۹ |
| ۹۷ | ۹۵ | ۸۷ | ۱۰۶ | ۱۰۴ |

## آیت کریمہ کا نقش تمام مشکلات کے حل کے لیے

حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ باوضو، باغسل ہو کر خوشبو لگا کر اس نقش کو تحریر کریں۔ اور نقش کو سامنے رکھ کر اور یہی آیت مبارکہ پڑھ کر دم کریں۔ اور پھر اپنے پاس رکھیں۔ ان شاءاللہ جملہ مقاصد پورے ہوں گے اور ہر مشکل حل ہوگی۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۹۹<br>لا الہ الا | ۵۹۲<br>انت سبحانک | ۵۳۱<br>انی کنت | ۱۱۵۲<br>من الظالمین |
|---|---|---|---|
| ۵۳۲ | ۱۱۵۱ | ۱۰۰ | ۵۹۱ |
| ۱۱۵۰ | ۵۲۹ | ۵۹۴ | ۱۰۱ |
| ۵۹۳ | ۱۰۲ | ۱۱۴۹ | ۵۳۰ |

## ہر قسم کی پریشانی سے نجات ملے

سورۂ نجم کو باوضو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے، ان شاءاللہ تعالیٰ ہر پریشانی سے نجات ملے گی۔

## بلاء و مصیبت سے نجات کے لیے

سورۂ قریش ستر (۷۰) مرتبہ اور ’’یَاسَلَامُ‘‘ سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے۔

## پریشانی اور غم دور کرنے کے لیے

’’یَاحَلِیْمُ‘‘ روزانہ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔

## ہر مشکل کی آسانی کے لیے مجرب عمل

**یَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۴﴾ بِنَصْرِ اللّٰهِ ؕ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿۵﴾ (الروم: ۴-۵)**

ہر مشکل کی آسانی کے لیے ان آیات کو ایک سو تیرہ (۱۱۳) بار پڑھیں۔

# درود شریف کے فوائد

الشیخ حکیم میاں عبدالغفور عرشی قادری

## درود شفاء

بعد نماز فجر ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھیں اور مریض کو پانی دم کر کے پلائیں۔ بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ دَآءٍ وَّدَوَآءٍ وَّبِعَدَدِ كُلِّ عِلَّةٍ وَّشِفَآءٍ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَآئِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَآئِهَا وَعَلٰى آلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

## درود قرآنی

قرأت سے پہلے اور بعد میں پڑھے۔ مقاصد حاصل ہوں۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ مَا فِيْ جَمِيْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّبِعَدَدِ كُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا

## درود مرتضوی

بعد نماز عشاء ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ زیارت سے مشرف ہو۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْمُصْطَفٰى وَعَلٰى اَخِيْهِ عَلِيِّ نِ الْمُرْتَضٰى وَاٰلِهِ الْمُجْتَبٰى صَلٰوةً لَّا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰى

## درود اقطاب

بعد نماز فجر ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھیں، مراتب بلند ہوں۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ وَتِرْيَاقِ الْاَغْيَارِ وَ مِفْتَاحِ بَابِ الْيَسَارِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُخْتَارِ وَاٰلِهِ الْاَطْهَارِ وَاَصْحَابِهِ الْاَخْيَارِ عَدَدَ نِعَمِ اللهِ وَاَفْضَالِهٖ

## درود یاقوت احمر

پانچ صد مرتبہ روزانہ پڑھے، درجات روحانی بلند ہوں۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الدُّرِّ الْاَزْهَرِ وَالْيَاقُوْتِ الْاَحْمَرِ وَنُوْرِ اللهِ الْاَظْهَرِ وَسِرِّ اللهِ الْاَكْبَرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

## درود رحمت

بعد نماز فجر ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ امن میں رہے۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَابِقًا نُوْرُهٗ وَاٰخِرًا ظُهُوْرُهٗ وَرَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ وُجُوْدُهٗ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

## درود عالم

روزانہ ۴۱ مرتبہ پڑھا کریں۔ محبوب ہے۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَالْحِكَمِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

## درود استغاثہ

ہر قسم کی مشکل حل کرنے کے لیے یہ درود شریف ایک ہزار مرتبہ نماز فجر یا نماز مغرب پڑھیں۔ بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا سَيِّدَ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ اَغِثْنِيْ وَاَمْدِدْنِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ

## درود نور

بعد نماز فجر روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں، قلب منور ہو۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

يَا ذَا الْحِكْمَةِ الْبَالِغَةِ وَالنِّعْمَةِ السَّابِغَةِ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَاٰلِهِ الْاَخْيَارِ وَاَصْحَابِهِ الْاَبْرَارِ۔

# ماہنامہ طلسماتی دنیا (دیوبند، انڈیا) کے پرانے نایاب شمارے جن کا ایک ایک عمل تیر بہدف ہے

## طلسماتی دنیا (مارچ 2005ء)

قیمت: 250 روپے صفحات: 98

☆علاج بالقرآن ☆اسمائے حسنیٰ کے ذریعہ روحانی وجسمانی علاج ☆روحانی ڈاک ☆جنات کی پیدا کردہ مشکلات ☆زندگی کی آزمائشیں ☆پریشانی کا سبب کیا؟ ☆یہ خلاف احتیاط ہے ☆قیدی کی رہائی کیلئے ☆برج حمل ☆آئینہ اعداد ☆اعداد کا جادو ☆مقدمہ کون جیتے گا ☆پتھروں کی خصوصیات ☆کرشمات جفر ☆روزگار میں کامیابی اور ترقی کیلئے ☆اسرار غیبی ☆تسخیر مطلوب وبھاگے ہوئے کیلئے ☆شیر خوار بچے کا دودھ ☆کاروبار کیلئے ☆بچیوں کے رشتے کیلئے ☆عمل دیگر شادی کیلئے ☆رفع مشکل کیلئے مجرب ترین عمل ☆نقش برائے حصول ملازمت، ترقی، رزق، تعلیم ☆حاضری مطلوب ☆بری عادتیں چھڑانے کیلئے ☆کشکول عملیات ☆تسخیر خلائق وترقی تجارت کیلئے ☆مصائب سے نجات حاصل کرنے کیلئے ☆دعا کی قبولیت کیلئے ☆روزگار کے حصول کیلئے ☆فتح ونصرت کیلئے ☆قرض کی ادائیگی کیلئے ☆یادداشت کو بڑھانے کیلئے ☆کمزوری دور کرنے کیلئے ☆حمل قرار پانے کیلئے ☆تسخیر خلائق کیلئے ☆شہرت کیلئے ☆مرگی کا فوری علاج ☆نظر بد کیلئے ☆پیشانی اور ستارے ☆سانپ کو بھگانے کیلئے ☆بواسیر کیلئے ☆نظر اسلام کی نظر میں ☆علم النفس ☆اصحاب الکہف ☆سات سلاموں کے ذریعے ہر بیماری کا توڑ ☆علاج بذریعہ کرن آفتاب علاج شمس ☆بھوت بنگلہ ☆جنات کی دنیا ☆تسخیر جنات اور عاملین ☆انسان اور شیطان کی کشمکش

## طلسماتی دنیا (اپریل 2005ء)

قیمت: 250 روپے صفحات: 98

☆علم الاعداد ☆کشکول عملیات ☆عددوں کی حکمرانی ☆آئینہ اعداد ☆برج ثور ☆کرشمات جفر ☆عزیمت قسم ناصور ☆بھوت بنگلہ ☆مسواک اور جدید سائنس ☆جنات کی دنیا ☆اسمائے الٰہی ☆اذان بت کدہ ☆اسٹون سرٹیفکیٹ ایک دھوکہ بھی ہو سکتا ہے ☆بے وفائی کا غم ☆میں اس مقصد میں کامیاب ہو جاؤں گا ☆غیبی امداد کے ذریعہ سوالات کے جوابات یہ ہیں ☆برائے شفاء امراض ☆برائے دفع سحر ☆حاجت پوری کرنے کیلئے ☆دردِ زہ کیلئے ☆برائے حفاظت ☆برائے دفع نحوست ☆برائے تسخیر ☆برائے دفع سفلی سحر ☆کسی بھی مہم کیلئے ☆برائے زندگی اولاد ☆سوکھے کا علاج ☆برائے تعلیم وامتحان ☆سردی سے چڑھنے والے بخار کیلئے ☆حفاظت بینائی کیلئے ☆برائے بلڈ پریشر ☆دفع سستی کیلئے ☆برائے نکاح دختر ☆برائے رہائی ☆مکان خالی کرانے کا عمل ☆مالک مکان، مکان خالی نہ کرائے ☆بال لمبے کرنے کے لئے ☆ترقی رزق وکاروبار کا موقع ☆روزگار میں اضافے کا نقش ☆غیبی امداد کیلئے ☆اعداد اور آنے والے سال ☆کلید ذاتی ☆آپ کی خامیاں ☆جنات کو دیکھنے کا عمل ☆جنات کو مسخر کرنا ☆جنات سے دوستی ☆محل جنات ☆کاروبار میں ترقی کیلئے۔

## طلسماتی دنیا (اگست 2005ء)

قیمت: 250 روپے صفحات: 98

☆اسماء رحمۃ للعالمین ﷺ کی عظمت وافادیت ☆تفسیر سورۂ رحمن ☆عدد وتقدیر کیا کیا گل کھلاتا ہے؟ ☆برج سنبلہ ☆لوح حب وتسخیر لاثانی مثل لیلیٰ ومجنوں ☆تکلیف بد سے نجات ☆لوح آیت الکرسی ☆قرآن مجید لا علاج مرض کے لئے شفاء ہے ☆دستخط بولتے ہیں ☆عجیب وغریب داستان ☆اذان بت کدہ ☆بھوت بنگلہ ☆2005ء کے بہترین اوقات عملیات ☆قوت حافظ کی شکایت ☆زندگی کی مشکلیں اور جادو ☆پریشانیاں ہی پریشانیاں ☆شوق عملیات ☆غربت وافلاس سے دکھی ☆بواسیر کا روحانی علاج ☆مرض مسان کا علاج ☆آسیبی اثرات کا چکر ☆دفع دشمن کے لئے ☆افسر اور حاکم کو مہربان کرنے کے لئے ☆ہر حاجت کے لئے ☆چلتے چلتے رک جانے والے کاروبار کے لئے ☆مفرور کو واپس بلانے کے لئے ☆قرض کی ادائیگی کا عمل ☆سوتے ہوئے پیشاب نکل جانے کا علاج ☆کسی مرحوم کو خواب میں دیکھنے کا عمل ☆رعشہ کا علاج ☆ولادت میں آسانی کے لئے ☆دشمنوں پر غلبہ اور فتح پانے کے لئے ☆کسی بھی مشکل سے نجات کے لئے ☆اگر بخار شدید ہو ☆دفینے کی نشاندہی کے لئے ☆چیچک سے حفاظت کیلئے۔

## طلسماتی دنیا (ستمبر 2005ء)

قیمت: 250 روپے صفحات: 98

☆یہ محبت کیسی محبت ہے؟ ☆اپنے اندر حوصلہ تو پیدا کریں ☆روحانی علاج کے لئے رہنمائی ضروری ہے ☆خواہ مخواہ کے اعتراضات ☆شوہر کی بے راہ روی ☆قضائے حاجت کیلئے ☆حصول روزگار کیلئے ☆حاسدوں کے حسد سے بچنے کیلئے ☆دنیا کی نظر میں محبوب ہونے کیلئے ☆ہر قسم کی پریشانی سے نجات کیلئے ☆کامیابی حاصل کرنے کیلئے ☆کسی بھی مرض کو رفع کرنے کیلئے ☆زیارت رسول ﷺ کیلئے عمل ☆شادی کیلئے خاص عمل ☆کسی کو خواب میں دیکھنے کا عمل ☆ڈراؤنے خوابوں سے حفاظت ☆ہر مقصد میں کامیابی کیلئے ☆سوتے وقت پیشاب نکل جانا ☆دفع بے روزگاری کا عمل ☆اگر بچہ روتا ہو ☆درد بدن کا علاج ☆اگر آپ کی مجموعی تاریخ پیدائش کا مفرد عدد اور نام کا مفرد عدد ایک ہو تو ☆آیت محبت ☆برج میزان ☆حیدری فالنامہ ☆فیضان الحروف تکسیر مراتب علوی وسفلی کا طریقہ ☆روحانی تحفے ☆عجیب وغریب داستان ☆حیات انسانی پر پیدائش کے وقت ☆کس قیامت کے یہ نامے میرے نام آتے ہیں۔

# حضرت مولانا سید زوّار حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے عملیات

مرتب: مولانا علی آفاق (ناظم روحانی علاج گاہ)

## ردِّ غائب

اگر کسی کا لڑکا یا اور کوئی لاپتہ کہیں چلا گیا ہو تو اس کے واپس آنے کے لئے آیات ذیل لکھ کر اس تعویذ کو کالے یا نیلے کپڑے میں لپیٹ کر گھر میں جو کوٹھڑی زیادہ تاریک ہو، اس میں دو پتھروں کے درمیان اس طرح رکھ دیا جائے کہ اس پر کسی کا پاؤں نہ پڑے۔ پتھر نہ ہوں تو چکی کے دو پاٹوں میں دبا دیں اور لفظ فلاں بن فلانہ کی جگہ اس لاپتہ کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔ پہلے سورۂ فاتحہ اور آیت الکرسی لکھ کر یہ دعا لکھیں:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّ لَكَ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ وَمَنْ فِیْهِنَّ فَاجْعَلِ اللّٰھُمَّ السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا فِیْهِمَا وَمَا عَلٰی عَبْدِكَ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةِ اَضْیَقَ مِنْ خَلْقِهٖ حَتّٰی یَرْجِعَ اِلٰی مَوْلَاهُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

پھر لکھے اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِیْ بَحْرٍ لُّجِّیٍّ یَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ اِذَآ اَخْرَجَ یَدَهٗ لَمْ یَكَدْ یَرٰىهَا ؕ وَمَنْ لَّمْ یَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ﴿۴۰﴾ (النور:۴۰)

وَمِنْ وَّرَآىِٕهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ (المؤمنون:۱۰۰)

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِیَ خَلْقَهٗ ؕ (یس:۷۸)

وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآىِٕهِمْ مُّحِیْطٌ ﴿۲۰﴾ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ ﴿۲۱﴾ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ﴿۲۲﴾ (البروج:۲۰-۲۲)

پھر کہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاٰیَاتِ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی نَبِیِّكَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ وَ اَنْ تَرُدَّ الْعَبْدَ اِلٰی مَوْلَاهُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## برائے غنا

یَا وَهَّابُ بعد نمازِ عشا اس طرح پڑھے کہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں چودہ سو چودہ (۱۴۱۴) بار اسم مذکور اور بعد میں یہ دعا پڑھے: یَا وَهَّابُ هَبْ لِیْ مِنْ نِّعْمَةِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔

## گنڈا برائے سہولتِ دنداں

سات تار کا بارہ گرہ لمبا کچا سوت نیلا یا سیاہ لے کر سورۂ اذا زلزلت الارض پوری سات بار پڑھیں اور ہر دفعہ گرہ لگا کر حسبِ معمول دم کریں پھر ہر گرہ پر جدھر ختم کر کے گرہ لگائی ہے اس کے اوپر سے

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ﴿۱﴾ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ﴿۲﴾ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ﴿۳﴾ وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَتَخَلَّتْ ﴿۴﴾ (الانشقاق:۱-۴)

ایک ایک بار دم کرتے چلے جائیں۔ پھر ایک ایک بار اس طرف سے جہاں اب ختم کیا ہے، قل ھو اللہ احد (پوری سورت) دم کرتے ہوئے چلے آئیں۔

## جو بچہ کسی طرح نہ چلتا ہو

اگر یہ نقش لکھ کر اور کسی خوشبو کی دھونی دے کر اس بچے کے گلے میں ڈال دیں تو ان شاء اللہ چلنے لگے گا۔ اسی طرح اگر سفر میں جائے تو اپنے بازو پر باندھ لے ان شاء اللہ تھکان نہ ہوگی۔

| ال | م | ت | ین |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۵۹ | ۳۲ | ۳۹ |
| ۵۸ | ۳۹۸ | ۴۲ | ۳۳ |
| ۴۱ | ۳۴ | ۵۷ | ۳۹۹ |

نوٹ: روحانی فیض کے لیے حضرتؒ کو ایصالِ ثواب کر کے استعمال کریں۔ خ

# جادو سے نجات کے مجرب اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### ردِّ سحر کا لاجواب عمل

حضرت صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ نے اپنی کتاب ردِ سحر حصہ سوم میں تحریر فرمایا کہ مندرجہ ذیل نقش سحر و جادو کی تمام کیفیات کے لئے موثر ترین ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ دس نقوش زعفرانی روشنائی سے تحریر کریں۔ نو (۹) نقوش مسحور کو اس طرح پلائیں کہ ایک نقش کا پانی لگا تار تین یوم تک پیتا رہے اور دن میں روزانہ تین مرتبہ۔ جس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ ایک بوتل عرق گلاب میں ایک نقش ڈال کر مسحور اس سے تین دن تک پیتا رہے۔ پھر ہر تین دن کے بعد نیا نقش بوتل میں ڈال دیا کرے۔ اس طرح ستائیس یوم تک مسلسل عرق پیتا رہے اور ایک نقش پہلے روز سے ہی گلے میں ڈال دیا جائے۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲۵۹۴ | ۲۵۹۷ | ۱ |
| ۲۵۹۶ | ۲ | ۷ | ۲۵۹۵ |
| ۳ | ۲۵۹۹ | ۲۵۹۲ | ۶ |
| ۲۵۹۳ | ۵ | ۴ | ۲۵۹۸ |

اَعُوۡذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ وَ ذَرَآءَ وَ بَرَآءَ وَ مِنۡ شَرِّ مَا یَنۡزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمِنۡ شَرِّ مَا یَعۡرُجُ فِیۡھَا وَمِنۡ شَرِّ فِتۡنَۃِ اللَّیۡلِ وَالنَّھَارِ وَمِنۡ شَرِّ کُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقاً یَّطۡرُقُ بِخَیۡرٍ یَارَحۡمٰنُ۔

### برائے دفع سحر

حافظ جمیل احمد سکندر پوری صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص سحر زدہ ہوا ور تمام علاج آزمالئے ہوں اور کوئی علاج کارگر ثابت نہ ہو تو اس عزیمت کو اکتالیس (۴۱) مرتبہ پانی پر دم کر کے سحر زدہ کو پلائے اور اسی عزیمت کو سرسوں کے تیل پر پڑھ کر دم کر کے تمام جسم پر مالش کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر سفلی، عطائی، سیفی، علوی، جادو، ٹونہ، ابطال دور ورفع ہوگا۔ اور مریض کو صحت یابی ہوگی۔ وہ عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم وصلی اللہ سیدنا محمد و الہ و صحبہ وسلم بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شئ فی الارض ولا فی السماء وھو السمیع العلیم بسم اللہ واللہ اکبر لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ علی سیدنا محمد و الہ و صحبہ وسلم و رضی اللہ عن کل الصحابۃ اجمعین والتابعین وتابعیھم باحسان الی یوم الدین لا الہ الا اللہ ایمانا و اسلاما محمد رسول اللہ مسکا وختاما و الحمد اللہ تسلیما و اعلانا و اللہ اکبر اکبارا واعظا ما ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم برھانا و اکراما لخلق السموت و الارض اکبر من خلق الناس و لکن اکثر الناس لا یعلمون اللّٰھم رب عبس عابس و نفس نافس وحبس حابس ولیل دامس وطریق طامس وحجر یابس و شھاب قابس اللّٰھم رد عین المعیان علیہ و علی اقرب الناس الیہ فی مالہ و والدہ و اعز الناس علیہ وخذ کلمتہ من م بین شفتیہ ونظرتہ من م بین جفنیہ و رد اللّٰھم عینیہ علیہ فارجع البصر ھل تری من فطور ثم ارجع البصر کرتین ینقلب الیک البصر خاسئا وھو حسیر ورد اللہ الذین کفروا بغیظھم لم ینالو خیرا و کفی اللہ المؤمنین القتال واللہ قوی عزیز بل نقذف بالحق علی الباطل فیدمغہ فاذا ھو زاھق (آلایات) اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ جل جلالہ اللہ لا الہ الا اللہ ما اشرق نور اللہ لا الہ الا اللہ لا شئ اعظم من اللہ لا الہ الا اللہ ظھرت حجۃ اللہ لا الہ الا اللہ اکثر خلق اللہ لا الہ الا اللہ لا معبود بحق الی اللہ لا الہ الا اللہ لا یبقی الا اللہ لا الہ الا اللہ استغفر اللہ لا الہ الا اللہ استعنت باللہ لا الہ الا اللہ انی توکلت علی اللہ ربی و ربکم ما من دابۃ الا ھو اخذ بناصیتھا ان ربی علی صراط مستقیم ۔ وصلی اللہ علی سیدنا محمد والہ و صحبہ و ازواجہ و ذریاتہ اجمعین۔

# جنات سے نجات کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## سایہ اور دمہ

اگر کسی مریض کو دمہ کی بیماری ہو اور وجہ سایہ ہو تو یہ روحانی علاج کریں۔ دمہ کا طبی علاج بھی کروائیں۔ ان شاء اللہ، اللہ جل جلالہ شفاء عطا فرمائیں گے۔

1 ....سورۂ قریش ستر (۷۰) مرتبہ اور "یَا سَلَامُ" ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھیں اور دم کریں۔ اور اللہ جل جلالہ سے پریشانی سے نجات کی دعا کریں۔

2 ....کسی قاری صاحب سے کالی سیاہی سے روغنی کاغذ پر سورۂ مزمل مکمل (بغیر اعراب کے) لکھوالیں اور ایک پاک بالٹی پانی میں ڈال کر پانی بھر دیں۔ پھر کسی پاک جگہ جیسے گھر کی چھت، گھر کا صحن یا کوئی کچی جگہ، جہاں سے پانی گندی نالی میں نہ جائے، مریض کو کھڑا کر کے سر ننگا کر کے پانی ان کے اوپر بہا دیں۔ کپڑے نہیں اتارنے۔ ایسے وقت کریں کہ کوئی نہ دیکھے۔ یہ عمل مسلسل تین یوم کریں۔ ان شاء اللہ سایہ کا اثر دور ہو جائے گا۔

جب سورۂ مزمل کا پانی بنائیں تو ایک بوتل پینے کے لئے بھی نکال لیں۔ تین دن میں تین بوتل۔ اس پانی کے علاوہ کوئی پانی نہیں پینا، نہ ہی کہیں باہر سے کچھ کھانا ہے۔ تین دن بعد روزانہ سات بار سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کیا کریں اور پانی مریض کو دیں۔ مریض پر بھی دم کریں۔ اکیس یوم تک عمل کریں۔

## جان لیوا اثرات سے نجات

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر ایسا معاملہ ہو کہ دوائیں کام کرنا چھوڑ دیں اور جان پر بن جائے تو یہ عمل کریں۔ روزانہ صبح فجر کی نماز کے بعد سورۂ یٰسین کی تلاوت اس طرح کریں کہ ہر مبین پر سورۂ حشر کی آخری تین آیات ایک ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کر کے وہ پانی پی لیا کریں۔ چالیس دن تک لگاتار یہ عمل کریں۔ اور انیس (۱۹) مرتبہ پوری بسم اللہ ایک کاغذ پر لکھ کر اس کو تعویذ بنا کر گلے میں ڈال لیں۔ روزانہ ایک جگ پانی بھر کر اس پر دم کر کے دیگر اہلِ خانہ کو پلائیں۔ اور اہل خانہ کے لیے بھی بسم اللہ کا تعویذ بنا کر ان کے گلے میں ڈلوائیں۔ ان شاء اللہ، سورۂ یٰسین کی برکت اور آیات مذکورہ کی برکت سے نیز بسم اللہ کی برکت سے جان لیوا اثرات سے نجات مل جائے گی۔ پھر دوائیں اپنا اثر دکھائیں گی، جو اوپری اثرات کی وجہ سے اثر انداز نہیں ہو رہی ہیں۔ سورۂ یٰسین کے شروع اور آخیر میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔

## آسیبی و جناتی اثرات سے نجات کا مجرب عمل

عبد الرؤف بلوچ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ یہ مجرب المجرب عمل انتہائی سریع التاثیر اور مستند عمل ہے۔ جسے میرے مرشد و مربی کے صاحبزادے (محترم و مکرم جناب صاحبزادہ سید ابوسعید المعروف گلشن شاہ صاحب) نے مع اذن تحفۃً اور ہدیۃً مجھے عطا فرمایا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے: یاد رہے۔ اگر مریضہ ہے تو مریضہ کے لئے ایک معاون عورت کو مقرر (Depute/nominate) کریں۔ لیکن اگر مریض ہے تو کسی معاون بندے کو مقرر کر دیں۔ بہر حال یہ مریض و مریضہ پر منحصر ہے۔ اس عمل کا طریقہ یہ ہے کہ! پہلے تو سات عدد کبوتروں کا بندوبست کیا جائے۔ مریض یا مریضہ کو آرام سے لٹا لیں۔ صاحب عمل سب سے پہلے ایک کبوتر پر ایک مرتبہ سورۂ جن پڑھ کر پھونک دے۔ پھر کبوتر کے مقعد کو مریض یا مریضہ کی ناف پر ان کا معاون رکھے۔ اور صاحب عمل تین مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر مریض و مریضہ اور کبوتر پر پھونک دے۔ اور اس کبوتر کو انفرادی طور پر قفس میں بند کر دے۔ اسی طرح ساتوں کبوتروں پر پڑھائی کرتے جائیں۔ ہو سکتا ہے۔ کچھ کبوتر مر جائیں۔ بہر حال جو کبوتر بچ جائیں۔ ان کو کسی نزدیکی قبرستان میں جا کر اُڑا دیں۔ مردہ کبوتروں کو قبرستان میں ویسے ہی پھینک دیں۔ بہر حال اللہ تعالیٰ کے خصوصی فضل و کرم اور اس عمل کی بدولت مریض و مریضہ کو کلی شفاء حاصل ہو گی، ان شاء اللہ۔ یہ عمل بارہا کا مجرب ترین عمل ہے۔

حضرت خواجہ سید حسن نظامی دہلوی رحمۃ اللہ

# حزب البحر کے خاص اعمال

## استخارہ: نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِى الْاِرَادَاتِ وَالْحَرَكَاتِ

اس عمل کی زکوٰۃ اور نصاب مقرر ہے، صبح سورج نکلنے کے بعد پڑھا جاتا ہے، پہلے دن ایک سو مرتبہ، دوسرے دن دو سو، تیسرے دن تین سو، چوتھے دن چار سو، پانچویں دن پانچ سو اور چھٹے دن چھ سو اور ساتویں دن سات سو، آٹھویں دن چھ سو، نویں دن پانچ سو، دسویں دن چار سو، گیارہویں دن تین سو، بارھویں دن دو سو، تیرہویں دن ایک سو اور یہ نصاب ختم ہونے کا آخری دن ہے، تیرہ دن گوشت اور انڈے سے احتیاط کرنی چاہیے اور عورت سے بھی بچنا چاہیے، عورت سے بچنے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ عورت کو دیکھنا نہیں یا اس سے بات چیت نہ کرے بلکہ خاص احتیاط کا مطلب ہے۔ یہ عمل چاند کی پہلی تاریخ کو شروع ہوتا ہے اور تیرھویں کو ختم ہو جاتا ہے۔

نصاب پورا کرنے کے بعد یہ عمل استخارے کے طور پر بھی کام میں آ سکتا ہے، یعنی نصاب دینے کے بعد رات کو سوتے وقت استخارے کی نیت سے سات مرتبہ پڑھ لیا جائے، تو رات کو خواب میں جواب مل جاتا ہے اور کسی نئے کاروبار تجارت کے شروع کرنے سے پہلے یا کسی مقدمے کے دائر کرنے کے قبل یا کوئی رشتہ کرنے سے پہلے اس عمل کو پڑھنا چاہیے۔ خدا نے چاہا اس تجارت میں اور اس رشتے میں اور اس کام میں ضرور فائدہ ہوگا۔ جس کے لیے یہ عمل پڑھا گیا ہو، یہ عمل عامل لوگ دوسروں کے واسطے بھی پڑھ سکتے ہیں، پڑھنے کے وقت اس شخص کا نام اور مقصد عامل کے ذہن میں ہونا ضروری ہے، میری طرف سے اس عمل کی بھی اجازت ہے۔

## تسخیر: سخر لنا ملکوت کل شیء

یہ عمل تسخیر کا ہے، لیکن تسخیر ذاتی ہے، دوسروں کی تسخیر کے لیے یہ عمل نہیں کیا جا سکتا، عامل اپنی تسخیر قوت اس عمل کے ذریعے بڑھا سکتا ہے، دوسروں کو تسخیری فائدہ پہنچانے کے لیے اس عمل سے کام نہیں لیا جا سکتا۔ اس عمل کا ایک مؤکل بھی ہے، جو بعض عاملوں کو ان کی صورت میں نظر بھی آتا ہے اور بعض عاملوں کو محض اس کی آواز آتی ہے اور بعض عامل اس کو مختلف صورتوں میں بہ حالت خواب دیکھتے ہیں۔

اس کا نصاب چالیس دن کا ہے، ترک حیوانات کا عمل ہے، یعنی چالیس دن تک سوائے جو کی روٹی اور بے گھی کی دال یا سبزی کے اور کوئی مرغن اور محرک غذا کھانے کی اجازت نہیں ہے، بشرطیکہ انسان میں جسمانی قوت زیادہ ہو اور اگر جسمانی قوت کم ہو تو عامل دودھ کا استعمال کر سکتا ہے کیونکہ اعمال میں مقوی غذاؤں سے پرہیز اس واسطے کرایا جاتا ہے کہ نفسانی اور حیوانی خواہشات مغلوب رہیں اور دل کی یک سوئی میں حارج نہ ہوں لیکن آج کل کے زمانے میں لوگوں کے جسم اتنے کمزور ہو گئے ہیں کہ بغیر کسی پرہیز اور احتیاط کے خود بخود نفسانی اور حیوانی جذبات کم ہو جاتے ہیں کیونکہ لوگوں کو جسمانی قوت بڑھانے والی غذائیں میسر نہیں آتیں۔ اس واسطے میں اکثر عاملوں کو جب کمزور دیکھتا ہوں تو ان کو ایسی غذائیں میسر نہیں آتیں۔ اس واسطے میں اکثر عاملوں کو جب کمزور دیکھتا ہوں تو ان کو ایسی غذائیں کھانے کی اجازت دیتا ہوں جو جسم کی گئی گزری قوتوں کو اعتدال پر لے آئیں۔ کیونکہ جس طرح زیادہ حیوانی قوتوں کے ہونے سے خیالات پراگندہ ہوتے ہیں، ایسے ہی زیادہ کم طاقتی اور کمزوری کے ہونے سے بھی خیالات کی یکسوئی جاتی رہتی ہے۔ شیخ سعدیؒ نے فرمایا: ''پراگندہ روزی پراگندہ دل'' لہٰذا اگر کوئی شخص زیادہ کمزور ہو اور اس کے جسم میں خون کی کمی ہو تو وہ مذکورہ عمل تسخیر میں مقررہ سادہ غذا اختیار کرنے کے ساتھ ہی دودھ کا استعمال کر سکتا ہے۔ کیونکہ دودھ میں حیوانی اور نفسانی قوتوں کو بڑھانے کا مادہ کم ہے، دودھ بہت لطیف غذا ہے، اس سے خون بڑھ جاتا ہے، اور اعصاب کے اندر اعتدال قائم ہو جاتا ہے البتہ بعض لوگوں کو دودھ موافق نہیں آتا اور اس سے تبخیر پیدا ہوتی ہے۔ اور تبخیر سے خیالات پراگندہ ہوتے ہیں، ایسے لوگوں کو کوئی اور ہلکی اور مقوی غذا تجویز کر لینی چاہیے لیکن وہ غذا گوشت کی ہرگز نہ ہو، کیونکہ گوشت اس عمل تسخیر میں نہایت سخت ممنوع ہے اور گوشت سے فوراً ایسی حیوانیت پیدا ہو جاتی ہے جس سے خیالات کی یکسوئی برباد ہو جاتی ہے اور خطرات بڑھ جاتے ہیں۔

# حفاظت کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## طلسم برائے تحفظ

حضرت پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ کسی دشمن سے خطرہ ہو یا حاکم افسر سے تحفظ درکار ہے یا کسی حاسد رشتہ دار کی سازشوں سے حفاظت چاہیے تاکہ وہ آپ کے خلاف تخریبی کاروائی نہ کر سکے تو پھر مطلوبہ شخص کا نام معہ والدہ، اگر والدہ کا نام معلوم نہ ہو سکے تو پھر اس کا پورا نام کنیت لقب عرف وغیرہ کے ساتھ تحریر کریں۔ اور بسط حرفی کر کے ایک سطر میں تحریر کریں۔

مثلاً کسی کو غضنفر علی سے تحفظ درکار ہے۔ تو اس کا بسط حرفی یہ ہوا۔

''غ ض ن ف ر ع ل ی''

اب ان تمام حروف کو حرف (س) کے درمیان لکھتے جائیں۔ یعنی اس طرح:

''س غ س ض س ن س ف س ر س ع س ل س ی س''

اور طلسم یہ تیار ہوا۔ ''سغسضسنسفسر سعسلسیس''

اس طلسم کو قمر درعقرب کے اوقات میں جو چاند کی پندرہ سے تیس تاریخ تک ہو میں تیار کریں۔ اور ایسے دو طلسم تیار کریں۔ ایک کو اپنے بازو پر باندھ لیں۔ اور دوسرے کو مطلوبہ شخص کے مکان کے اندر یا باہر دفن کر دیں۔ جہاں سے وہ گزرتا ہو۔ اگر ایسا ممکن نہ ہو سکے تو دوسرے طلسم کو کسی ویران جگہ بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔ اللہ پاک کے حکم سے وہ شخص کچھ نہ کر سکے گا۔

## دعائے ابوالدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ، عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ، وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ مَا شَاءَ اللّٰهُ كَانَ، وَمَا لَمْ يَشَاْ لَمْ يَكُنْ، وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ، وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا، اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ، وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَابَّةٍ اَنْتَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا، اِنَّ رَبِّیْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

(جمع الجوامع، الرقم:۴۷۸)

ترجمہ: اے اللہ! تو میرا رب ہے، نہیں ہے معبود سوائے تیرے، تجھ ہی پر میرا بھروسہ ہے اور تو بڑے عرش کا مالک ہے، جو اللہ چاہے وہ ہو جاتا ہے اور جو نہ چاہے وہ نہیں ہوتا اور اللہ بزرگ و برتر کی توفیق کے بغیر نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی ہمت۔ میں جانتا ہوں کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے اور یہ (بھی جانتا ہوں) کہ اللہ تعالیٰ کا علم ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے۔ اے اللہ! میں پناہ لیتا ہوں تیری اپنے نفس کے شر سے اور ہر چوپائے کے شر سے جس کی پیشانی تو پکڑے ہوئے ہے۔ بلاشبہ میرے رب کا راستہ سیدھا ہے۔

## جنات، جادو، ایکسیڈنٹ، حادثات اور شیاطین کے شر سے محفوظ رہنے کا عمل

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ، وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ

فائدہ: جو شخص یہ دعا مغرب کی نماز کے بعد دس (۱۰) مرتبہ یحی ویمیت کے اضافے کے ساتھ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے لیے فرشتوں کی ایک جماعت بھیج دیتے ہیں جو اسلحہ لے کر شیطان سے اس کی حفاظت کرے گی۔

(جامع الترمذی، الرقم: ۳۵۳۴)

اور جو شخص اس دعا کو فجر کی نماز کے بعد سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے گا، اس کی نیکی اس دن سب سے زیادہ ہو گی، سوائے اس شخص کے جو اس سے بھی زیادہ مرتبہ پڑھے۔ (سنن الکبریٰ للنسائی، الرقم: ۱۰۴۱۰)

یہ کلمات شیطان سے بچانے کے لیے پہرہ داروں کا کام دیتے ہیں اور اس دن شرک کے علاوہ کوئی گناہ اسے ہلاک نہ کر سکے گا۔

(کنز العمال: ۶۵/۴ لرقم: ۳۵۴۵)




## روحانی تشخیص... مریض

کیا مریض کے جسم پر جادو یا جنات کا اثر ہے؟ یہ معلوم کرنے کے لیے مریض کا ایک رات کا پہنا ہوا کپڑا (جو سینہ سے لگا ہو بنیان/قمیض وغیرہ) ادارے کو ارسال فرمائیں۔ فی مریض تشخیص کی فیس ایک سو روپے ہے مگر نومبر کے مہینے میں فی سبیل اللہ، جتنے چاہیں مریضوں کی تشخیص کروائیں۔

## حاضری والے مریض کا علاج

جس مریض پر جن/آسیب/شیطان حاضر ہوتا ہو، اس کے لیے خاص دم شدہ پانی روحانی علاج گاہ سے حاصل کریں۔ یہ پانی دستی خود لیں یا کسی کے ذریعے منگوائیں۔ مریض کا نام معہ والدہ اور شہر بتانا ضروری ہے کیونکہ دم اُسی مریض کی نیت سے ہوتا ہے۔ دوسرا کوئی استعمال نہیں کرسکتا۔

## عام آسیبی مریض کا علاج

ایسے آسیبی مریض جن پر جنات/آسیب/شیطان حاضر نہ ہوتے ہوں، صرف اثرات ہوں اور ساتھ ہی بیمار بھی ہوں، ان کے لیے خاص روحانی علاج حاصل کریں۔

## جادو/سحر کا علاج

42 بیری کے پتے روحانی علاج گاہ کو ارسال کریں۔ ساتھ ہی مریض کا نام معہ والدہ اور شہر بتائیں کیونکہ دم اُسی مریض کی نیت سے ہوتا ہے۔ ان شاءاللہ، استعمال کرنے پر جادو کا اثر مریض کے جسم سے ختم ہوجائے گا۔

## کاروباری بندش کا علاج

اگر کاروبار پر بندش لگی ہوتو خاص تعویذات منگوائیں۔ ان شاءاللہ، ان کے استعمال سے ہر طرح کی کاروباری بندش ختم ہوجائے گی۔ کاروبار کے مالک کا نام معہ والدہ اور کاروبار کا پتہ بتائیں۔

## جسم میں کہیں بھی درد کا علاج

جسم کے جس بھی عضو میں درد ہو، اس خاص تعویذ کو پہننے سے وہ درد ختم ہوجائے گا، ان شاءاللہ۔

## چھوٹے بچوں کا رونا اور ڈرنا

اکثر چھوٹے بچوں پر غیبی مخلوق کے اثرات پڑ جاتے ہیں یا نظرِ بد لگ جاتی ہے، جس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ روتے رہتے ہیں۔ بہت ڈرتے ہیں۔ کسی خاص جگہ کو دیکھتے ہیں اور پھر رونا شروع کردیتے ہیں۔ ایسے بچوں کے علاج کے لیے تعویذات پر مشتمل روحانی علاج منگوائیں۔ ان شاءاللہ، بچہ غیر معمولی رونا اور ڈرنا بند کردے گا۔

## محبت کے تعویذات

دو افراد کے درمیان جائز محبت کے لیے طالب و مطلوب کی نام معہ والدہ بتا کر تعویذات حاصل کریں۔ ان شاءاللہ، مقصد پورا ہوگا۔

*..........*..........*..........*

**نوٹ** یہ تمام روحانی خدمات صرف نومبر ۲۰۲۱ء کے لیے ہی ہیں۔ رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کرکے روحانی علاج منگوائیں۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن استعمال کریں۔ صرف صاحبِ معاملہ ہی علاج منگواسکتے ہیں۔ نامکمل کوپن، ایک سے زائد افراد کے لیے یا پھر شرائط پر پورا نہ اترنے والوں کو روحانی علاج بھیجنے سے معذرت۔ تعویذات کی تعداد محدود ہوتی ہے۔ اس لیے ختم ہونے پر دوبارہ تیار نہیں کیے جاتے۔ مکمل شرائط پڑھ کر ہی روحانی علاج منگوائیں۔

شرائط کے لیے www.darulamal.org/ruhaniilajgah

ruhaniilajgah 0342-7772772
042-35410586
روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com
0324-7772772 | ruhaniilajgah96

# تسخیرِ ہمزاد کے اعمال

## اپنے نام سے ہمزاد قابو کرنا

عامل اپنا نام روزانہ ’’یا‘‘ لگا کر تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ پڑھے۔ مثلاً نام خالد ہے تو ’’یا خالد‘‘ روزانہ پڑھیں۔ عمل بالکل تنہائی میں کریں۔ ہلکی روشنی چراغ کی رکھیں اور چراغ اپنی پشت کی طرف رکھیں تاکہ سایہ سامنے پڑے۔ اور عامل کو چاہئے کہ عمل کے دوران اپنے سائے پر نظر رکھے۔ کھانا ہمیشہ تنہائی میں کھائے اور کھانے کے دوران ایک آدھ روٹی یا لقمہ سامنے ڈال کر زبان سے عامل یہ کہے کہ ’’خالد یہ حصہ تمہارا ہے، تم اس کو کھالو۔‘‘ چند گھنٹوں کے بعد یہ لقمہ یا روٹی اٹھا کر کسی جگہ احتیاط سے رکھ دیا کریں۔ پھر اس کو پانی وغیرہ میں بہا دیا کریں۔ جس دن روٹی یا کوئی کھانے یا پینے کی چیز زمین پر ڈالنے کے بعد غائب ہوگئی۔ سمجھ لو ہمزاد تابع ہوگیا۔ اس کے بعد عامل اپنے نام کو ۳۱۳ مرتبہ پڑھ کر جو کچھ بھی حکم دے گا اس کی تعمیل ہوگی۔ اس عمل میں کسی طرح کا کوئی پرہیز نہیں ہے۔ لیکن اس میں کامیابی تین چلوں سے پہلے مشکل ہی سے ملتی ہے۔

## عمل ہمزاد سورۂ رحمٰن

یہ عمل مرحوم بابر سلطان قادری کو عبدالرحمن سرہندی صاحب کا عطا کردہ ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ عامل ایک بڑا شیشہ (اندازاً ڈیڑھ یا دو فٹ لمبائی چوڑائی میں ہو) اپنے روبرو رکھے۔ آئینہ میں اپنا عکس دیکھتے ہوئے سورۂ رحمن پڑھیں۔ زبانی یاد ہونی چاہئے کیونکہ آپ کی نگاہ آئینہ میں ہوگی۔ اور ایک پیالہ پانی کا بھر کر اپنے پاس رکھیں۔ جب سورت پڑھتے ہوئے اس آیت پر پہنچیں تو اس کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں۔ اور باقی سورت کو پڑھ کر ختم کرلیں۔ اور پانی پر دم کرلیں اور اپنے اوپر چھینٹے ماریں اور بقیہ پانی کو پی لیں یا کسی دیوار پر ڈال دیں۔ زمین پر نہ پھینکیں۔ ان شاء اللہ اکیس دن میں ہمزاد تابع ہوگا۔ چند یوم میں اثرات شروع ہوں گے۔ جو آپ کی قابلیت کے حساب سے کم یا زیادہ ہو سکتے ہیں۔ ہمزاد کے عمل میں قوت متخیلہ بہت اہم کردار ادا کرتی ہے یعنی آپ کی یکسوئی یا ارتکاز کی طاقت۔ ایک جگہ ذہن کو لگا کر رکھنا اور کوئی اور خیال ذہن میں نہ آئے، یہ جتنی زبردست ہوگی، اتنی ہی جلدی ہمزاد تسخیر ہوگا۔ اس کی مشق بھی کر سکتے ہیں۔

آیت یہ ہے: يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۭ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝۳۳ (الرحمٰن:۳۳)

**نوٹ:** حصار کریں۔ کمرہ تنہا ہو یعنی جتنے دن آپ عمل کریں، کوئی اور اس میں داخل نہ ہو ورنہ کامیاب نہ ہوگا۔

**پرہیز:** گوشت، انڈہ، مچھلی، لہسن، پیاز، عمل زوجیت، نشہ آور اشیاء یعنی مین پوڑی، گٹکا...... ان سب سے پرہیز کریں۔

**شرائط:** روز نہا کر باوضو عمل شروع کریں۔ عمل کے وقت شک کو پیدا نہ ہونے دیں۔ روز ایک ہی وقت اور ایک ہی جگہ عمل کریں۔ عمل سے پہلے اور دورانِ عمل کسی سے ذکر نہ کریں کہ آپ عمل کر رہے ہیں۔ چاہے وہ کتنا ہی قریبی کیوں نہ ہو۔ لوگوں سے ملنا اور بات چیت کم کردیں۔ ہلکی غذا کھائیں۔ دورانِ عمل اچھی خوشبو لگائیں اور دورانِ عمل چندن اور لوبان کی اگربتی جلائیں یا ویسے ہی انگیٹھی پر جلائیں۔ نماز کی پابندی کریں۔

## چھ یا بارہ دن میں ہمزاد تابع کریں

کسی بھی ہرے بھرے درخت پر بیٹھ کر چھ (۶) دن تک یا بارہ (۱۲) دن تک کل اکتیس ہزار بتیس (۳۱۰۳۲) مرتبہ یہ عمل پڑھیں۔ اگر بارہ (۱۲) دن تک پڑھنے کی نیت ہو تو روزانہ دو ہزار پانچ سو چھیاسی (۲۵۸۶) مرتبہ پڑھیں۔ اگر چھ (۶) دن کی نیت ہو تو پانچ ہزار ایک سو بہتر (۵۱۷۲) مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ اس دوران درخت ہی پر ہمزاد ظاہر ہو کر تابع ہو جائے گا۔ عمل یہ ہے: اَجِبْ یَا وَیَا دَمُ بِحَقِّ دَالْ بَا

**نوٹ:** اس عمل کو بغیر اجازت کرنا سخت منع ہے۔ کرنے والا اپنے نقصان کا خود ذمہ دار ہوگا۔

# جہانِ حاضرات

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضرات

برکت بی بی فاطمہؓ مدد شاہ علیؓ قوت محمد ﷺ حسنؓ حسینؓ ولی حاضرات جلد حاضر ہو بحق نادعلیؓ

**طریقہ:** سب سے پہلے اس عمل کی زکوٰۃ ادا کریں۔ عمل کو نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء روزانہ ۵۰۰ بار ۲۱ یوم تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی پھر عمل کو قابو میں رکھنے کیلئے روزانہ ۱۰۹ بار ورد میں رکھیں تاکہ عمل قبضہ میں رہے۔

**ترکیب:** جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی طفل نابالغ کو اپنے سامنے بٹھائیں، کمرہ پاکیزہ ہو اور خوشبو سے معطر ہو۔ عامل اور معمول دونوں پاکیزہ ہوں اور باوضو ہوں۔ عمل کو آپ ۳۳ بار پڑھ کر بچہ پر دم کریں۔ جھاڑو والا آئے، چھڑکاؤ کرے ترتیب کے مطابق کریں۔ پھر بادشاہ سلامت کو بلائیں اور جو پوچھنا ہو پوچھیں۔ ان شاء اللہ ہر سوال کا جواب تسلی بخش و سو فیصد درست ملے گا۔

## حاضرات

قادر بھی تو ہے اور غفور الرحیم بھی

حاضرات گر حاضر نہ ہو تو کتنا عجیب ہے

۶۶ ۷۸۶ ۶۶

| ۳۰۰۲۹۶ | ۳۰۰۳۰۹ | ۳۰۰۳۰۶ | ۳۰۰۳۰۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۰۰۳۰۷ | ۳۰۰۳۰۲ | ۳۰۰۲۹۷ | ۳۰۰۳۰۸ |
| ۳۰۰۳۰۱ | ۳۰۰۳۰۴ | ۳۰۰۳۱۱ | ۳۰۰۳۹۸ |
| ۳۰۰۳۱۰ | ۳۰۰۲۹۹ | ۳۰۰۳۰۰ | ۳۰۰۳۰۵ |

۶۶ حاضرات حاضر شو حاضر شو ۶۶

**طریقہ:** کسی طفل نابالغ کو نہلا کر پاکیزہ کپڑے پہنا کر اور کپڑوں پر خوشبو لگا کر سیاہ خانہ میں عطر گلاب لگا کر بچہ کو غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) سیاہ دائرہ پر اور بچہ کی آنکھوں پر مندرجہ بالا شعر

قادر بھی تو ہے اور غفور الرحیم بھی

حاضرات گر حاضر نہ ہو تو کتنا عجیب ہے

پڑھ کر دم کرتا رہے اور بچہ سے دریافت کرتا رہے کہ سیاہ دائرہ میں کچھ نظر آ رہا ہے۔ جب بچہ کہے کہ کوئی بزرگ نظر آ رہے ہیں تو پھر عامل بچہ کے ذریعے اپنا اور بچہ کا سلام عرض کروائے اور جو بھی پوچھنا ہو دریافت کرے۔ ان شاء اللہ ہر مشکل امور کا جواب سو فیصد درست و سچا ملے گا۔ سوال و جواب کا سلسلہ ختم کر کے بزرگ کا شکریہ ادا کر کے ان کو جانے کی اجازت دیں۔

## حاضرات

سورۃ لایلف قریش پارہ نمبر ۳۰

گیارہ مرتبہ پڑھ کر اول و آخر ۳/ ۳ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر ایک سفید چینی کا پیالہ پاک صاف دھلا ہوا لیں اور اس میں پانی بھر کے سامنے رکھیں اور اس پر مندرجہ بالا سورۃ پڑھ کر دم کریں اور نابالغ دس سالہ لڑکے لڑکی کو اس پیالے کے سامنے بٹھا کر اس پر دم کریں اور اس کو کہیں کہ پیالہ میں نظر جما کر دیکھے اور جب کوئی شکل نظر آئے تو کہیں کہ بھنگی کو بلاؤ جھاڑو دلواؤ۔ اس کے بعد ماشکی کو بلواؤ کہ وہ پانی چھڑکے۔ اس کے بعد فراش کو بلاؤ کہ فرش پر چاندنی بچھائے پھر تخت لگواؤ اور کہو کہ بادشاہ سلامت کو بلواؤ اور اس تخت پر بیٹھواؤ پھر اچھے اچھے کھانے پکاؤ اور سب کو کھلواؤ۔ اس کے بعد بادشاہ سلامت کو السلام علیکم کہیں پھر ان سے جو پوچھنا ہو یا جو دریافت کرنا ہو وہ دریافت کریں، وہ تمام حالات درست و صاف صاف بیان کریں گے۔

**نوٹ:** اس حاضرات کو آپ آئینہ اور انڈہ پر بھی کر سکتے ہیں اور اس آیت کا نقش بنا کر بھی حاضرات کر سکتے ہیں۔

# حافظے میں حیرت انگیز اضافہ کیجئے

خالد مقبول حفظہ اللہ

## سورۂ یٰسٓ کا خاص عمل

یہ عمل سورۂ یٰس کا خاص عمل ہے۔ تفصیلی طریقہ درج ذیل ہے:

یہ عمل کل سات دنوں پر مشتمل ہے۔ روزانہ علی الصبح نہار منہ (یعنی کچھ نہ کھایا پیا ہو)، سورۂ یٰس کا پانی پینا ہے۔ روزانہ نیا پانی بنانا ہے اور پینا ہے۔ اگر ضرورت محسوس ہو تو مزید سات دن اگلے ماہ کئے جائیں۔ اور کوشش کی جائے کہ انہی تاریخوں میں کریں، جن میں پہلے کیا ہے۔ ان شاء اللہ تین ماہ سے زیادہ ضرورت نہ پڑے گی۔

## یٰسٓ کا پانی بنانے کا طریقہ

بڑی چینی یا شیشے کی طشتری (ٹرے) میں مکمل سورۂ یٰس بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ زعفران (بہتر ہے کہ مشک و زعفران) سے لکھیں۔ اعراب نہیں لگانے۔ جس طرح قرآن شریف میں لکھا ہے، اسی طرح لکھیں۔ اگر ایک پلیٹ پر نہ لکھ سکیں تو ایک سے زائد پر لکھ لیں۔ پھر ایک برتن میں صاف پانی لیں۔ اس میں سورۂ یٰس کی پلیٹ/پلیٹیں ڈال کر انگلی سے لکھائی کو مٹائیں۔ لکھائی پانی میں حل ہوتی جائے گی۔ جب مکمل سورۂ یٰس حل ہو جائے تو یہ پانی تیار ہے۔ جتنے مرضی لوگوں کو پلایا جا سکتا ہے۔ شرط نہار منہ کی ہے۔ پانی پینے کے آدھا گھنٹہ بعد کچھ کھائیں اور پئیں نہیں۔

## نوٹ

1. بہتر ہے کہ اس عمل کو نئے چاند یعنی شروع اسلامی مہینے میں کریں۔ اور آغاز جمعرات یا جمعہ سے کریں۔
2. روزانہ لکھنا بہتر ہے۔ اگر ممکن نہ ہو تو ایک بار سات دن کے لحاظ سے پلیٹ/پلیٹیں لکھی/لکھوائی جا سکتی ہیں۔
3. جس ترتیب سے پلیٹیں لکھی ہوں، اسی ترتیب سے پلیٹ کو دھویا جائے۔ یعنی پلیٹ نمبر ۱ کو پہلے دھویا جائے۔ پھر ۲ نمبر کو تا کہ سورۂ یٰس کی ترتیب بھی صحیح رہے۔
4. جو لوگ خود نہ لکھ سکیں، وہ ادارے سے مکمل سات دن کا کورس منگوا سکتے ہیں۔ سات دن کے زعفرانی کورس کا ھدیہ ایک ہزار پانچ سو (1500) روپے ہے۔ مشک و زعفرانی کورس کا ھدیہ 4500 روپے ہے۔ کورس رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر سے بھجوایا جائے گا۔ عام ڈاک سے نہیں بھیجا جائے گا۔ بھیجنے کا خرچہ بذمہ خریدار ہوگا۔
5. زعفران کی قیمت اور دیگر اخراجات بڑھنے کی صورت میں کورس کا ھدیہ بھی بڑھ سکتا ہے۔ لہٰذا فون پر معلومات لے لیں۔

# گھریلو لڑائی جھگڑوں سے نجات کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## یَالَطِیۡفُ کا خاص عمل

اگر کسی کے گھر میں لڑائی جھگڑا اکثر رہتا ہو، کوئی کسی کی عزت نہ کرتا ہو تو کوئی ایک فرد یہ عمل کرے۔ بعد نماز عشاء اول و آخر 11 بار درود ابراھیمی کے ساتھ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار ''یَالَطِیۡفُ'' پڑھیں۔ سب گھر والوں کا تصور رکھیں اور ان پر دم کر دیں۔ اپنے پاس چینی بھی رکھیں اور اس پر بھی دم کر کے جہاں گھر میں استعمال کے لئے چینی رکھی ہوتی ہے، اسی میں پڑھی ہوئی چینی بھی ملا دیں۔ یہ عمل دو ہفتے تک روزانہ کریں۔ پھر ہفتہ میں تین دن کریں۔ کل تین ہفتہ کا عمل ہے۔ ان شاء اللہ، حالات سازگار ہو جائیں گے اور گھر والوں میں آپس میں پیار و محبت ہو جائے گی۔

## عزیز و اقارب کو جمع کرنے کے لئے

یَا جَامِعُ: جس شخص کے عزیز و اقارب منتشر ہو گئے ہوں وہ چاشت کے وقت غسل کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے دس (۱۰) مرتبہ، یہ اسم پڑھے اور ایک انگلی بند کر لے۔ اسی طرح ہر دس (۱۰) مرتبہ پر ایک انگلی بند کرتا جائے۔ آخر میں دونوں ہاتھ منہ پر پھیرے، ان شاء اللہ سارے عزیز و اقارب جمع ہو جائیں گے۔

## ناراض کو راضی کرنے کے لیے

اگر گھر یا خاندان میں ایسی صورتحال پیدا ہو جائے کہ کئی رشتہ دار ایک دوسرے سے ناراض ہو جائیں اور ان کو کھلانا پلانا بھی ممکن نہ ہو تو سجدے کی حالت میں اکیلے کمرے میں تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ یَاوَدُوۡدُ پڑھ کر سجدے ہی میں ناراض لوگوں کی محبت اور میل ملاپ کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ ناراضگی دور ہو جائے گی۔ مجرب عمل ہے۔

## گھر میں لڑائی جھگڑے ختم

رَبَّنَا هَبۡ لَنَا مِنۡ اَزۡوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعۡيُنٍ وَّاجۡعَلۡنَا لِلۡمُتَّقِيۡنَ اِمَامًا ﴿۷۴﴾ (الفرقان:۷۴)

گھر میں بچے لڑائی جھگڑے کرتے ہو یا میاں بیوی یا والدین، یہ دُعا یہ جھگڑے ختم کرواتی ہے۔ اس دُعا کو اپنی ہر نماز (فرض نماز، سنت موکدہ، نفل) میں رب اجعلنی کے بعد پڑھیں۔

## خاندان میں اتفاق کے لیے

وَنَزَعۡنَا مَا فِىۡ صُدُوۡرِهِمۡ مِّنۡ غِلٍّ اِخۡوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيۡنَ ﴿۴۷﴾ (الحجر:۴۷)

مولانا عبدالرحیم صاحب فلاحی دامت برکاتہم تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی گھر یا خاندان میں نا اتفاقی ہو تو یہ آیت ہر فرض نماز کے بعد گیارہ بار پڑھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں، کامیابی تک یہ عمل جاری رکھیں۔

## بہن بھائیوں کا جھگڑنا

حضرت خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ جب ایسی صورت واقع ہو جائے کہ بڑے بھائی بہن چھوٹوں سے شفقت سے پیش نہ آئیں اور چھوٹے بڑوں کی نافرمانی کریں تو اِنَّهُمۡ يَكِيۡدُوۡنَ كَيۡدًا ۙ وَّاَكِيۡدُ كَيۡدًا ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر تکیوں پر چالیس (۴۰) روز تک دم کیا جائے لیکن یہ احتیاط لازمی ہے کہ ایک کا تکیہ دوسرا استعمال نہ کرے۔

## خاندان میں نا اتفاقی

وَاَلَّفَ بَيۡنَ قُلُوۡبِهِمۡ ؕ لَوۡ اَنۡفَقۡتَ مَا فِى الۡاَرۡضِ جَمِيۡعًا مَّاۤ اَلَّفۡتَ بَيۡنَ قُلُوۡبِهِمۡ وَلٰـكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيۡنَهُمۡ ؕ اِنَّهٗ عَزِيۡزٌ حَكِيۡمٌ ﴿۶۳﴾ (الانفال:۶۳)

خاندان میں نا اتفاقی ہو تو تفاق پیدا کرنے کے لیے یہ آیت روزانہ گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھیں۔

# کشائش رزق کے عملیات

مرتب مولانا قاری ممتاز (رکن روحانی علاج گاہ)

## کشائش رزق کی خاص دعا

جو شخص اس دعا کو پانچوں وقت نماز کے بعد پڑھنے کا معمول بنالے گا، خصوصاً نمازِ جمعہ کے بعد تو وہ شخص ہر طرح کی پریشانی ومصیبت سے بچا رہے گا۔ اپنے دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اور دعا کی برکت سے خدا تعالیٰ اسے ایسی جگہ سے رزق عطا فرمائے گا کہ جہاں سے کہ وہم وگمان بھی نہ ہو گا۔ اور اس قدر رزق ملے گا کہ جس کی اسے توقع بھی نہ ہوگی۔ نیز اس دعا کا ہمیشہ پڑھنا قرض کی ادائیگی کے لیے نہایت مفید ہے۔ اگر قرض پہاڑ کے برابر بھی ہو تو وہ بھی اس دعا کی برکت سے ادا ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔ وہ دعا یہ ہے: یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَهَّابُ یَا ذَالطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ اَنْفِحْنِیْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَیْرٍ تُغْنِیْنِیْ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآئَکُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ بِهِ الذِّکْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

## سورۂ مزمل اور کشائش رزق

سورۂ مزمل کا چالیس روز تک اس ترکیب کے ساتھ وقت مقررہ پر پڑھنا کشائشِ رزق کے لیے نہایت مفید ہے۔ جگہ بھی متعین ہو تو بہتر ہے۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر گیارہ سو گیارہ مرتبہ "یَا مُغْنِی"، اس کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر کشائشِ رزق کے لیے دعا کرے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ختم کریں۔ اگر اس عمل کو اپنا معمول بنا لیا جائے تو غیب سے طرح طرح کی امداد ہو۔

## سورۂ فاتحہ اور کشائش رزق

آج کے دور میں شاید ہی کوئی ایسا فرد ہو جو رزق میں وسعت اور کشادگی، برکت اور فتوحات غیبی کا خواہاں نہ ہو۔ مگر صرف خواہشِ وسعت کافی نہیں ہے۔ رزق کی وسعت کا دارومدار انسان کے نیک اعمال، معصیت سے بچنا، نیکی اور تقویٰ کا اختیار کرنا، قرآن پاک کی آیات مبارکہ کی رُو سے رزق کی وسعت وکشادگی کا یقینی سبب ہیں۔ استغفار کی کثرت، تقویٰ کا اہتمام اور نماز باجماعت پابندی رزق کو ایسے کھینچتے ہیں جیسا کہ مقناطیس لوہے کو کھینچتا ہے۔ لہٰذا ان اعمال کی پابندی اور اہتمام کے ساتھ تو اللہ کی رحمت سے قوی امید اور حسن ظن کے ساتھ ساتھ بارہا کا مجرب ہے کہ رزق میں وسعت وکشادگی نصیب ہوتی ہے اور قرض کے مرض سے ہمیشہ کے لیے نجات حاصل ہوتی ہے۔

یہ عمل حضرت مولانا علیم اللہ مظاہریؒ کا ہے۔ ہر اسلامی مہینے کے پہلے اتوار سے عمل کی ابتداء کی جائے اور آئندہ ہفتے کو عمل مکمل کیا جائے۔

اول وآخر **11** مرتبہ درود شریف

اتوار کے دن سورۃ فاتحہ **70** مرتبہ

پیر کے دن سورۃ فاتحہ **60** مرتبہ

منگل کے دن سورۃ فاتحہ **50** مرتبہ

بدھ کے دن سورۃ فاتحہ **40** مرتبہ

جمعرات کے دن سورۃ فاتحہ **30** مرتبہ

جمعہ کے دن سورۃ فاتحہ **20** مرتبہ

ہفتہ کے دن سورۃ فاتحہ **10** مرتبہ

یہ عمل **7** ماہ جاری رکھیں اور **7** ماہ کی پابندی کے بعد ہر نماز کے بعد سورۃ فاتحہ **7** مرتبہ کا معمول ہمیشہ کے لیے جاری رکھیں۔

# پسند کی شادی/رشتہ کیلئے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## پسند کی شادی اور مطلوب کو حاصل کرنا

طاہر عباس صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ یہ ایک ایسا راز ہے کہ کوئی لاکھوں روپے پر بھی نہیں بتاتا۔ میرا مقصد امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بھلائی اور فی سبیل اللہ خدمت خلق ہے اور یہ کہ ہر ضرورت مند اپنے آپ میں ہمت پیدا کر کے ناممکن کو ممکن بنا لے۔ وظیفہ یہ ہے کی ہر نماز کے بعد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ ''اَللّٰہُ الصَّمَدُ'' پڑھیں۔ انکھیں بند کر کے مطلوب کے تصور سے یا اگر کہیں شادی کرنی ہو تو جو انکاری ہوں، ان کے تصور سے پڑھیں۔ ان شاءاللہ اکیس (۲۱) دن میں آپ اپنی آنکھوں سے اس کا اثر دیکھ لیں گے۔

## پہلے کلمے کا طاقتور وظیفہ اپنی مرضی کی شادی کرنے کیلئے

نماز فجر یا عشاء کے بعد پہلا کلمہ لاالہ الا اللہ محمد الرسول اللہ کو پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھیں اور درمیان میں گیارہ گیارہ بار درود پاک ابراہیمی بھی پڑھا جائے۔ یہ عمل چالیس (۴۰) دن تک بلاناغہ کیا جائے تو ان شاءاللہ تعالیٰ اس کی برکت سے پسند کی جگہ پر درپیش رکاوٹیں ختم ہو کر سب کی مرضی کے مطابق شادی ہو جائے گی۔

## شادی حسب منشا ہوگی

ملک محمد اشرف صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ جہاں جی چاہے، اپنے دل کی پسند سے شادی کریں۔ اگر اس کے والدین نہ مانتے ہوں یا کوئی دوسرا رکاوٹ ڈالتا ہو تو آپ ایسا کریں کہ اکیس (۲۱) دن باوضو، باتصوّر پڑھتا رہے۔ ناغہ بالکل نہیں کرنا۔ اس عمل کو کرتے وقت کسی کو نہ بتائیں۔

لڑکی کے بمعہ والدہ حروف ابجد قمری سے اعداد نکال کر تین گنا کریں۔ اس تعداد کے مطابق پڑھیں۔ عمل یہ ہے:

وَاللّٰہُ اَشَدُّ بَاْسًا وَّاَشَدُّ فلاں بنت فلاں تَنْكِيْلًا

نوٹ: پہلے اس عمل کی زکات ادا کرے۔

## پسند کی شادی کا مجرب عمل

کہیں پسند کی شادی کرنا چاہتے ہوں تو اس عمل کو کرنے سے ان شاءاللہ مراد بر آئے گی۔ عمل کا طریقہ یہ ہے کہ کسی بھی رات بعد نمازِ عشاء اول آخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ پھر ایک سو ایک (۱۰۱) بار سورۂ فاتحہ پڑھ کر اس کا نام لے، جس سے شادی کرنی ہو۔ پھر ایک سو ایک (۱۰۱) بار سورۂ اخلاص پڑھے اور درود پاک گیارہ بار پڑھ کر عمل ختم کرے۔ پھر دعا مانگ لے۔ یہ عمل اگر جمعرات کو شروع کیا جائے تو بہترین رہتا ہے۔ باقی منگل ہفتہ کے علاوہ کسی بھی دن سے شروع کر سکتے ہیں۔ اس عمل کے ایک بار کرنے سے ہی کام بن جاتا ہے۔ ایک دن پڑھنے کے بعد پھر ہر جمعرات کو صرف جمعرات کی رات کو پڑھ لیا کرے، ہفتے میں ایک دن۔ ان شاءاللہ دس یا گیارہ دن سے پہلے ہی اثرات نظر آنے لگتے ہیں۔ اکثر تو ایک دن ہی عمل کرنے سے اگلے دن اثر نظر آنے لگتا ہے۔ البتہ ہر جمعرات کو کر لیا جائے۔ حد اکیس دن میں پسند کی شادی کے لیے سب راضی ہو جائیں گے۔ نکاح ہونے تک ہفتے میں ایک دن عمل لازمی پڑھنا ہوگا۔

## پسند کی شادی کا وظیفہ

وَلَا تُؤْمِنُوْٓا اِلَّا لِمَنْ تَبِعَ دِيْنَكُمْ ۭ قُلْ اِنَّ الْهُدٰى هُدَى اللّٰهِ ۙ اَنْ يُّؤْتٰٓى اَحَدٌ مِّثْلَ مَآ اُوْتِيْتُمْ اَوْ يُحَاۗجُّوْكُمْ عِنْدَ رَبِّكُمْ ۭ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ؀ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ؀ (ال عمران: ۷۳-۷۴)

روزانہ رات کو یا سحری کے وقت ایک سو چوراسی (۱۸۴) مرتبہ ننگے سر کھلے آسمان تلے چودہ (۱۴) دن مسلسل باوضو مذکورہ آیات پڑھ لیا کریں اور اپنے لئے دعا مانگ کر آسمان کی طرف پھونک دیں۔

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## پریشانی سے نجات

**سوال** میرے والد صاحب کی وجہ سے مجھے کافی پریشانی ہے۔ وہ کسی کیس میں پھنس گئے ہیں اور کوئی راہ نظر نہیں آ رہی۔ مہربانی فرما کر کچھ پڑھنے کو بتا دیں تاکہ اللہ تعالیٰ کرم کرے اور معاملہ ختم ہو جائے۔ (م، لاہور)

**جواب** آپ کو چند وظائف بتا رہا ہوں، ان کی پابندی شروع کریں۔ لازمی اطلاع کریں کہ کون کون وظیفے پابندی سے کر رہا ہے۔ ان شاء اللہ، مشکل حل ہو گی۔

۱۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ ہر روز بعد از نماز عشاء پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ بار، بلا ناغہ پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد دعا کریں کہ اللہ اس مشکل سے جلد نجات دے۔ یہ وظیفہ اپنی والدہ کو کرنے کو کہیں۔

۲۔ یہ وظیفہ آپ نے کرنا ہے۔ سورۂ مزمل ایک بار فجر کی سنتوں کے بعد پڑھیں۔ اور پانچوں فرض نمازوں کے بعد ۲ بار پڑھیں۔ کل دن میں گیارہ بار ہو جائے گا۔ ہر بار اول و آخر ایک ایک بار درود شریف پڑھیں۔ اور مشکل سے نجات کی دعا مانگیں۔

*.................*.................*.................*

## بھانجا اور سرکاری ادارے کی انکوائری

**سوال** میرے بھانجے کو ایک سرکاری ادارے کی طرف سے انکوائری لیٹر آیا ہے۔ سائبر کرائم کا معاملہ ہے۔ سنا ہے اس کی سزا بھی بہت سخت ہے اور جرمانہ بھی بہت ہے۔ اس وجہ سے بہت پریشانی ہے۔ مہربانی کر کے کچھ رہنمائی فرما دیں۔ (ع، اسلام آباد)

**جواب** یہ وظیفہ بھانجے کی والدہ یعنی اپنی بہن کو پڑھنے کو دیں۔ فجر اور عشاء کی نماز پڑھنا ضروری ہے۔ ایک سو (۱۰۰) دفعہ بعد از نماز عشاء و فجر، مندرجہ ذیل آیت پڑھے اور اول و آخر درود شریف بھی پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے:

رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ⑩ (القمر: ۱۰) پڑھنے کے بعد دعا مانگیں کہ اللہ اس مشکل سے نجات عطا فرمائیں۔ پابندی سے بلا ناغہ پڑھنا ہے۔

*.................*.................*.................*

## شوہر کی مدد کرنے والے کیسے ہیں؟

**سوال** میرے شوہر ایک جنرل سٹور کا کاروبار شروع کر رہے ہیں۔ ان کے دو کزن ان کی مدد کر رہے ہیں۔ دونوں بھائی ہیں۔ مجھے پوچھنا ہے کہ کیا یہ دونوں میرے شوہر کے ساتھ ٹھیک ہیں۔ ان کے نام اور والدہ کا نام بھی بھیج رہی ہوں۔ میرا پوچھنے کا مطلب یہ ہے کہ کیا ان دونوں کی نیت ٹھیک ہے۔ کوئی مفاد تو نہیں۔ کیونکہ انہوں نے ہماری کبھی مدد نہیں کی۔ (ن، لاہور)

**جواب** میرے حساب میں ایسا کچھ نہیں کہ آپ کے شوہر کے دونوں کزنز کی نیت غلط ہو۔ وہ دونوں نیک نیتی کی بنیاد پر آپ کے شوہر کی مدد کر رہے ہیں۔ شک اور بدگمانی نہ کریں۔

*.................*.................*.................*

## دکان پر نظر بد یا کوئی جادو تو نہیں؟

**سوال** میں اپنی دکان پر چہل کاف کا گھومنے والا عمل کر رہا ہوں۔ مہربانی فرما کر چیک کر لیں کہ نظر بد کا اثر ختم ہوا اور کوئی جادو یا عمل تو نہیں کروا رہا۔ اگر کوئی کروا رہا ہے تو وہ کون ہے؟ (ش، لاہور)

**جواب** سب سے پہلے تو یہ بات ذہن نشین کریں کہ ہماری روحانی درس گاہ سے عملیات سیکھنے کا اصل فائدہ یہ ہے کہ آپ کم از کم اتنے قابل تو ہوں کہ اپنے معاملات، اپنی، اپنے گھر کی، گھر والوں کی، دکان و کاروبار کی روحانی تشخیص سیکھ سکیں۔ ہمیں آپ کی مدد کرنے، روحانی تشخیص کرنے میں کوئی انکار نہیں مگر یہ طریقہ صحیح نہیں۔ صحیح طریقہ یہ ہے کہ آپ خود سے تشخیص کرتے

اور پھراس کا نتیجہ بتاتے اور ہم سے بھی روحانی تشخیص کی گذارش کرتے۔خیر آئندہ خود سے تشخیص بھی کیا کریں۔

جہاں تک دکان کی روحانی تشخیص کی بات ہے تو نظرِ بد کا معمولی اثر ہے، البتہ سحر کا معاملہ ہے اور بہت قریبی لوگ عمل کروا رہے ہیں۔ وہ جتنا کروا رہے ہیں، اتنا اثر نہیں ہو رہا۔آپ عمل جاری رکھیں۔ایک ہفتہ مزید کریں۔ ان شاءاللہ، معاملات میں بہتری آجائے گی۔

## نواسی کا معدہ باندھا ہوا ہے

**سوال** السلام علیکم۔ میری نواسی کھانا نہیں کھاتی۔ کسی نے کہا ہے کہ اس کا معدہ باندھا ہوا ہے۔ بوجہ چیک تصویر اور نام پتہ ارسال ہے۔ چیک کی درخواست ہے والسلام۔(م ا، لاہور)

**جواب** وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ۔ میری تشخیص میں سحر کے اثرات ہیں مگر معدہ بندھا ہوا ہے، یہ میری تشخیص میں نہیں آرہا۔معدہ بندھے ہونے کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کسی نے باقاعدہ بچی پر عمل کیا ہو اور اس کے معدے کی بندش کر دی ہو۔معدے کے حوالے سے میری تشخیص یہ ہے کہ بچی کے معدے میں سوجن ہے۔اور یہ طبی معاملہ ہے۔البتہ سحر کے اثرات کی وجہ سے اس طبی معاملے کی تشخیص وعلاج میں رکاوٹ آسکتی ہے۔

## بیٹے کا پیشاب بند ہے اور رپورٹس میں کچھ نہیں

**سوال** میرے بیٹے کا پیشاب کا مسئلہ پچھلے دو تین ہفتے سے ہے۔بہت مشکل سے پیشاب آتا ہے۔ہم لندن میں رہتے ہیں۔ یہاں بہترین سے بہترین ڈاکٹرز کو دکھایا ہے۔ کئی طرح کے ٹیسٹ کروائے گئے۔ کسی ٹیسٹ میں کچھ بھی معلوم نہ ہوا۔ڈاکٹرز بھی پریشان ہیں۔ پھر آپریشن ہوا اور پیشاب کے لیے الگ نالی لگائی کہ پیشاب جاری رہے مگر آپریشن میں بھی ڈاکٹرز کا کہنا ہے کہ کسی قسم کی کوئی بھی رکاوٹ سامنے نہیں آئی۔ میں بہت پریشان ہوں۔ بیٹے نے مسلسل تین دن ایک خواب دیکھا تھا کہ ایک بڑا سا جانور ہے جو اس کے کمرے میں آنے کی کوشش کر رہا ہے اور وہ اس کو روک رہا ہے۔اس کے بعد سے ہی یہ تکلیف شروع ہوئی ہے۔مہربانی فرمائیں۔ میں بہت پریشان ہوں۔(س، لندن)

**جواب** آپ کے بیٹے پر نہیں، گھر پر جادو کے اثرات ہیں جس کی وجہ سے سب لوگ ہی متاثر ہیں۔ جہاں تک بیٹے کا معاملہ ہے، اس پر سخت نظرِ بد ہے۔ غالباً یہ جناتی نظرِ بد ہے۔ جناتی نظر بد کے اثرات اور آسیب، سایہ یا جنات کے اثرات تقریباً ایک جیسے ہی ہوتے ہیں۔ بیٹے پر بھی جادو کے اثرات ہیں مگر کسی نے اس پر پیشاب کی بندش کا عمل نہیں کروایا۔

آپ ''منزل'' کا درج ذیل طریقہ پر عمل کریں۔

ایک بار منزل پڑھ کر چاروں قل پڑھیں۔ پھر سورۂ طارق کی آخری تین آیات سات (۷) مرتبہ پڑھیں۔اول و آخر ایک بار درود شریف۔ پھر بیٹے کے دونوں کانوں میں دم کر دیں۔

پھر دوبارہ سے یہی عمل پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر کے بیٹے کو ایک دن میں سات مرتبہ پلائیں۔ ایک بار نہار منہ، پانچوں نمازوں کے بعد اور رات کو سونے سے قبل۔

اس عمل کو لگاتار سات (۷) روز تک کریں۔ اگر مکمل افاقہ نہ ہو تو مزید سات دن جاری رکھیں۔ ان شاءاللہ، نظرِ بد اور جادو کے اثرات سے نجات مل جائے گی اور پیشاب کی بندش کے معاملے میں بھی بہتری آجائے گی۔

## گھر میں بیگم کو چیزیں نظر آتی ہیں

**سوال** میری بیگم کو گھر میں کچھ جنات نظر آئے ہیں۔ہم نے کچھ دن قبل فروزن کھانے کا گھر میں کام شروع کیا۔ شروع میں کافی آرڈر آئے۔ مگر اب کام ایک دم سے بالکل بند ہو گیا ہے۔ میری بیگم کو کم عمری سے ہی کچھ چیزیں نظر آتی ہیں اور ان سے بات چیت بھی ہوتی ہے۔ وہ کہہ رہی ہے کہ جو چیزیں گھر میں اور بچوں کے کمروں میں نظر آئی ہیں، وہ اچھی نہیں ہیں۔ مہربانی فرما کر رہنمائی فرمائیں۔(ج، لاہور) (بقیہ ص 53)

قسط نمبر:1

# "وہ لڑکی جس کے ساتھ ایک جنّ نے شادی کرلی تھی"

**محمد زبیر اعوان**

جنات اور خلائی مخلوق کے وجود سے بھی کئی لوگ انکاری ہیں لیکن قرآن واحادیث کی روشنی میں بھی ان کے وجود کے اشارے ملتے ہیں لہٰذا ان کے وجود سے انکار ممکن نہیں، کئی افراد پر ان کا سایہ ہونے اور علاج کے بارے میں بھی آپ نے سن رکھا ہوگا لیکن بہت سی باتیں بے تکی اور سراسر بے بنیاد ہوتی ہیں جن کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا یا پھر وہ ڈبہ پیر ہوتے ہیں جو ایسی شعبدہ بازیاں کرتے ہیں جن کا ذکر عمومی طور پر خبروں میں ملتا ہے۔

ماورا کا ہمارے ساتھ ایک عرصے سے ناطہ تھا، اپنی پریشانیوں کا بوجھ دوسروں کے کندھوں پر لاد دینا بھی معمول ہے، دنیاداری کی معمول کی باتوں کے دوران ایک دن دین وروحانیت پر بھی گفتگو ہوئی تو ماورا نے بھی دلچسپی کا اظہار کیا اور اپنے ساتھ بیتی صورتحال، کہانیاں اور کیے گئے وظائف وغیرہ سے متعلق بھی بتایا، وہ بھی چیونٹیوں کو دانہ ڈالتی تھی، کرائے کے گھر میں رہتی، کسی گھر کے خوش قسمت ہونے اور کسی فلیٹ کے منحوس ہونے پر بھی اس کا یقین تھا، رات کو دو، دو بجے جب اچھا خاصا نوجوان باہر جانے سے کتراتا ہے لیکن وہ کھانا کھانے مارکیٹ نکل پڑتی، زندگی کے دن کٹتے رہے اور کبھی کبھار آمنا سامنا ہوجاتا تو حال احوال پوچھ لیا جاتا، یوں ہی دن کٹتے رہے، ہفتے اور پھر مہینے حتیٰ کہ چند سال بیت گئے۔

ایک دن ٹیلی فون آیا تو بات کرنے پر پتہ چلا کہ دوسری طرف ماورا ہیں جنہوں نے ہم دونوں کے مشترکہ جاننے والے سے نمبر لیا اور ملاقات کی خواہش ظاہر کی لیکن وقت کی کمی اور کچھ دنیاوی مصروفیات کی وجہ سے ٹیلی فون پر ہی اکتفا کرنے کی ٹھانی تو اس نے کسی پیر سے دم کرانے کی خواہش ظاہر کی اور بتایا کہ دراصل اسے شبہ ہے کہ 'اٹھرا' کی بیماری لاحق ہے اور اس کا بہترین روحانی علاج ہی ہے۔ اس کی یہ بات سن کر مریض کا تصور ذہن میں آتے ہی کسی دن ساتھ چلنے اور ایک روحانی سلسلے سے وابستہ روحانی ولی اللہ (جواب دنیا سے پردہ کرچکے ہیں) کے پاس جانے کی حامی بھرلی۔ ان کا نام ملک محمد بشیر سہروری قادری تھا، کئی بار ان سے نیازمندی حاصل کرچکا تھا۔ اللہ ان کے درجات بلند کرے، ولی کامل تھے اور ان کے ابرو کا اشارہ ہی سائل کے لئے تسکین کا باعث بن جاتا تھا۔

ایک شام ٹیلی فونک رابطے کے بعد ماورا کے گھر پہنچا تو وہ پہلے سے ہی تیار تھی، اس کی بہن کے آنے کا انتظار کیا اور پھر ہم اکٹھے پیر خانے کیلئے نکل پڑے، ٹاؤن شپ کے علاقے میں پہنچے تو وہاں بھی پہلے سے رابطے کی وجہ سے زیادہ انتظار نہیں کرنا پڑا اور چند ہی لمحوں میں وہ ہستی زمین پر پڑے محمدی بستر پر ہمارے سامنے تھی۔

انہیں ماورا نے اپنی پریشانی اور اس پریشانی کی وجہ سے پیدا ہونے والے مسائل سے آگاہ کیا، ملک محمد بشیر سہروری قادری صاحب نے مجھ سمیت چند دیگر لوگوں کی موجودگی میں اپنے دائیں طرف رکھی تسبیح اٹھائی، اس پر کچھ پڑھا اور پھر ایک ساتھ 5,7,7 دانے گھمانے شروع کردیئے۔ چند سیکنڈز بعد تسبیح روک لی۔ انہوں نے اپنے اردگرد نظر دوڑائی جیسے وہ کسی چیز کی تلاش میں ہوں۔ لیکن شاید ناکامی ہوئی، پھر میری جانب دیکھا اور کہیں سے کالا دھاگہ لانے کی ہدایت کی۔ میں تھوڑی ہی دیر میں قریبی دوکان سے دھاگہ لے آیا۔ ملک محمد بشیر سہروری قادری صاحب نے دھاگہ پکڑلیا لیکن اُس کو غور سے دیکھتے ہوئے بولے "میرے بچو۔ اصل مسئلہ وہ نہیں جو یہ لوگ سمجھ رہے ہیں، ماورا پر جنات کا اثر ہے اور اٹھرا وغیرہ کچھ نہیں۔" انہوں نے ماورا کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھا تو وہ جیسے وہاں موجود ہی نہ تھی، بے سدھ تھی۔ ہم سے ابتدائی رائے لینے اور اصل مسئلے پر اعتماد میں لینے کے بعد انہوں نے ماورا کو قریب ہونے کی ہدایت کردی۔

اب ماورا کے چہرے پر بھی ملے جلے تاثرات تھے، شاید وہ بھی یہ سمجھنے سے قاصر تھی کہ اب مستقبل میں اس کے ساتھ کیا ہونے والا ہے؟؟؟ وہ ملک محمد

بشیر سہروری قادری کے قریب کھسک گئی۔ ہم باقی لوگ تھوڑے فاصلے پر تا حال قالین پر ہی براجمان تھے۔ انہوں نے توبہ استغفار کرتے ہوئے اپنے ہاتھ دونوں کانوں کو لگائے اور پھر اپنا الٹا ہاتھ ماورا کے سر پر رکھتے ہوئے کچھ پڑھنا شروع کر دیا جبکہ سیدھے ہاتھ کی انگلیوں پر تیزی سے کچھ گننا شروع کر دیا۔ شاید وہ پڑھے جانے والے کلام کی تعداد سے متعلق گنتی کر رہے تھے، ابھی ماورا پر دو یا تین پھونک ہی مارے تھے کہ اس کی حالت بگڑنا شروع ہو گئی، اس نے ہاتھ پاؤں چلانا شروع کر دیئے۔

ماورا کی بے چینی دیکھ کر میں گھبرا گیا تھا کیونکہ میرے لیے یہ نئی بات تھی اور میڈیا میں سنی یا پڑھی گئی خبروں کی وجہ سے یہ بھی ڈر تھا کہ کہیں ماورا کی موت ہی نہ ہو جائے، وہاں میرے علاوہ موجود دیگر افراد بھی بت بنے بیٹھے تھے، انہیں اس بارے میں علم ہوگا یا پھر شاید وہ بھی میری طرح کچھ نیا ہی دیکھ رہے تھے۔ اس دوران تشدد وغیرہ کا کوئی واقعہ نہیں تھا (اس پر مزید آگے چل کر تفصیل سے بات ہوگی) وہ کچھ پڑھ کر پھونکتے رہے، ماورا ایک ہی بات مسلسل کہے جا رہی تھی۔

ملک محمد بشیر سہروری قادری نے ماورا کی کسی بات یا دھمکی کی پرواہ کیے بغیر اپنا کام جاری رکھا لیکن مزاحمت کا سامنا ہونے پر سر سے ہاتھ ہٹا کر چٹیا کو پکڑ لیا اور جنات کے ساتھ ہم کلام ہو گئے تھے۔ ماورا کی آواز میں لرزش تھی اور وہ پہلے سے بدل چکی تھی۔ انہوں نے پوچھنا شروع کیا کہ کون ہو، کہاں سے آئے ہو۔ جنات نے ان کے سوالوں کے جواب دیئے تو انہوں نے جنات کو جانے کی اجازت دے دی۔ پھر گلاس میں موجود چند گھونٹ پانی پر دم کر کے اس کے چھینٹے مارے تو ماورا تھوڑی ہی دیر میں بے حس وحرکت ہو گئی، یوں لگا جیسے نیند کی آغوش میں چلی گئی ہو۔ ملک محمد بشیر سہروری قادری صاحب ذرا پیچھے کھسکے اور ماورا کو وہاں لٹا دیا۔ دو منٹ ہی گزرے ہوں گے کہ ماورا اٹھ کر یوں ہشاش بشاش بیٹھ گئی جیسے اس کے ساتھ کچھ ہوا ہی نہیں تھا۔ اب وہ اپنے بال سمیٹنے میں لگی تھی کیونکہ پیر صاحب نے بالوں سے پکڑنے کیلئے کیچر اتروا دیا تھا تاکہ وہ ٹوٹ نہ جائے۔

ملک محمد بشیر سہروری قادری نے ماورا سے اس کی طبیعت بارے پوچھا اور پھر ہمیں بتایا ”اصل میں جنات کا جس انسان پر بھی سایہ ہو، اس کے بالوں کے ذریعے یہ کنٹرول میں آجاتے ہیں، وہ بال بظاہر تو متاثرہ انسان کے پکڑے دکھائی دیتے ہیں لیکن اصل میں وہ جنات پر ان کی پکڑ ہوتی ہے۔ بال پکڑ لیں تو جس مذہب کا بھی جن ہو یا دیو، وہ قابو میں رہتا ہے لیکن یہ بات بھی ذہن نشین رکھیں کہ وہ نظر نہ آنے والی مخلوق ہے اور اسے عمل کی طاقت سے ہی قابو کیا جاتا ہے، ہر انسان ایسا نہیں کر سکتا اور کسی کو بھی از خود جنات کو قابو کرنے کی کوشش نہیں کرنی چاہیے، ایسا کرنے میں وہ مخلوق نقصان بھی پہنچا سکتی ہے“ ان کی باتیں کسی انکشاف سے کم نہیں تھیں۔ میرے لئے یہ حیرانی کا سبب تھیں کیونکہ آج تک کسی سے نہیں سنا تھا کہ جنات کا سر کے بالوں پر ٹھکانہ ہوتا ہے یا وہ انسانی بالوں کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ کئی باتیں اور کئی سوال ذہن میں گڈمڈ ہونے لگے۔ ایک حیرتوں کا جہاں دریافت کرنے کی ضرورت پڑ گئی تھی۔ (جاری ہے)

# دشمن سے متعلق روحانی اعمال

مرتب: مولانا قاری ممتاز (رکن روحانی علاج گاہ)

## دشمن پر رُعب وہیبت قائم کرنے کے لئے

یَاقَاھِرُ ذَالْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ انْتِقَامُہٗ یَاقَاھِرُ۔ اس دُعا کو روزانہ ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ پڑھیں۔ دشمنوں پر رعب ودبدبہ قائم ہوگا اوران کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## دشمن کو ہلاک کرنے کے لیے

یہ آیات دشمن کی بربادی وخانہ ویرانی کے لیے ہیں۔ جس شخص کا کوئی دشمن ہواوراس کی ایذاء رسانی کے درپے ہووہ تین پتے بید کے اتوار کے روز طلوع آفتاب سے پہلے اس طرح لے کہ اس کو کوئی نہ دیکھے اور ہر پتے پر ایک رخ پر یہ آیتیں لکھے اور دوسرے رخ پر ان لوگوں کے نام لکھے اور لکھتے وقت بھی کوئی نہ دیکھے اور پھر ہر روز ایک ایک پتہ ان کے پینے کے پانی میں ڈال دے یا ان کے گھر جس جگہ موقع ہو، رکھ دے۔

وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَاسِطُوْٓا اَيْدِيْهِمْ ۚ اَخْرِجُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۭ اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ بِمَا كُنْتُمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ وَكُنْتُمْ عَنْ اٰيٰتِهٖ تَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۹۳﴾ وَلَقَدْ جِئْتُمُوْنَا فُرَادٰى كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّتَرَكْتُمْ مَّا خَوَّلْنٰكُمْ وَرَآءَ ظُهُوْرِكُمْ ۚ وَمَا نَرٰى مَعَكُمْ شُفَعَآءَكُمُ الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ اَنَّهُمْ فِيْكُمْ شُرَكٰٓؤُا ۭ لَقَدْ تَّقَطَّعَ بَيْنَكُمْ وَضَلَّ عَنْكُمْ مَّا كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ﴿۹۴﴾ (الانعام: ۹۳-۹۴)

## دشمن ناکام ہوں

باوضو بعد نماز عشاء، اول تین بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد تین سو تیرہ (۳۱۳) باریَاعَزِیْزُ پڑھے۔ آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام ہوں گے۔

## دشمن سے نجات

عشاء کی نماز کے بعد تاریک کمرے میں پورے تصور اور یقین کے ساتھ ''یَا نَجِیْحُ'' کے اعداد میں دشمن کے نام معہ والدہ (والدہ معلوم نہ ہو تو والد) کے اعداد جمع کریں اور جو حاصل ہو، اتنی تعداد میں روزانہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ جلد دشمن سے نجات مل جائے گی۔

## دشمن کا نام ونشان مٹ جائے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ، وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ

اول وآخر گیارہ بار درود شریف، اکتالیس (۴۱) با سورۂ فاتحہ، گیارہ سو (۱۱۰۰) بار یہ دعا بمع تصور دشمن اکتالیس (۴۱) دن پڑھیں۔ ان شاء اللہ دشمن کا نام ونشان مٹ جائے گا۔

## عمل سورۂ لا ایلاف برائے نجات دشمن

بعد نمازِ عشاء، ترک حیوانات کے ساتھ، بغیر درود شریف کے، تین سو تینتیس (۳۳۳) مرتبہ سورۂ قریش پڑھیں، مجرب ہے۔ دشمن کا مکمل تصور رکھیں۔ ان شاء اللہ، دشمن سے نجات مل جائے گی۔

## دشمن کو دفع کرنے کے لئے

اگر گیدڑ کے دباغت شدہ چمڑے پر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ حرف ''ب'' کو زحل کی ساعت میں لکھ دیں۔ اوراس کے نیچے دشمن اوراس کی ماں کا نام لکھ دیں اور پھر اس چمڑے کو زحل ہی کی ساعت میں دشمن کے گھر میں دفن کر دیں تو بہت جلد وہ وہاں سے دفع ہو جائے گا۔ اس طرح کے اعمال تب کریں جب دشمن کی ریشہ دوانیاں حد سے زیادہ بڑھ گئی ہوں۔ اور اس کے ظلم وستم سے ناک میں دم ہو گیا ہو۔ خواہ مخواہ کسی کو پریشان کرنا جائز نہیں ہے۔

## دشمن پر غلبہ

بکثرت ''اَلْقَھَّارُ'' کا ذکر کرنے سے دشمن پر غلبہ حاصل ہو۔




یہ بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کئی کام لیے جاسکتے ہیں اور مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ، ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**چاند گرہن** آغاز 19 نومبر دوپہر 11:02۔ اختتام 19 نومبر شام 05:03۔

**سورج گرہن** آغاز 4 دسمبر صبح 10:29۔ اختتام 4 دسمبر دوپہر 02:37۔

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل و خرد باندھنا تاکہ شدید محبت کرے۔
- محبت اور نیند باندھنا تاکہ مطلوبہ فرد رجوع کرے۔
- محبت کو ختم کرنا تاکہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو۔
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا تاکہ وہیں ہو۔
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو یا وہاں نہ ہو۔
- نکاح باندھنا تاکہ کسی جگہ نکاح نہ ہو۔
- طلاق باندھنا تاکہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے۔
- بارات کی رخصتی باندھنا تاکہ رخصتی نہ ہو۔

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بدفعلی وغیرہ

- عورت کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے زنا نہ کرسکے۔
- مرد کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی عورت یا خاص عورت سے زنا نہ کرسکے۔
- مرد کو بدفعلی سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے بدفعلی نہ کرسکے۔

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- حمل باندھنا تاکہ عورت کو حمل نہ ہو۔
- صحت باندھنا تاکہ صحت نہ ہو۔
- مرد کا نطفہ باندھنا تاکہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے۔

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- کسی کی معاش باندھنا۔
- عہدہ باندھنا تاکہ عہدہ قائم رہے۔
- ترقی باندھنا تاکہ ترقی نہ ہو۔
- دوکان باندھنا تاکہ دکان نہ چلے۔
- سفر باندھنا تاکہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کرسکے۔

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت باندھنا تاکہ چوری نہ کرسکے۔
- شراب نوشی کی عادت باندھنا تاکہ شراب نہ پی سکے۔
- مارنے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو بھی نہ مار سکے۔
- قدم باندھنا تاکہ گھر سے باہر آوارہ نہ پھرے۔
- بے جا غصہ باندھنا تاکہ ناجائز غصہ نہ کرے۔
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے۔

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی تاکہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہوجائے۔
- مخلوق کی زبان بندی تاکہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے۔
- دشمنی اور حسد باندھنا تاکہ دشمن دشمنی اور حسد چھوڑ دے۔
- نیند باندھنا، دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا۔

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا۔
- کسی کا عمل باندھنا تاکہ اس عامل کا عمل نہ چلے۔
- عقل و خرد باندھنا تاکہ سائل کے حق میں تسخیر ہوجائے۔
- نظر باندھنا تاکہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں یہ عادت ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں۔

**نوٹ** اس طرح کے اور بہت سے کام ہیں جو کئے جاسکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ ضرورت پڑنے پر حلف نامہ بھی لیا جاسکتا ہے۔

**نوٹ** حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔




روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# عامل کامل قاضی وقار احمد کی نئی کتب جو کہ اپنی مثال آپ ہیں

## (1) گرو ودیا

**صفحات: 17** — **قیمت: 300 روپے**

● کرم کی قسمیں ● چھ کرموں کی وشائیں (سمتیں) ● چھ کرموں کے لیے چھ رُتیں ● چھ اعمال کے چھ رنگ ● اعمال ورنگوں کا جدول ● دیو شول چکر ● یوگنی وچار (گردش رجال الغیب) ● آسن (نشست) پر بیٹھنے کا طریقہ ● نشست کی جگہ پر بچھونا ● منتروں کی پرکرتی ● نتھ چکر ● کرم کے چھپے بھید ● جاپ میں انگلیوں کلے استعمال کا طریقہ ● کرم کی سدھی میں ہوم کرنے کا طریقہ ● تنترو دیا ● عزت پانے کا انمول کرم ● زیادتی صحبت ● روحانی قوت بڑھانے کا تنتر ● مطلوب حاضر کرنے کا حیرت انگیز تنتر ● من موہنی راکھ ● برائے ہجوم حسینہ تنتر بے نظیر ● وشی کرن سرمہ ● مطلوب مطیع ہوجائے ● موہت پوڈر ● لوگوں میں ہردلعزیز ● حاکم اعلیٰ قابو کرنا ● انسان اور درندوں پر رعب ودبدبہ ● درندوں کی محبت ● مطلوب کو طالب بنانے کا وشی کرن منتر ● وشی کرن منتر ● اک نظر میں مطلوب کو بس میں کرنا ● وشی کرن تنتر ● لکشمی سادھنا منتر ● کل کاموں میں کامیابی حاصل کرنے کا منتر ● مال بکنے کا تنتر ● گھروں میں خوشحالی لانے کا تنتر ● مال ودولت بڑھانے کا زبردست تنتر ● تکلیف دور کرنے کا تنتر ● جادو ٹونہ نظر بد سے بچنے کا تنترک ٹوٹکہ ● روپیہ بچت کرنے کا تنترک ٹوٹکہ ● وشی کرن منتر ● من موہنی بھسم ● وشی کرن دھونی ● وشی کرن تنترک تلک ● دوش کرن کا نایاب عمل۔

## (2) صابر منتر عُرف کالی شکتی

**صفحات: 64** — **قیمت: 2500 روپے**

● حصار ● وقتی حاضری ایک کام کے لیے جن کو حاضر کرنا ● عبدالنار بن ابلیس کی حاضری ● حاضری ملکہ حمرا ● بابا کھیتر پال کی حاضری ● بنات خناس کی حاضری ایک دن میں ● کلوے کی حاضری ● کالی دیوی کی حاضری کا عمل ایک دن میں ● جنات کی ایک جماعت کی حاضری ● کمال جوگی کی حاضری کا عمل ● حریط کی حاضری کا عمل ● موہنی دیوی کا خاص عمل ● حاضری شیطان ● محبت کا کالا بھیرو کا عمل ● پھول پر پڑھنے والا موہنی منتر ● کالا جادو محبت کا عمل مرچ والا ● دشمن کو برباد کرنے کا اور اس کو جوتی پڑوانے کا عمل ● حب کا وودو منتر ● محبت کے لیے نارسنگھ کا عمل ● محبت کا گورکھ منتر ● محبت کا سفلی نقش ● محبت کا سفلی عمل ● محبت کا طلسم سفلی ● محبت کیلئے کتے کو کھلانے والا عمل ● محبت کا عمل بکرے کے دل والا ● شیطانی عمل محبت کے لیے ● محبت کا شیطانی عمل ● محبت کا منتر پانی والا ● بابا کھیتر پال کی حاضری ● محبت کا کلوے کا عمل ● کالے جادو کا منتر محبت کیلئے ● شیطان کا اصلی نقش ● محبت کا عمل جلانے والا ● شوہر کو اپنے بس میں کرنے کے لیے ● دشمن کو مارنے کا تعویذ ● دشمن کو مارنے کا عمل ● محبت کے لیے منتر ● حاضرات موم بتی ● محبت کا عمل جلانے والا ● دنیا کے ہر کام کیلئے ایک ہی عمل ● زبان بند کرنے کا عمل ● محبت کا 7 دن کا عمل ● زبان بند کرنا یا کوئی کام بند کرنا ● دشمن کو بیمار کرنا یا مارنا ● دشمن کو مارنا یا معذور کرنا ● محبوب کو اپنے پیار میں پاگل کرنے والا تعویذ ● محبت کا نقش کبوتر والا۔

## (3) سحر ہاروت ماروت (جلد دوم)

**صفحات: 105** — **قیمت: 3000 روپے**

ایسے عملیات جس کے کرتے ہی شیطانی طاقتیں اپنا کام کرنا شروع کردیتی ہیں۔ جن، پری، دیوی، محبت سفلی پر محبوب خود بولے۔ عداوت، سب کے سب گارنٹی یافتہ شکتی شالی۔ الحمدللہ ہر عمل کی مدت ایک سے تین، سات اور آخری حد اکیس دن ہے۔ یاد رکھنا جنات کی طاقتیں ہیں۔ اس کتاب کا کوئی بھی عمل جو آپ کر رہے ہوگے، آپ نے عمل کو ادھورا نہیں چھوڑنا۔

● اصرف عامر خاص سفلی ● البرھتیہ السفلیہ دعوت زکوۃ ● قسم ابلیس کیا ہے؟ ● قسم ابلیس ایک مکمل قسم ● قسم ابلیس مکمل زکوۃ ● قسم ابلیس حاضری ابلیس ● قسم ابلیس کا عجیب فائدہ ● قسم سلیمانی اور فائدہ ● قسم سلیمانی مکمل ● رجز میطظرون ● الفاز میطظرون کی بادشاہی ● الفاز میطظرون کے کمالات ● بشخ کامل ● بادشاہ اسم اعظم (کامل مجرب) ● قسم آصف بن برخیا ● قسم جواش (مجرب واشواشہ) ● قسم السید لوک ● واشواشہ السید خربط (غائبی حاضری) ● دعوت سورۃ البروج (مجرب در مجرب) ● سورۃ البروج کا استعمال ● جنات کو ختم کرنا ● ہر طرح کا جادو کا ختم ● محبت کے اعمال سورۃ البرج ● محبوب پیار میں پاگل کرنا ● حب کا لاجواب عمل ● محبت کا تین دن والا عمل ● محبوب ایک دن میں آئے ● محبت کا ایک دن کا آگ والا عمل ● محبت کا آگ والا شکتی شالی عمل ● فتیلہ محبت محبوب لائف ٹائم قابو ● حب کا سگریٹ والا نایاب تیز عمل ● سات دن جلاؤ حکم لگاؤ محبوب آپ کی جیب میں ● محبوب ایک اشارہ سے قابو میں گارنٹی ● قسم عجومیہ بنت ابلیس (کامل) ● قسم عجومیہ مکمل خاص ● عجومیہ کو خواب میں بلانا ● عجومیہ کی ظاہری حاضری ایک گھنٹے میں ● عجومیہ کی حاضرات موم بتی پر ● عجومیہ کسی پر مسلط کرنا ● قسم السید عزرائیل مکمل علیہ السلام ● قسم نائیلہ بنت الموک کی حاضری ● سوڈانی جن کی کمال کی مجرب حاضری ● حاضری الحامہ پری ایک رات میں ● سفلی پری کی ایک رات میں ● دلوں کا راز معلوم کرنا ● حاضری ملکہ نور العیون ● حاضری مجرب مسلم جن ● عامر مکان کی حاضری کمال کی ● الخاس پری کے کامل نقش ● تین دن طلسم جلاؤ اور جن آپ کا تابعدار ● اللہ بخش کی حاضری سفلی ● ملکہ حمرا کی حاضری ایک دن ● ایک وقتی حاضری مگر کمال کی ● حاضری بچہ جن کی ● پوری دنیا تسخیر کرلو حاضری بزرگ کی ● حاضری دو خوبصورت پریاں ● حاضری سفلی بنی اسرائیل جن کی ● نائیلہ بنت ابلیس ایک رات میں ● حاضری طاقتور خوبصورت جن کی ● حاضرات غائبی ● کشف کا عمل ● عورت ہمیشہ کیلئے قابو میں ● کسی لڑکی کو پیار میں پاگل کرنا ● ایک گھنٹے میں مرد یا عورت قابو میں ● طلاق کیلئے ● محبت کیلئے ● محبت کا جادوئی فتیلہ کالا جادو ● شوہر قابو کرنا ● دشمن کو جوتے مارنے کا عمل ● دولت مال کا عمل ● محبت کا طاقتور عمل ● کالا جادو محبت کا عمل ● محبت کا طلسم پتھر پر لکھنے والا ● جس کو جو کہو وہی کرے گا ● محبت کا خون سے لکھنے والا عمل ● محبت کا مجرب عمل میرے استاد کا ● جن عفریت کسی پر مسلط کرنا ● جلب سحر تعویذ نکالنا ● محبوب کو ایک دن میں قابو کرنا ● کالی دیوی کا عمل ● ڈھایا کا مجرب عمل ہر کام ڈھائی دن میں ● سفلی طلسم محبت ایک رات ● محبوب کو تڑپا تڑپا کے پیار میں پاگل کرنا کوئی زکوۃ نہیں ● جن کو جو بولو گے اٹھا کے لائے گا ● محبت کا عمل بدھو سد ھو کا۔

## روحانی شہد برائے دفع جنات، جادو و ہر قسم بداثرات

**شہد کے وسیع تو بے شمار فوائد ہیں۔**

**جو کہ غذا بھی، دوا بھی اور یقینی شفا بھی ہے۔**

اگر دم کیا ہوا شہد موذی مرض کیلئے استعمال کیا جائے تو بہت فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔ روزانہ صبح وشام مریض کو کھلائیں۔

روحانی شہد در اصل طاقت کا خزانہ ہے۔ اس روحانی شہد پر روحانی علاج گاہ کے عاملین نے کئی ایسے کلاموں کے دم کیے ہیں، جو حسد، جادو، جنات، آسیب، شیاطین، نظر بد کے بداثرات دور کرنے میں بہت مفید ہیں۔

اس کے علاوہ ڈراؤنے خواب، بے چینی کی کیفیت، گھر سے بھاگنے کو دل کرنا، معاملات میں رکاوٹیں، مسلسل ناکامیاں اور اس طرح کی دیگر کئی علامات کے لیے اس روحانی شہد کا استعمال بہت مفید ہے۔

**قیمت: 450 روپے۔ پیکنگ: 250 گرام**

**قیمت: 700 روپے۔ پیکنگ: 500 گرام**






جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے۔ اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ سحر کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... انسان پر ہوں یا پھر کاروبار، دکان، مکان یا کسی بھی چیز پر، ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ کسی بھی جگہ اور فرد پر سے جادو کو کرنے اور کروانے والے پر واپس کرنے کے لیے ماہر عاملین کے خاص دم سے تیار شدہ روحانی عطر برائے واپسی سحر کو استعمال کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

**عاملین کے لیے زیادہ تعداد میں لینے پر خاص رعایت۔**



کوئی وعدہ نہیں

کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی اگربتی برائے حصول برکت

**پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں**

**قیمت: 200 روپے**

کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ جادو اور جنات کا معاملہ بھی نہیں ہوتا اور نحوست بھی نہیں ہوتی، پھر بھی بے برکتی نظر آتی ہے۔ اسی طرح جو لوگ یہ چاہتے ہیں کہ مزید برکت بڑھے، خاص کر دکان دار اور کاروباری حضرات، وہ یہ اگربتی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے استعمال سے بے برکتی دور ہوگی اور برکت بڑھے گی۔ ان اگربتیوں پر ایسے کلام کے دم کیے گئے ہیں جو حصول برکت کے لیے نہایت مجرب ہیں۔ حصول برکت میں استعمال ہونے والی اگربتیوں کی کوالٹی بھی اچھی ہے۔ اس وجہ سے ان کا ریٹ بھی زیادہ ہے۔

طریقہ استعمال اگربتیوں کے ساتھ دیا جاتا ہے۔

**شاگرد اور عاملین کیلئے رعایت**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

جگہ کی جادو، آسیب، جنات اور شیاطین سے حفاظت کیلئے

## روحانی کیل

کوئی دعویٰ نہیں

کوئی وعدہ نہیں

کسی بھی جگہ کی ہر قسم کے بداثرات سے حفاظت کے لیے روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین کے خاص دم شدہ لوہے کے کیل۔ ان کیلوں کو جس جگہ بھی لگایا جائے گا، اس جگہ پر جادو، جنات، آسیب و شیاطین داخل نہیں ہو سکیں گے، ان شاء اللہ۔ جگہ کا ہر کونا کیلنا عاملین اور جادو جنات کے شدید اثرات والے مریضوں کے لیے بہت فائدہ مند ہوتا ہے۔

**فی کیل: 100 روپے**

کیلوں کا اثر زیادہ دیر تک قائم رکھنے کا طریقہ اور مکمل طریقہ استعمال ساتھ دیا جاتا ہے۔ شاگردوں اور زیادہ تعداد میں لینے والوں کے لیے رعایت۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

اپنی زندگی کے ہر قدم پر کامیابیوں سے ہمکنار ہونے اور ناکامیوں اور شرور سے حفاظت اور جملہ مقاصد میں بامراد ہونے کے لئے درج ذیل الواح اپنا ثانی نہیں رکھتی۔ تمام الواح ''کاغذ'' سے تیار کردہ ہیں۔ آج ہی رابطہ فرمائیں اور ان الواح کے حیرت انگیز کرشمات ملاحظہ فرمائیں

## لوح رجوع خلق

ہدیہ: 1600 روپے

ہر اس شعبے، ہر اس کام، ہر اس فعل، ہر اس مصروفیت سے تعلق رکھنے والے احباب وافراد کہ جن کا تعلق عوام الناس سے ہے، چاہتے ہیں کہ رجوع ہو، رجوع ہوگا تو کام بہتر ہوگا۔ رجوع ہوگا تو سرکل چلے گا۔ ہمارے پاس ہر شعبے سے تعلق رکھنے والے لوگ رجوع خلق کیلئے وظائف، رجوع خلق کیلئے اعمال، رجوع خلق کیلئے تعویذات، رجوع خلق کیلئے نقوش، رجوع خلق کیلئے الواحات لینے کیلئے کثیر تعداد میں رابطے فرماتے ہیں۔ اللہ پاک کی مہربانی ہے کہ اللہ پاک نے سب کو خوش کر دیا۔ ہمیں بھی ان کی نظر میں عزت عنایت فرمائی اور ان کو بھی اپنی مخلوق کے دلوں میں بسا دیا۔ قارئین لوح رجوع واقعی رجوع کروا دیتی ہے، آپ کی طرف مخلوق خدا کا رخ موڑ دیتی ہے۔ آپ کو لوح رجوع خلق کا بھرپور فائدہ ملے گا۔

## لوح امساک، مردانہ کمزوری

ہدیہ: 1600 روپے

ایسے بے شمار مریض کہ جنہوں نے بہت اچھے، بہت بڑے، بہت ماہر، بہت نامور، حکیموں اور ڈاکٹروں سے مردانہ کمزوری کا علاج کروایا۔ ان کو فائدہ نہیں ہوا۔ ان کو لوح امساک وطاقت بنا کر دی گئی۔ اللہ پاک نے کرم فرما دیا۔ چونکہ بے شمار مریض ایسے ہیں کہ جادو کی وجہ سے، جنات کی وجہ سے، آسیب کی وجہ سے، نظر بد کی وجہ سے، بندش کی وجہ سے وہ مردانہ طاقتوں سے محروم ہیں۔ ایسے تمام مریضوں کے لیے بلکہ دور حاضر میں ہر ایک مرد کیلئے لوح امساک ایک بہترین روحانی تحفہ ہے۔ لوح امساک وطاقت آپ کو ایک مکمل مرد، طاقتور مرد، پاورفل مرد بنا دیتی ہے۔ آزمائش شرط ہے۔ اسے بنوایئے۔ پاس رکھیئے اور اللہ پاک نے جو ایک مرد کے ذمے بیوی کا حق رکھا ہے اس کو بھرپور انداز میں پورا کیجئے۔ اور شرمندگی، ندامت، رسوائی اور ذلت سے ہمیشہ ہمیشہ کیلئے محفوظ ہو جایئے۔

## لوح عروج بلندی وشہرت

ہدیہ: 1250 روپے

عروج اور بلندی کون نہیں چاہتا ہے۔ ہر ایک شخص کی یہ دلی آرزو ہوتی ہے کہ اس کو کاروبار میں عروج اور بلندی ملے۔ روزگار میں عروج اور بلندی ملے، نوکری میں عروج اور بلندی ملے۔ ملازمت میں عروج اور بلندی ملے۔ اس کے سٹیٹس کو عروج اور بلندی ملے۔ اس کے معاملات میں عروج اور بلندی آئے۔ قارئین آج آپ کو ایک ایسی گرانقدر اور قیمتی لوح دینے لگا ہوں کہ جس کو پہنتے ہی آپ کو ان شاء اللہ عروج بھی ملے گا اور بلندی بھی ملے گی۔ جہاں جائیں گے عروج اور بلندی آپ کا مقدر بنے گی۔ جدھر جائیں گے عروج اور بلندی آپ کو اپنا استقبال کرتے ہوئے نظر آئیں گے۔ یہ وہ لوح ہے کہ جو بھی پہنے گا جو بھی بنوائے گا۔ جو بھی اپنے پاس رکھے گا۔ ان شاء اللہ معزز ہوگا، عروج پائے گا بلندی پائے گا۔ قارئین آزمائش شرط ہے۔

## لوح برائے ڈیپریشن/ہائی بلڈ پریشر اینگزائٹی

ہدیہ: 1100 روپے

ڈیپریشن کی وجہ سے اچھا بھلا انسان چڑچڑا بن جاتا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کا شکار رہتا ہے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر اس کو غصہ آنا شروع ہو جاتا ہے۔ قوت برداشت جواب دے جاتی ہے۔ مایوسیاں اس پر اپنے ڈیرے ڈالنا شروع کر دیتی ہیں۔ ہمارے پاس ایسے بے شمار کیسز آئے ہیں جو اللہ نے حل فرما دیے ہیں۔

لوح ڈیپریشن ہر طرح کے مریضوں کے لیے بہت ہی موثر اور مجرب ہے۔ یہ لوح ہائپر ہونے والے نوجوانوں کے لیے بہت ہی مفید ہے۔ یہ لوح ٹینشن کا شکار رہنے والوں کے لیے بہت ہی موثر ہے۔ یہ لوح ہر طرح کی چھوٹی بڑی، نئی پرانی الغرض ہر طرح کی پریشانیوں میں مبتلا لوگوں کے لیے ایک مسیحا ہے۔ یہ لوح ایسے تمام افراد کے لیے بہت ہی ضروری ہے کہ جو مایوسیوں، ٹینشنوں، اداسیوں میں مبتلا ہیں۔ یہ لوح بلڈ پریشر ہائی کے مرض میں مبتلا مریضوں کے لیے بہترین حل ہے۔

واجد رام پوری

# فالنامہ

یہ فالنامہ بہت مستند ہے اور اکثر صحیح جواب ملتا ہے۔ باقی سو فیصدی اور مکمل علم تو خدا کا ہی ہے۔ اس میں سات نمبر مقرر کیئے گئے ہیں۔ ترکیب یہ ہے کہ کوئی بھی کتاب ہو، کسی کتاب کا تعین نہیں ہے، اس کتاب کو کہیں سے کھولئے اور سطر اول کا پہلا حرف لکھیں۔ اسی طرح آخر سطر کا حرف آخر لکھیں۔ پھر دوسرا صفحہ کہیں سے کھولئے، اس کی سطر اول کا پہلا حروف اور سطر آخر کا آخری حرف لکھیں۔ اسی طرح سات صفحہ کے اول آخر حروف لکھیں، یہ چودہ حروف ہوں گے۔ ان چودہ حروف کے اعداد ابجد سے نکال کر اور میزان دے کر اسے سات پر تقسیم کرو۔ جو باقی بچے اس کا حل ذیل سے معلوم کرو۔

اگر باقی ایک رہے تو سوال سفر کا ہے، سفر کیجئے۔ ابتدا میں ناامیدی، مایوسی، تکلیف، نقصان شاید ہو مگر دل شکستہ اور مایوس نہ ہوں۔ آخر کار کامیابی اور فائدہ ہوگا۔

دو باقی رہیں تو سوال ترقی کا ہے جس میں تجارت، ملازمت قرض وغیرہ شامل ہیں۔ ابھی کامیابی میں دیر ہے، یہ مقصد پورا ہونے میں سات مہینے کی دیر ہے مگر کامیابی ہوگی۔

تین باقی رہیں تو سوال ملازمت کا ہے جو جلد ملے گی۔ اگر حسب منشاء اس وقت نہ ملے تو جو ملے منظور کرلیں، ترقی جلد ہوجائے گی۔

چار باقی رہیں تو سوال بیماری کا ہے، ابتداء میں علاج غلط ہوا اور اب بھی صحیح نہیں ہے۔ علاج تبدیل کرو۔ بیماری تو خطرہ کی ہے مگر خدا پر بھروسہ کریں، شفاء ہوجائے گی۔

اگر پانچ باقی رہیں تو سوال شادی کا ہے۔ اس میں زیادہ دیر نہیں ہے، عنقریب کامیابی ہوگی۔ کوشش اور کریں۔

اگر چھ باقی رہیں تو سوال مقدمہ کا ہے، آپ کی طرف سے کوشش میں کمی ہے۔ دوسرا زیادہ کوشش کررہا ہے، کوشش آپ بھی زیادہ کریں مگر آپ کی کامیابی میں خطرہ ضرور ہے۔

اگر باقی کچھ نہ رہے تو سوال اولاد کا ہے، کسی بیماری کی وجہ سے رکاوٹ ہے۔ خود آپ میں نقصان ہے یا بی بی میں۔ علاج کروانا ہوگا۔

**نوٹ:** فالناموں سے مراد کچھ عمل ہوتے ہیں، جن سے بوقت ضرورت روحانی رہنمائی لی جاتی ہے۔ یہ ہرگز استخارے کا نعم البدل نہیں اور نہ ہی ان کا ثبوت ہمیں شریعت میں ملتا ہے۔ یہ عملیات کے فن سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان سے حاصل ہونے نتائج کو صرف گمان کا درجہ دیا جائے، یقین کا ہرگز نہیں۔ ادارہ

پیر حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

# لاجواب عمل تکسیر (شرفِ قمر)

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 17-11-21<br>11:15 | 17-11-21<br>13:15 |

ٹین کی ڈبیہ میں موم بھر لیں۔ اپنے مقصد کو الگ الگ حروف میں لکھیں۔ مثلاً ملازمت مل جائے" م ل ا ز م ت م ل ج ا ئ ی۔ یہ ایک سطر ہوگی دوسری سطر میں یہ حروف لکھیں۔ م ف ذ ن ص ض س ق ظ ع ر غ۔

اب ان دونوں سطور کو امتزاج دیں۔ اس طرح کہ دوسری کا آخری حرف اور پہلی سطر کا پہلا حرف۔ اس طرح: غ م ر ل ع ا ظ ز ا لخ۔ اگر کسی سطر میں حروف زیادہ ہوں تو کم حروف والی سطر سے شروع سے لے کر پُر کریں۔

نوٹ: امتزاج کا قاعدہ ایک عام سا قاعدہ ہے، آپ سمجھ سکتے ہیں۔ اب بروز اتوار ساعت قمر میں اگر بتی جلا کر اس ٹین کی ڈبیہ پر یہ سطر امتزاج کندہ کریں اور اس کے نیچے یہ عبارت کندہ کریں۔ **کھیعص کفاتینا۔ حمعسق حماتینا**۔ اس کے نیچے اپنی مراد والا فقرہ کندہ کریں یعنی ملازمت مل جائے۔ اب ہر روز بعد نماز عشاء (387) بار الحمد شریف پڑھیں۔ ڈبیہ کو اپنے سامنے رکھیں۔ دوسرے دن ڈبیہ کو دھوپ میں رکھ دیں تاکہ حروف مٹ جائیں۔ ایک دن میں مٹیں یا دو دن میں مٹیں۔ مگر دھوپ کی گرمی میں مٹانا ہیں۔ جب یہ حروف مٹ جائیں تو دوبارہ کندہ کریں اور الحمد شریف پڑھیں۔ اس طرح گیارہ مرتبہ کریں اور الحمد شریف پڑھیں۔ بحکم خدا جس مقصد کے لئے یہ عمل کررہے ہیں وہ مقصد پورا ہوگا۔ اس میں کسی قسم کا پرہیز نہیں ہے۔ اگر آپ دس دن میں لکھ چکے اور اب تک کوئی اثر نہیں ہوا تو گیارہویں مرتبہ جو حروف لکھیں اسے سایہ میں حفاظت سے رکھ دیں۔ خدا نے چاہا تو جلد اثر ہوگا۔ اگر دو چار مرتبہ لکھنے سے ہی کامیابی ہوجائے تو آئندہ ترک کردیں مگر ناکامی سے گیارہ مرتبہ سے زیادہ نہ لکھیں اور نہ ہی پڑھیں۔ ان شاء اللہ جلد ہی آپ اپنے مقصد کو پالیں گے۔ لکھتے اور پڑھتے وقت بخور زہرہ و مشتری آگ پر جلاتے رہیں اور یہ عمل شرف در قمر میں کریں۔

# دشمن تباہ ہوجائے (ہبوطِ قمر)

حضرت مولانا حسن الہاشمی رحمۃ اللہ علیہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 04-11-21<br>09:06 | 04-11-21<br>10:43 |

شاہت الوجوہ کا نقش بھی ظالموں اور فاسقوں کے لئے تیر کی طرح کام کرتا ہے۔ اس نقش کو لکھنے کے بعد کالے کپڑے میں پیک کرکے بکرے کی کلیجی کے ساتھ اور اس میں چار چوراہوں سے اٹھائی بارہ کنکریاں بھی ڈال لینی چاہئیں۔ بہتر یہ ہے کہ کالے کپڑے کی ایک تھیلی سلوالیں۔ اس میں ایک بکرے کی مکمل کلیجی چالیس چوراہوں کی بارہ کنکریاں اور نقش ڈال کر اس کا منہ بند کردیں پھر اس تھیلی کو کسی تالاب کے کنارے دبادیں اور دباتے وقت دس مرتبہ دشمن کا نام لیں کہ بہت جلد وہ دشمن تباہ ہوجائے۔

واضح رہے کہ اس طرح کے عمل بہت مجبوری میں کریں۔ ورنہ آخرت برباد ہوجائے گی۔ نقش یہ ہے:



مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# نظراتِ سیارگان کے اعمال

## برائے محبت

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| تسدیس عطارد زہرہ | 05-11-21<br>07:21 | 06-11-21<br>20:58 | 08-11-21<br>09:00 |

اگر کوئی شخص کسی کی محبت حاصل کرنا چاہے تو آیت الکرسی کے حروف لکھنے کے بعد طرفین کے نام مع ماؤں کے نام کے لکھ دیں اور ان کے نام بھی الگ الگ حروف میں لکھ دیں۔ لکھنے سے پہلے یہ حروف لکھیں۔ ب را ی ح ب۔ پھر اس نقش کو کسی ہرے بھرے درخت پر لٹکا دیں۔ ان شاء اللہ طرفین میں محبت قائم ہو جائے گی۔ اس طرح کا عمل میاں بیوی کے لئے یا پھر جائز مقصد کے لئے کریں اور ہر حال میں اللہ سے ڈرتے رہیں۔ خواہ مخواہ یا بری نیت سے اس طرح کے عمل نہ کریں۔ ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

## ظالم دشمن کو ہلاک کرنا

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| تربیع مریخ زحل | 09-11-21<br>14:01 | 11-11-21<br>04:13 | 12-11-21<br>18:31 |

جب کسی ظالم دشمن کی ہلاکت مطلوب ہو تو اس خاص وقت میں دشمن کا پتلا موم سے تیار کریں اور پھر اس کے سینے پر مندرجہ ذیل آیات تحریر کریں۔ آیات یہ ہیں:

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ ۘ اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ ۭ قَالَ لَاَقْتُلَنَّكَ ۭ قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۲۷﴾ لَىِٕنْۢ بَسَطْتَّ اِلَيَّ يَدَكَ لِتَقْتُلَنِيْ مَآ اَنَا بِبَاسِطٍ يَّدِيَ اِلَيْكَ لِاَقْتُلَكَ ۚ اِنِّىْٓ اَخَافُ اللّٰهَ رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۲۸﴾ اِنِّىْٓ اُرِيْدُ اَنْ تَبُوْۗاَ بِاِثْمِيْ وَاِثْمِكَ فَتَكُوْنَ مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ۚ وَذٰلِكَ جَزٰۗؤُا الظّٰلِمِيْنَ ﴿۲۹﴾ فَطَوَّعَتْ لَهٗ نَفْسُهٗ قَتْلَ اَخِيْهِ فَقَتَلَهٗ (المآئدۃ:۲۷-۳۰)

پھر اس کی پیٹھ پر اس کا نام مع والدہ تحریر کریں۔ پھر تیز دھار خنجر پر مندرجہ ذیل پڑھ کر دم کر کے اس کے نام کی جگہ گاڑ دیں:

فَاِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَضَرْبَ الرِّقَابِ

پھر یہ کہتے ہوئے اسے کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں:

يَا مَلٰٓئِكَةُ اِفْعَلُوْا "کذا وکذا" فلاں بن فلاں۔

٭.....٭.....٭.....٭

## اگر کسی لڑکی یا عورت کی شادی نہ ہوتی ہو

| نظر سیارگان | ابتداء | خاتمہ |
|---|---|---|
| تسدیس زہرہ مریخ | 20-11-21<br>09:46 | 02-12-21<br>03:57 |

اگر کسی لڑکی یا عورت کی شادی نہ ہوتی ہو تو مندرجہ ذیل کلمات کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر اس کے بازو پر باندھ دیں۔ ان شاء اللہ اس کی جلد شادی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ عمل یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ووووووووووو

ممم

للل

وَاَذِّنْ فِي النَّاسِ..... مَنَافِعَ لَهُمْ ٥ لِتَعَيَّنَ بَعْلًا صَالِحًا يَاْتِيْ (فلاں بنت فلاں) بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاۗءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ﷺ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ۔

**نوٹ:** عاملین اس وقت سے فائدہ اٹھائیں اور زیادہ تعداد میں تعویذات لکھ کر رکھ لیں۔ فلاں بنت فلاں کی جگہ خالی چھوڑ دیں۔ جب کوئی خاتون شادی کے مسئلے میں آئے، اس کو دے دیں۔ بہتر ہے کہ اسی وقت میں نام معہ والدہ لکھ کر تعویذات تیار کیے جائیں۔

٭.....٭.....٭.....٭

## کرایہ دار اور رہائشی افراد سے مکان خالی کرانا

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| قران عطارد | 09-11-21 | 10-11-21 | 11-11-21 |
| مریخ | 16:18 | 17:56 | 19:32 |

اگر کسی کا مکان کرایہ دار بار بار کہنے کے باوجود بھی خالی نہ کر رہے ہوں یا کسی دشمن نے قبضہ کر لیا ہو تو اس خاص وقت میں مریخ کی ساعت میں درج ذیل تین تعویذ کالی سیاہی سے لکھیں (بہتر ہے کہ اعمال شروالی سیاہی ہو)۔ لکھنے کے بعد تعویذوں کو بند کر کے کالے کپڑے میں لپیٹ دیں۔ ایک تعویذ کو پرانے قبرستان میں دفن کریں۔ دوسرے تعویذ کو ڈبیہ میں بند کر کے اپنے گھر میں کسی اندھیری جگہ رکھ دیں۔ تیسرے تعویذ کو اس مکان میں، جو خالی کرانا ہو، کسی پاک جگہ وزن کے نیچے رکھیں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو اپنے گھر کسی پاک جگہ وزن کے نیچے رکھیں۔

تعویذ کو لکھنے کے بعد نیچے واضح الفاظ میں مقصد کو لکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ | وما فی الارض | لہ ما فی السموٰت | لا تاخذہ سنۃ ولا نوم | الحی القیوم | اللہ لا الٰہ الا ھو |
| وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ | وما فی الارض | لہ ما فی السموٰت | لا تاخذہ سنۃ ولا نوم | الحی القیوم |
| ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ | وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ | وما فی الارض | لہ ما فی السموٰت | لا تاخذہ سنۃ ولا نوم |
| الا بما شاء وسع کرسیہ | ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ | وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ | وما فی الارض | لہ ما فی السموٰت |
| السموٰت والارض | الا بما شاء وسع کرسیہ | ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ | وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ | وما فی الارض |
| ولا یؤدہ حفظھما | السموٰت والارض | الا بما شاء وسع کرسیہ | ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ | وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ | من ذا الذی یشفع عندہ |
| وھو العلی | ولا یؤدہ حفظھما | السموٰت والارض | الا بما شاء وسع کرسیہ | ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ | وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم | الا باذنہ |
| العظیم | وھو العلی | ولا یؤدہ حفظھما | السموٰت والارض | الا بما شاء وسع کرسیہ | ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ | وما خلفھم | یعلم ما بین ایدیھم |

## لڑائی اور جنگ میں کامیابی

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| تسدیس | 29-11-21 | 30-11-21 | 01-12-21 |
| عطارد زحل | 20:15 | 12:18 | 04:23 |

جو لوگ دشمن دار ہیں اور ان پر مخالفین اسلحہ سے حملہ کر سکتے ہیں اور اس وجہ سے ان کو بھی اسلحہ رکھنا پڑتا ہے، ایسے تمام حضرات کے لیے یہ ایک خاص وقت ہے۔ جتنے بھی ہتھیار ہوں، الگ الگ ہر ایک ہتھیار پر تین سو تیرہ (313) بار آیت الکرسی، اول و آخر سات بار درود شریف پڑھ کر دم کر دیں۔ ان شاء اللہ، جب بھی لڑائی ہوگی، ان کو کامیابی ملے گی۔

یہی عمل ان حضرات اور مجاہدین کے لیے بھی بہت مفید ہے جو جنگ کی حالت میں ہوں۔ ہتھیاروں پر دم کر کے میدانِ جنگ میں جائیں، ان شاء اللہ، دشمن پر فتح پائیں گے۔

## رزق، دولت، غنا اور کاروبار میں ترقی حاصل کرنا

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| قران شمس | 27-11-21 | 29-11-21 | 01-11-21 |
| عطارد | 14:57 | 09:39 | 04:38 |

یہ خاص تعویذ ان لوگوں کے لیے ہے جو لوگ رزق کے معاملے میں تنگ ہوں، کاروبار کرتے ہوں مگر ترقی نہ حاصل کر رہے ہوں، زیادہ دولت حاصل کرنا چاہ رہے ہوں مگر کامیاب نہ ہو رہے ہوں، ظاہری غنا چاہتے ہوں، گاہکوں کا رش چاہتے ہوں۔

اس خاص وقت میں شمس یا عطارد کی ساعت میں گیارہ سو (1100) بار بٹر پیپر پر زعفرانی سیاہی سے "یا مغنی"، لکھیں۔ نیچے سائل کا نام معہ والدہ اور مقصد لکھیں۔ پھر تعویذ کو اعلیٰ بخور کی دھونی دیں اور سائل کو دے دیں۔

سائل کو کہیں کہ ہر جمعرات کو گیارہ سو (1100) بار "یا مُغْنِیُ"، اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور تعویذ پر دم کریں۔ بخور کی دھونی بھی دیں۔ ان شاء اللہ، مقصد حاصل ہوگا۔ عاملین کے لیے تحفہ۔

# رزق کی فراخی، فتوحات کا حصول، ہر مقصد پورا کرنے، ہر شر کو دفع کرنے اور شفائے امراض کا خاص عمل

اوجِ عطارد کا خاص تحفہ

خالد مقبول حفظہ اللہ

اس تعویذ کو اوجِ عطارد کے وقت عطارد کی ساعت میں زعفرانی سیاہی (بہتر ہے کہ مشک و زعفرانی سیاہی) سے لکھیں۔ تعویذ کے نیچے سائل کا نام معہ والدہ اور خاص مقصد لکھیں۔ پھر اس کو اعلیٰ بخور کی دھونی دے کر بند کر کے موم جامہ کر کے سائل کو دے دیں اور تاکید کریں کہ درج ذیل کلام کو شروع سے لے کر کٓھٰیٰعٓصٓ تک اور پھر بِحُرْمَةِ مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ روزانہ قبل طلوع آفتاب تین (3) بار پڑھے، اول و آخر ایک بار درود ابراھیمی۔ اگر صبح نہ پڑھ سکے تو پھر عصر کے بعد یا پھر جس وقت آسانی ہو۔ ایک وقت رکھ لے۔ ان شاء اللہ، چند ہی دنوں میں تعویذ جس مقصد کے لیے لیا ہے، وہ حاصل ہونا شروع ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا۔ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ؕ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ۔ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ۔ يَاذَاالْقُوَّةِ الْمَتِيْنِ يَاوَهَّابُ يَارَزَّاقُ يَاذَالطَّوْلِ يَاذَاالْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ يَاغَنِيُّ يَامُغْنِيُّ يَابَاسِطُ يَاوَاسِعُ يَاجَوَادُ يَاكَافِيُ يَالَطِيْفُ يَا كَرِيْمُ۔ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ۔ وَمَا هُوَاِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ۔ بِثُبُوْتِ الرُّبُوْبِيَّةِ وَ بِتَعْظِيْمِ الصَّمَدَانِيَّةِ الْاِلٰهِيَّةِ وَ بِقُدْرَةِ الْجَبَرُوْتِيَّةِ وَ بِقِدَمِ الْوَحْدَانِيَّةِ وَ بِعِزَّةِ الْفَرْدَانِيَّةِ اَنْ تَشْفِيَنِيْ مِنْ كُلِّ دَآءٍ وَوَجَعٍ بِحَقِّ طٰهٰ وَ يٰسٓ وَ طٰوَاسِيْنَ وَ الصّٰٓفّٰتِ وَ حٰمٓعٓسٓقٓ وَ كٓهٰيٰعٓصٓ ااا ۔ ھٓ ۔ ف جعل ۱۱۱۱ ھ ۔ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

**اوجِ عطارد** 8 نومبر دوپہر 15:37 - 9 نومبر صبح 06:32۔

**ہدایات:** تعویذ کو پہننے سے پہلے حسبِ توفیق کچھ صدقہ ضرور کریں۔ اور ہفتہ میں ایک دن کھانے کی چیزیں حشرات الارض، پرندوں، زمینی و پانی کے جانوروں کو ڈالا کریں۔ اگر پانی والے جانوروں کو ڈالنا مشکل ہو تو کسی کو کہہ کر ڈلوا دیں، جس کے علاقے میں جگہ قریب ہو۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو پھر لازمی نہیں، باقی کو ڈال دیں۔ نیز اس بات کا خاص خیال رکھا جائے کہ سائل پر جادو، جنات یا نظرِ بد کے اثرات نہ ہوں ورنہ تاثیر میں کمی ہو جائے گی۔

* جو ادارے سے لکھوانا چاہیں، وہ 03344312272 پر رابطہ فرمائیں۔

# اعمالِ چاند گرہن

**مرتب: اراکین روحانی درس گاہ**

چاند گرہن مورخہ 19 نومبر 2021 بروز جمعۃ دوپہر 11:02 پر شروع ہوگا۔ دوپہر 2:02 پر مکمل لگے گا۔ شام 05:03 پر چاند گرہن بالکل ختم ہوجائے گا۔

## حمل ٹھہرنے کے لیے

**طریقہ علاج:** اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو عورت کے قد کے مطابق کچا سوت کے سات دھاگے لے کر اس عزیمت کو سات مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ لگائے، اس طرح سات گرہ لگائے۔ اور عورت کے گلے میں ڈال دے۔ عزیمت جو دھاگے پر پڑھنا ہے وہ یہ ہے:

الف نام اللہ تعالیٰ قدرت رحمانی
سچا کلمہ دین کا اور بہشت نشانی
اور ٹالے جب نہ لگے قدرت ربانی
سپتل شیو سارا دان چار جگ کلام پہنچانی
سوالاکھ اسی ہزار پیغمبر اور پیر مرشد کی دہائی

ڈورا باندھ کر اکیس یوم تک مندرجہ ذیل بزرگوں کے نام کی نیاز دے:

حضرت خواجہ شاہ کمالؒ۔ حضرت لال دیالؒ۔ حضرت بال صاحبؒ۔ حضرت شال سکندرؒ۔ حضرت خواجہ پیر صوفی بہادر علی قادریؒ۔ حضرت بنا بنوئیؒ۔ حضرت خواجہ علی شہیدؒ۔ حضرت تا کھڑ غازیؒ۔

اکیس یوم کی نیاز میں گھی دو کلو۔ چاول سات کلو۔ گیہوں پانچ کلو۔ چینی پانچ کلو۔ سوگی حسب ضرورت شامل کرے۔ یہ اکیس یوم کی نیاز ہے۔ چاہے ایک ہی روز اکٹھی دے یا روزانہ تھوڑی تھوڑی کر کے دے۔ ان شاء اللہ حمل ہوگا اور طویل العمر بیٹا پیدا ہوگا۔ (ردِ سحر، حصہ اول)

**زکوٰۃ:** چاند گرہن میں اس عمل کو ایک سو چھتیس (136) مرتبہ، اول و آخر گیارہ بار درود شریف، پڑھیں۔ اختتام پر نیاز بانٹ دیں۔ اکیس دن کی جو نیاز لکھی ہے، عمل کے اختتام پر نیاز کے لیے ہر چیز کا دسواں حصہ لیں۔ عمل کی مداومت صبح و شام ایک ایک بار کریں۔

**اجازت:** ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے تمام ممبران کو اس عمل کی اجازت ہے۔ دوسرے حضرات فیس ادا کر کے اجازت لے سکتے ہیں۔

## مندرہ برائے ہر مرض سحر جادو جن آسیب کے لیے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمۡ يَلِدۡ وَلَمۡ يُوۡلَدۡ وَلَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔ پڑھ کر کی عطا۔ کل مرضوں ہر بیماری کی دوا۔ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ۔ یَاشَافِیُ یَا شِفَا یَادَرَمَلُ دَوَا۔ اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ ذُوالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ مشکل حل ہو اِک پل میں آسان اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلۡحَـىُّ الۡقَيُّوۡمُ ۚ لَا تَاۡخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوۡمٌ ؕ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِىۡ يَشۡفَعُ عِنۡدَهٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِهٖ ؕ يَعۡلَمُ مَا بَيۡنَ اَيۡدِيۡهِمۡ وَمَا خَلۡفَهُمۡ ۚ وَلَا يُحِيۡطُوۡنَ بِشَىۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرۡسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ ۚ وَلَا يَـــُٔوۡدُهٗ حِفۡظُهُمَا ۚ وَهُوَ الۡعَلِىُّ الۡعَظِيۡمُ کی کل مخلوق کرے تعظیم -یَا قَابِضُ قَبۡضِكَ یَاقَھارُ۔ سحر جادو، ٹونہ، جن، سایہ، آسیب، ہمزاد، مسان، بھوت، پریت، کل شیطان۔ بھاگ کھڑے اِک آن۔ جو نہ چھوڑ کے جائیں۔ لَاحَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ کا مارا پائیں۔ اِن پہ پڑے قہر خدا۔ یاجرائیل جبر کر۔ یامیکائیل مار کر۔ یااسرافیل اثر کر۔ یاعزرائیل ختم کر خاک کر۔ دُھائی یاجبار یاقہار۔ مدد پیغمبر میری اِک لکھ چوبیس ہزار۔ دُلدل پہ ہوئے شاہ علی اسوار۔ ارد گرد یا علی چو گرد محمد مصطفیٰ۔ قید کر قفل کر۔ لَا اِلٰہَ کا کوٹ اِلَّا اللّٰہ کی کھائی، شاہ مرداں کی چوکی بحق محمد مصطفیٰ کی دُوھائی۔

دس (110) مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ عمل شروع کرنے سے پہلے سوا کلو میٹھے چاول پکا کر فاتحہ شاہ علی وموکلات کی دِلا کر پھر عمل شروع کریں۔ بعد عمل، اس مندرے کو روزانہ ایک یا تین مرتبہ ورد میں رکھیں۔

**طریقہ علاج:** مریض پر دم کریں۔ تیل پر دم کرکے بھی دیا جاتا ہے۔ سات رنگ کا دھاگہ مریض کے قد کے برابر لے کر اس پر گیارہ گرہ لگائیں، ہر گرہ پر ایک ایک مرتبہ مندرہ پڑھ کر دم کریں۔ اور یہ دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اس طرح پانی کی بوتل پر اکتالیس یا ایک سو دس مرتبہ پڑھ کر دَم کریں۔ یہ پانی مریض چالیس یوم تک استعمال کرے۔ یعنی صبح وشام پیا کرے۔ تیل میں لونگ ڈال کر پھر پڑھ کر دَم کرنا ہے۔ ایک ایک قطرہ روزانہ کانوں میں ڈالے۔ اللہ کے حکم سے ہر طرح کے سحر، جادو ٹونہ، آسیب، جنات، بھوت پریت، ڈر خوف سے نجات مل جائے گی۔

ہفتہ یا منگل کے دن دشمن کے بائیں پاؤں کی مٹی پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرکے دشمن کے گھر یا کاروبار کی جگہ ڈال دیں۔ دشمن تباہ وبرباد ہوجائے گا۔ گھر اور کاروبار کی جگہ ویران ہوجائے گی۔ یہ مندرہ خاص رازِ سینہ ہے اور ہر بیماری کے لیے بھی اکسیر ہے۔

**اجازت:** اس مندرہ کی اجازت کا ھدیہ گیارہ سو (1100) روپے برائے ممبران ماہنامہ خزینۂ روحانیات اور باقی افراد کے لیے اکیس سو (2100) روپے ہے۔ روحانی درس گاہ میں داخلہ لینا شرط نہیں۔

## دانت درد کا جھاڑ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

کالا کیڑا گوجرا بتی (۳۲) دند خورالے

برکت شیخ فرید کی وچے وچ مُردار

**طریقہ علاج:** جس جگہ کیڑا لگا ہوا ہو اس جگہ پر مریض کو اپنی شہادت کی انگلی رکھنے کا کہیں اور عمل پڑھتے ہوئے اپنے کپڑے کو پیچ دیتے جائیں، تین مرتبہ پڑھ کر دَم کریں اور کپڑے کو جھاڑ دیں۔ اس طرح تین بار کریں۔ ان شاء اللہ دانت درد ختم ہوجائے گا۔

**زکوٰۃ:** چاند گرھن کے وقت دو سو چورانوے (294) مرتبہ اس منتر کو پڑھ لیں۔ اول وآخر سات مرتبہ درود شریف۔ مداومت کی ضرورت نہیں۔

**اجازت:** سب قارئین ماہنامہ خزینہ روحانیات کو اجازت ہے۔

## حصارِ آیۃ الکرسی (نوری علوی)

یہ ایک خاص نوری علوی کلام پر مشتمل حصار ہے جو ہر طرح کی آفات، بلیات، بد اثرات وغیرہ سے حفاظت کے لیے ہے۔ عاملین کے لیے ایک خاص تحفہ ہے کیونکہ اس حصار کی کاٹ آسان نہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ آیت الکرسی وچ قرآن، آسے پاسے تُو رحمٰن، تیڈی کنجی، تیڈا کوٹ، اے ربّ سچیا تیڈی اوٹ۔ بِحَقِّ سَلَامٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ۔

**طریقہ حصار:** صبح وشام تین یا سات بار پڑھ کر دم کریں۔

**زکوٰۃ:** چاند گرھن کے وقت اول وآخر گیارہ بار درود شریف اور ایک سو (100) یا تین سو تیرہ (313) مرتبہ یہ حصار پڑھیں۔ اختتام پر شیرینی بانٹ دیں۔ مداومت ایک سو (100) مرتبہ کا عمل کیا ہے تو تین بار، تین سو تیرہ (313) مرتبہ کا عمل کیا ہے تو سات بار۔

**اجازت:** اس حصار کی اجازت روحانی درس گاہ کے شاگردوں کے لیے ہے۔ باقی افراد گیارہ سو (1100) ھدیہ دے کر لے سکتے ہیں۔

# آیاتِ خمسہ سے تسخیرِ جنات

پیر حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

واضح رہے کہ ان آیات خمسہ میں اسم اعظم مخفی ہے اور یہ آیات حروف مقطعات کھیعص کے ایک ایک حرف پر بالترتیب شروع ہوتی ہیں اور حروف مقطعات حمسعق کے ایک ایک حرف پر بالترتیب ختم ہوتی ہے۔ یاد رہے کہ حروف مقطعات کے تمام حروف نورانی ہیں۔ ان حروف مقطعات ہر دو کے اعداد ۴۷۳ ہیں۔ یہ پانچ پانچ حروف ہیں اور ان کی روزانہ پڑھائی کی تعداد ۴۷۳×۵=۲۳۶۵ ہے۔ طریقہ ریاضت اس کا یوں ہے کہ عروج ماہ میں ترک حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ اتوار کی شب الگ خلوت کے مکان میں مقرر جگہ پر روزانہ با حصار ریاضت کی جائے۔ یعنی روزانہ بلاناغہ چالیس یوم تک نماز عشاء کے بعد قبل از وتر ان آیات مبارکہ کو ۲۳۶۵ مرتبہ پڑھا جائے اور اول و آخر درود شریف ہزار یا جو یاد ہو گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور دیسی گھی یا روغن زیتون کا چراغ حصار کے اندر اپنے سامنے جلا کر رکھیں۔ اور چراغ کی طرف دیکھتے ہوئے روزانہ آیات خمسہ (۲۳۶۵) مرتبہ تلاوت کریں۔ عروج ماہ میں آپ اس عمل کی ریاضت شب بدھ جمعرات یا جمعہ کو بھی شروع کر سکتے ہیں۔ شروع عمل میں چند روز میں کمرے کے اندر ریل گاڑی کی آواز سنائی دے گی۔ پھر ایسا معلوم ہوگا کہ قریب ہے اور کمرے سے ٹکرا جائے گی اور کمرہ گر پڑے گا اور دوسرے روز آواز دور معلوم ہوگی، رفتہ رفتہ چند دن کے بعد آواز ختم ہو جائے گی اور پھر گیارہویں یا بارہویں روز کمرہ میں ایک روشنی معلوم ہوگی۔ جس میں گھنٹی کی آواز ہوگی۔ وہ روشنی گھنٹی کی آواز کے ساتھ حصار کے قریب آجایا کرے گی۔ عمل کے اختتام کے مرحلہ تک اس طرح کی روشنی اور دیگر مشاہدات غریبہ ہوں گے۔ چالیسویں یا اکتالیسویں شب شاہِ جنات حاضر ہوں گے۔ جو خوبصورت انسانی صورت میں ہوگا اور لباس فاخرہ اور سر پر تاج سلطانی ہوگا۔ آپ کیلئے لازم ہے کہ ان سے بالکل خوف نہ کھائیں اور گفتگو میں آپ پہل نہ کریں۔ شاہِ جنات خود آپ سے گفتگو شروع کرے گا۔ اور کہے گا کہ مجھے کیوں تکلیف دی ہے؟۔ آپ اسے کہیں کہ میں آپ سے عہد لینا چاہتا ہوں کہ آپ میرے ہر کام اور ہر مشکل میں میری مدد کریں گے اور میرے ہر حکم کی تکمیل فوراً بجالایا کریں گے۔ جب جنات کا بادشاہ عہد قبول کرلے تو پھر اس سے نشانی طلب کریں۔ اس لئے کہ آپ میرے مطیع اور تابع ہو گئے ہیں۔ وہ نشانی دے گا اور اس کو حاضر کرنے کا طریقہ بھی پوچھ لیں۔ وہ تمام طریقہ اپنی حاضری کا بتائے گا۔ پھر چلا جائے گا۔ حسبِ ضرورت بلا کر ہر کام لے سکتے ہیں۔ واضح رہے کہ دورانِ ریاضت آپ کا لباس اور کمرہ خوشبو سے معطر رہنا ضروری ہے اور رات کو سوتے وقت بھی حصار کر کے سویا کریں اور دن کے وقت بھی اپنا بدنی حصار کرلیا کریں تاکہ شاہِ جنات کے خدام کے شر سے محفوظ رہیں۔ ریاضت کے بعد بھی روزانہ ان آیات کو ۴۷۳ مرتبہ پڑھنا ہوگا تاکہ شاہِ جنات ہمیشہ کے لئے تابع رہیں۔ اگر ۴۷۳ مرتبہ روزانہ نہ پڑھ سکیں تو صرف ۷۳ مرتبہ روزانہ صبح و شام ضرور پڑھا کریں۔ یہ عمل تمام اعمال کی مفتاح ہے، اس سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے۔

سنگ دل محبوب و مطلوب، نادیدہ، گریختہ کو حاضر کرنے کیلئے، دشمنان کو زیر مطیع کرنا، مقدمات میں فتح یابی کیلئے، امتحان میں کامیابی، موذی بیماریوں سے صحت یابی اور شفا کیلئے، اگر آندھی، سیلاب یا بارش کو روکنا چاہیں تو ہر سہ رک جائیں۔ اگر ان آیات مقدسہ کی تلاوت کرتے ہوئے بارش میں چلیں تو اوپر بارش نہ ہوگی۔ اگر آپ نہر، دریا، سمندر عبور کرنا چاہیں تو آپ کیلئے آسان ہوگا۔ شاہِ جنات آپ کیلئے طے الارض یعنی زمین پاؤں کے نیچے سمٹ جاتی ہے۔ حجاب الابصار یعنی نظر خلائق سے مخفی ہونا، یمشی علی الماء یعنی پانی پر مثل زمین کے چلنا، طیران فی الھوا یعنی ہوا میں اڑنا۔ یہ تمام امور شاہِ جنات آپ کیلئے آسان بنا دے گا۔ علوم غریبہ وفنون عجیبہ حاصل ہوں گے۔ شاہِ جنات آپ کو زمین کے خزائن سے آگاہ کر سکتا ہے اور علم طب وصنعت الٰہیہ کے معارف اور حقائق سے بھی آگاہی۔ غرضیکہ ان آیات خمسہ تسخیر کردہ شاہِ جنات جو بے شمار جنات کے قبیلوں

بقیہ ص 53

# نقشِ محبت وحفاظت کے عامل بنیں

(از افادات) مولانا حسن الہاشمی رحمۃ اللہ علیہ

ذیل میں دو خاص نقوش ''مخمس'' دیے جارہے ہیں اور ان کے عامل بننے کا طریقہ بھی لکھا جارہا ہے۔

## نقش مخمس۔ (۵x۵)

نقش مخمس کے کل اعداد 65 ہوتے ہیں اور کل خانے 25 ہوتے ہیں۔

اس نقش کے عدد تفریق 60 ہیں۔ یہ نقش زہرہ ستارے سے منسوب ہے۔

**مخمس پُر کرنے کا طریقہ:** مطلوبہ اعداد سے 60 گھٹادیں اور باقی کو 5 سے تقسیم کریں۔ حاصل تقسیم کو خانہ اول میں رکھ کر مقررہ چال سے نقش پُر کریں۔ نقش کی چال یہ ہے:

۷۸۶

| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

تقسیم کے بعد اگر کسر واقع ہو تو اس کو ذہن میں رکھیں۔

اگر کسر ایک ہو تو خانہ 21 میں، اگر کسر 2 ہو تو خانہ 16 میں، اگر کسر 3 ہو تو خانہ 11 میں، اگر کسر 4 ہو تو خانہ 6 میں ایک کا اضافہ کریں۔

## نقشِ محبت

اس نقش کو برائے محبت استعمال کر سکتے ہیں۔ طالب ومطلوب کا نام نقش کے نیچے مع والدہ کے لکھیں اور اس نقش کو طالب کے گلے میں ڈال دیں۔

اگر مطلوب کو پلانا آسان ہو تو اس نقش کو لکھ کر آبِ جاری سے دھو کر مطلوب کو سات جمعوں تک پلائے۔ ان شاءاللہ مقصد حاصل ہوگا۔

۷۸۶

| ۶۷۱ | ۶۷۷ | ۶۸۳ | ۶۸۹ | ۶۶۵ |
|---|---|---|---|---|
| ۶۸۴ | ۶۸۵ | ۶۶۶ | ۶۷۲ | ۶۷۸ |
| ۶۶۷ | ۶۷۳ | ۶۷۹ | ۶۸۰ | ۶۸۶ |
| ۶۷۵ | ۶۸۱ | ۶۸۷ | ۶۶۸ | ۶۶۴ |
| ۶۸۸ | ۶۶۹ | ۶۷۰ | ۶۷۶ | ۶۸۲ |

مکان و کان وغیرہ کی حفاظت کے لئے اس نقش کو فریم میں لگا کر آویزاں کریں۔

## نقشِ حفاظت

۷۸۶

| ۷ | ۱۱۱۹ | ۱۱۲۶ | ۱۱۳۲ | ۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۲۷ | ۱۱۲۸ | ۲ | ۸ | ۱۱۲۰ |
| ۳ | ۹ | ۱۱۲۱ | ۱۱۲۳ | ۱۱۲۹ |
| ۱۱۱۷ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۰ | ۴ | ۱۰ |
| ۱۱۳۱ | ۵ | ۶ | ۱۱۱۸ | ۱۱۲۵ |

ان نقوش کی زکوۃ کا طریقہ یہ ہے کہ پینسٹھ (۶۵) نقش روزانہ پینسٹھ (۶۵) دن تک لکھ کر دریا میں ڈالیں۔ زکوۃ کی ادائیگی کے بعد ان کو ضرورت مندوں کو دیں۔ ایک نقش کا ہدیہ سو (۱۰۰) روپے سے زائد نہ لیں ورنہ زکوۃ باطل ہوجائے گی۔

## زکوٰۃ نکالنے کی اجازت

ایسے تمام عاملین، جو نقش لکھنے کے بنیادی قواعد سے واقف ہیں اور ان کی پابندی بھی کرتے ہیں، ان کو درج بالا دونوں نقوش کی زکوۃ نکالنے کی اجازت ہے۔

# اللہ کریم کے دربارِ اقدس میں درخواست پیش کرنا

پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

جو لوگ زمانہ میں تنگ دستی اور ذلت و خواری کی زندگی بسر کر رہے ہوں، خواہ کوئی وجہ ہو......قرض نے زندگی حرام کر دی ہو...... باوجود محنت اور کوشش کے روزگار اور پیسہ میں برکت نہیں......ترقی نہیں ملتی یا ملازمت کا ہی ٹھیک انتظام نہیں......تجارت اور کاروبار دن بدن نیچے جا رہا ہے اور ان تمام تکالیف میں بعض بد طینت شخصوں کا ہاتھ بھی ہو جو بوجہ حسد و بغض ایسے امور میں رکاوٹ ڈال رہے ہوں یا کوئی اور وجہ ہو کہ زندگی مجبوریوں کی وجہ سے اجیرن ہو چکی ہو تو بسم اللہ شریف کی ریاضت کا یہ ایک خاص الخاص طریقہ پیش ہے جو دنیاوی نفع سے سرفراز کرے گا۔

اوّل شرط یہ ہے کہ اس عمل کا اظہار کسی پر نہ کریں۔ نماز اور طہارت کی پابندی ہو۔ بعد نماز فجر یا عشاء پابندی سے اکتالیس (۴۱) روز تک بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ دو ہزار پانچ سو (۲۵۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود پاک ضرور پڑھیں۔ اکتالیس (۴۱) روز مکمل ہونے کے بعد آخری رات ایک سفید کاغذ پر مشک و زعفران اور گلاب سے بسم اللہ کو الگ الگ حرفوں میں بوقت طلوعِ آفتاب ساعت اوّل میں لکھیں اور اس کو لپیٹ کر تعویذ بنا کر پاس رکھیں۔ آخری دن نفلی روزہ قضائے حاجت کا رکھیں۔ پھر ایک صاف کاغذ پر یہ درخواست تحریر کریں:

ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م من العبد الذلیل الفقیر (اپنا نام مع والدہ لکھیں) الی المولی الجلیل الکبیر رب انی مسنی الضر و انت ارحم الراحمین۔ اللّٰھم بحرمۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اکشف ضری و اغن فقری و اجاب کسری و ازل ھمی و غمی (نام حاجت یا مقصد لکھیں)۔

اور اس درخواست کو لپیٹ کر بانس کی نلکی میں ڈال کر آگے سے منہ بند کر کے موم لگا دیں اور دریا، ندی، سمندر یا کسی بڑی نہر کے جاری پانی میں ڈال دیں۔ بعد ازاں کچھ شرینی پر نیاز دلائیں۔ اور حسبِ توفیق خیرات کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس مقصد کی کامیابی کے اسباب غیب سے پیدا ہوں گے۔ اکیس (۲۱) دن تک انتظار کرنا چاہیے۔ عامل جب چاہے کسی مشکل گرہ کو کھولنے کیلئے اس طرح کاغذ پر درخواست لکھ کر جاری پانی میں ڈال دے۔

## بقیہ (ص 6): درس قرآن

آئیں یا ان سے مقابلہ ہو تو اسلحے کی کوئی ضرورت نہیں، ان کے لیے پانی ہی کافی ہے۔ فائر بریگیڈ کا انتظام ہی کافی ہے۔ ان پر پانی پھینکو، پانی ڈالو تو سارے کے سارے ظالم انسان کیچڑ بن جائیں گے۔ دلدل بن جائیں گے۔ پانی سے بہہ جائیں گے وغیرہ وغیرہ۔ اصل میں بات یہ ہے کہ آج کل وہ دور آگیا ہے کہ بس دوسروں پر چڑھائی کرو۔ دوسروں کی نفی کرو، اپنے علاوہ سب کو غلط، گمراہ، راہ راست سے ہٹے ہوئے کہہ دو۔ بات دوسری سائیڈ پر چلی گئی ہے۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ جنات کا تخلیقی مادہ آگ ہے۔ ظاہراً وہ آگ نہیں ہیں۔ اس لیے یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ جنات حقیقی طور پر آگ نہیں ہے۔ اس لیے کہ نہ آگ کھاتی ہے۔ نہ آگ پیتی ہے، نہ ہی آگ کو باندھا جاسکتا ہے۔ نہ ہی آگ کی کوئی خوراک ہوتی ہے۔ نہ ہی آگ کو کوئی رہائش چاہیے ہوتی ہے۔ نہ ہی آگ کو مسلم یا غیر مسلم کہہ سکتے ہیں۔ یاد رکھیں جنات ایک وجود رکھتے ہیں۔ ان میں مختلف فرقے پائے جاتے ہیں۔ مختلف اقسام پائی جاتی ہیں۔ مختلف نسلیں پائیں جاتی ہیں۔ مختلف شکلیں پائی جاتی ہیں۔ جنات کے بہت سارے واقعات اور تذکرے اور ان کی باتیں، ان کے احوال قرآن و حدیث سے ثابت ہیں۔ و آخر دعوانا الحمد للہ رب العالمین

## بقیہ (ص 7): ایک نشست سیدنا معین الدین چشتی اجمیریؒ کے ساتھ

کہ وہ اللہ پاک کا دوست ہے۔ ایک مجلس میں ارشاد فرمایا کہ اہل طریقت و سلوک پر 10 چیزوں کی پابندی نہایت ہی ضروری ہے۔ (۱) معرفت میں حصول کمال۔ (۲) طلب مرشد۔ (۳) محبت و ادب۔ (۴) رضا اور خوشنودی۔ (۵) فضول و لغو چیزوں سے اجتناب۔ (۶) تقویٰ و پرہیز گاری۔ (۷) استقامت شریعت۔ (۸) فاقہ و کم خوری۔ (۹) صلوٰۃ صوم کی پابندی۔ (۱۰) مخلوق سے استغناء۔

اللہ پاک حضرت والا کا فیض ہم سب کو نصیب فرمائے۔ آپ کے مزار شریف پر اربوں کھربوں رحمتوں کا نزول فرمائے۔ آمین

# بکرے کا صدقہ

بکرے کا صدقہ کرنا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔ عوام کے ساتھ ساتھ عاملین کے لیے بھی بکرے کا صدقہ کرنا بہت فائدہ مند ہے۔ آج کے مہنگائی والے دور میں بکرے کا صدقہ کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ اور ہر ماہ باقاعدگی سے کرنا کا تو بہت سے لوگ سوچ بھی نہیں سکتے۔ اس صورتحال کو دیکھتے ہوئے دارالعمل چشتیہ کی انتظامیہ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ بکرے کا صدقہ ایسے طریقے پر کیا جائے جس میں عوام اور عاملین آسانی کے ساتھ شامل ہو سکیں اور کم سے کم خرچ میں فائدہ اٹھاسکیں۔ ایک فرد کے لیے یا ایک حاجت کے لیے مکمل بکرے کا صدقہ کرنے کا جو فائدہ ہوتا ہے، اتنا فائدہ ایک بکرے میں زیادہ حصہ دار کرنے سے نہیں ہوتا۔ لیکن کچھ نہ ہونے سے کچھ ہونا بہتر ہے۔ نیز، ہمارے ہاں جو بکرے کا صدقہ کیا جاتا ہے، اس پر عاملین اپنے خاص اعمال پڑھ کر دم بھی کرتے ہیں۔ یہ خاص عملیاتی صدقہ ہوتا ہے۔ اس لیے اس کا کم فائدہ بھی عام بکرے کے صدقے کے مقابلے میں بہت ہوتا ہے۔

کئی سال سے بکرے کا صدقہ ادارے میں کیا جاتا تھا جس میں صرف ادارے کے اراکین ہی شامل ہوتے تھے۔ اب یہ سہولت عوام اور دیگر عاملین کو بھی دی جارہی ہے کہ وہ بکرے والے صدقے میں شامل ہو سکتے ہیں۔ جس ماہ میں صدقہ کیا جائے گا، اس کی اطلاع ماہنامہ خزینۂ روحانیات اور ویب سائٹ میں دی جائے گی۔

## سائلین اور مریضوں کے لیے چند فوائد

درج ذیل میں چند ایسی صورتیں لکھی جاتی ہیں جن میں بکرے کا صدقہ کرنا بہت مفید مانا گیا ہے۔

** مصیبتیں اور پریشانیاں...... جن سے نجات نہ مل رہی ہو۔

** مشکلیں...... جن کا کوئی حل نہ نکل رہا ہو۔

** حاجت ...... جو کسی طرح پوری نہ ہو رہی ہو اور طرح طرح کی رکاوٹیں پیش آرہی ہوں۔

** سخت جادو...... جس سے باوجود بہت علاج کروانے کے نجات نہ مل رہی ہو اور بار بار اثرات آرہے ہوں یا روحانی علاج میں رکاوٹ آرہی ہو۔

** جنات اور شیاطین...... کسی طرح نجات نہ مل رہی ہو۔

** رشتے اور شادی کے معاملات...... مسلسل رکاوٹیں آرہی ہوں۔

** بیماریاں...... بہت علاج کے باوجود شفایابی نہ مل رہی ہو۔

** معاشی معاملات...... روزگار نہ ملنا، کاروبار نہ چلنا یا بندش کا شکار، ملازمت میں پریشانی یا خطرے میں پڑ جانا۔

** ازدواجی وسسرالی مسائل...... طلاق تک نوبت، شوہر کا بہت مار پیٹ کرنا، غیر عورتوں سے ناجائز تعلقات، سسرالیوں کا ناجائز تنگ کرنا۔

## عاملین کے لیے فائدے

جو عامل جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرتے ہیں، وہ ایک طرح سے حالتِ جنگ میں ہوتے ہیں۔ دشمن جادوگروں اور جنات وشیاطین سے ہر وقت حملہ کا ڈر رہتا ہے۔ حصارات کی پابندی جتنی بھی کی جائے، بھول چوک ہو ہی جاتی ہے۔ اگر نہ بھی ہو اور عامل پابندی کرتا ہو تب بھی اس کے گھر والوں کی پابندی نہ کرنے سے اثرات اہل وعیال پر آہی جاتے ہیں۔ کمزور حفاظت والے عاملین اکثر رجعت اور بندشوں کا شکار رہتے ہیں۔ کبھی عمل چلنا بند ہو جاتے ہیں، کبھی خود بیمار، کبھی بیوی بچے بیمار، کبھی روزگار کی بندش اور آمدن بالکل نہ ہونے کی شکایت۔ اسی طرح کے مسائل کا شکار عاملین بھی بکرے کے صدقے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں اور باقاعدہ سے ہر ماہ آخری منگل کو صدقہ ادا کرکے روحانی اثرات سے پیدا ہونے والی بندشوں، رکاوٹوں، مصیبتوں، پریشانیوں اور بیماریوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں اور اگر خدانخواستہ مبتلا ہو گئے ہوں تو ان شاء اللہ، بہت جلد نجات کی صورت نکل آئے گی۔

## بکرے کے صدقہ میں شامل ہونے کا طریقہ

یہ صدقہ اسلامی ماہ کے آخری منگل کو کیا جاتا ہے۔ جو احباب شامل ہونا چاہیں، وہ ربیع الثانی **1443**ھ کی بیس تاریخ (بمطابق **25** نومبر **2021**) تک **3000** روپے ادارے میں جمع کروا دیں۔ سائل کا نام معہ والدہ، شہر اور مقصد/ حاجت واضح بتائیں۔ عاملین کے لیے صرف اپنا نام وشہر اور یہ نیت کہ ہر طرح کے جادو وجنات کے علاج کرنے کے مضر اثرات سے اپنی و اہل وعیال کی حفاظت و نجات کی نیت کافی ہے۔ اگر کوئی اور خاص مقصد ہو تو وضاحت کی جائے۔

**نوٹ** ادارے کو اختیار ہے کہ کسی ماہ صدقہ کا عمل بغیر وجوہات بتائے منسوخ کر دے۔ جو رقم لی جائے گی، وہ ادارے کے پاس امانت ہوگی۔ چاہے سائل واپس لے، چاہے اگلے بار کے صدقے کے لیے متعین کر دے۔

# مجرب عملیات و وظائف

حسن (کراچی)

## زانی مرد یا عورت کو باندھنا

اگر کسی زانی مرد یا عورت کو باندھنا منظور ہو تو بکری کی آنت کو خوب دھو کر وَمَا اسۡطَاعُوۡۤا اَنۡ یَّظۡهَرُوۡهُ وَ مَا اسۡتَطَاعُوۡا لَهٗ نَقۡبًا ﴿۹۷﴾ (الکھف: ۹۷) اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر گرہ لگا دے۔ پھر کہے عقدت ذکر فلاں بن فلاں علیٰ فرج فلاں بنت فلاں۔ اگر عورت ہو تو کہے عقدت فرج فلاں بنت فلاں علیٰ ذکر فلاں بن فلاں۔ یہ عمل کسی نحس ساعت یا وقت میں کریں۔

## دشمن کا گھر ویران کرنا

کسی پرانی قبر سے تھوڑی سی خاک لا کر اس پر سات (۷) بار سورۃ مزمل پڑھ کر دم کریں اور وہ خاک کسی دشمن کے گھر میں ڈال دیں، ویران ہو جائے گا۔

## عہدہ کی بحالی

اگر عہدہ یا درجہ کم کر دیا گیا تو جمعرات کو روزہ رکھیں۔ دن کو ایک بار سورۃ یٰس اور رات کو سونے کے وقت پھر ایک بار پڑھ کر سو (۱۰۰) بار کلمہ تمجید پڑھ کر سو جائیں۔ تین دن تک ایسا کرنے سے کامیابی ہوگی۔ سونے سے پہلے مقصد کی دعا کریں اور پھر کسی سے کلام نہ کریں۔

## یَا رَحۡمٰنُ کا چلّہ

جو شخص یَا رَحۡمٰنُ کا سوا لاکھ کا چلّہ نکال لے۔ پھر اس اسم الٰہی کو ایک سو پانچ (۱۰۵) مرتبہ صبح اور ایک سو پانچ (۱۰۵) مرتبہ شام کو پڑھا کرے تو بے پناہ تسخیر خلق ہوگی۔ کبھی محتاج نہ ہوگا اور کوئی شخص سر نہ اٹھا سکے گا۔ اگر وہ کسی شخص کو کسی چیز پر دم کر کے کسی بھی مقصد کے لئے دے گا تو حاجت پوری ہوگی۔

## ادائیگی قرض کا مجرب عمل

اگر کسی شخص پر قرض ہو اور کسی صورت ادا نہ ہو رہا ہو تو پانچوں وقت کی نمازوں کی پابندی کرتے ہوئے ہر نماز کے بعد ایک سو (۱۰۰) بار یَا کَبِیۡرُ یَا غَنِیُّ یَا مُحۡیِیۡ پڑھے۔ ان شاء اللہ جلد قرضہ ادا ہو جائے گا۔

## دکان میں خیر و برکت کے لئے

اگر کوئی شخص اتوار یا پیر یا جمعرات یا جمعہ کو طلوع شمس کے وقت چاند کی اوّل تاریخوں میں کسی سعد دن و ساعت میں پانچ سو گیارہ (۵۱۱) کا نقش مربع آتشی زعفران سے کاغذ پر پُر کرے اور دکان میں لٹکائے تو بہت خیر و برکت پائے گا۔

## مشکل سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص مشکل میں ہو تو پانچ (۵) روز تک ہر شب دس ہزار (۱۰۰۰۰) بار ''اَللّٰهُ الصَّمَدُ'' پڑھ کر سو جائے۔ دل میں نیت رکھیں کہ کوئی بزرگ خواب میں آ کر مشکل کشائی کریں گے۔ ان شاء اللہ بہت جلد مشکل کا غیبی حل ظاہر کر دیا جائے گا۔ چاہئے کہ ذکر کر کے اسی جگہ سوئیں اور بعد از ورد کسی سے بات چیت یا کھانا پینا نہ کرے۔

## غنی و مالدار ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص ہر جمعرات کی رات کو پاکیزہ جگہ میں تنہا بیٹھ کر ایک ہزار (۱۰۰۰) بار ''اَلۡمُعۡطِیۡ'' کا ورد کرے، جس کے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہو تو تھوڑے ہی عرصہ میں بے حساب کشائش ہو۔ غنی اور مالدار ہو جائے۔ شک نہ لائیں۔

# انسان کی کامیابی کا راز ان دو نصیحتوں میں ہے!

تحریر: ڈاکٹر خلیل احمد

ہر ایک انسان کی تمنا ہوتی ہے کہ وہ کامیاب انسان بن جائے اور اسی سلسلے کو لے کر اپنی پوری توانائی خرچ کرتا ہے اور اگر دیکھا جائے تو ہمارے اکثر ساتھیوں کی محنت دنیا کو حاصل کرنے کے لیے ہوتی ہے اور کچھ ساتھی وہ بھی ہیں جنہوں نے اپنی زندگی کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی دین کی نشر اشاعت کے لیے وقف کر دی ہے۔

اور سچی بات تو یہ ہے کہ زندگی کی کامیابی کا مدار اللہ اور اس کے رسول کے احکامات پر عمل کرنے سے ملتی ہے اور اصل کامیابی یہی ہے۔ دنیا میں جتنی بھی کامیابیاں ہیں، وہ محدود ہیں اور موت کے آنے سے دنیاوی تمام تر کامیابیاں ختم ہو جاتی ہیں۔

دنیا میں آنے کا مقصد بھی یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ راضی ہو جائیں، اگر کوئی بندہ اس مقصد میں اپنے آپ کو تھکا تا ہے تو اس نے اصل کامیابی لے لی ہے، اسی سلسلے میں ہمارے تبلیغی حضرات جو مساجد میں اللہ کے دین اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کو زندہ کرنے کی محنت کو لے کر گلی گلی محلہ محلہ جاتے ہیں، ان کا مقصد بھی ایک ہے کہ کسی طرح اللہ کا دین اللہ تعالیٰ کی سرزمین پر نافذ ہو جائے اور آپ ﷺ کی سنتیں گھر گھر اور محلہ میں زندہ ہو جائیں۔ اور وہ کامیاب انسان بن کر اس دنیا سے رخصت ہو جائیں۔

ایک ساتھی نے بتایا کہ میں ایک مرتبہ تبلیغ میں جماعت کے ساتھ تھا تو ہم ساتھیوں میں ایک ساتھی نے مجھے بلا کر بولا کہ میں آپ کو دو نصیحتیں کرتا ہوں، اگر آپ نے اس پر عمل کیا تو آپ کی پوری زندگی بن جائے گی۔ ایک یہ کہ کبھی تھوڑی لذت حاصل کرنے کے لیے گناہ کا کام مت کرنا، کیونکہ لذت تو ختم ہو جائے گی لیکن گناہ کا بوجھ آپ کے سر پر رہے گا، جو قبر تک آپ کے ساتھ جائے گا۔ اور دوسری نصیحت یہ کہ تھوڑی مشقت کی وجہ سے نیک کام کو مت چھوڑنا کیونکہ مشقت تو ختم ہو جائے گی، لیکن اجر باقی رہے گا۔

سچی بات تو یہ ہے کہ اگر میں یہ کہوں کہ ان دو نصیحتوں میں پورے دین کا خلاصہ ہے تو اس میں کوئی شک نہیں اور اگر ان دو نصیحتوں پر ہم سب عمل کریں تو ہماری دنیا بھی بن جائے گی اور آخرت بھی بن جائے گی۔ اور ہم کامیاب انسان بن کر دنیا سے رخصت ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں ان دو نصیحتوں پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین۔

# انسان کی بربادی اور کامیابی کا اہم راز

** لوگوں کی کسی بات کی فکر مت کرو کیونکہ ان کو ہماری زندگی سے کوئی لینا دینا نہیں۔ ہم مرے یا جیے ان کو کوئی فرق نہیں پڑتا۔

** ایک بات اپنے دماغ میں بٹھا لے۔ جو بھی کرنا ہے اپنی ہمت پر کرنا ہے، چاہے نوکری تلاش کرنی ہے، چاہے کاروبار کرنا ہے۔ چاہے تعلیم حاصل کرنی ہے۔

** ایک بات اور یاد رکھیں! اگر آپ کے پاس پیسے نہیں ہوں گے تو آپ کے اپنے بھی آپ کا ساتھ چھوڑ جائیں گے، اس لئے یہ چیز بہت ضروری ہے کہ آپ پیسے کی اہمیت کو پہچان لے۔ اور پیسے کمانے کے مختلف طریقے تلاش کریں نہ کہ پیسہ ضائع کرنے کے۔

** اگر ہم دیکھیں تو ہمارے آس پاس بہت کچھ ہے ہمارے کرنے کے لئے۔ آج اگر ہمارے پاس کوئی جاب نہیں ہے تو اس میں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں بلکہ اپنی سوچ کو بہتر کرو کہ اگر آج میرے پاس جاب نہیں ہے تو ہو سکتا ہے کہ کل لوگ میرے پاس آئے جاب تلاش کرنے کے لئے۔ یعنی آپ سوچیں کہ میں خود لوگوں کو نوکری پر رکھوں گا۔

** اگر ہم چاہیں تو ہم بہت کچھ کر سکتے ہیں۔ ضرورت ہے تو صرف ایک قدم آگے بڑھانے کی، ایک قدم اٹھانے کی، ضرورت ہے ہمت کی، محنت کی، ایمانداری کی اور جنون کی۔ جب یہ جنون ہمارے اندر آئے گا تو مجھے یقین ہے کہ آپ ضرور کامیاب ہو گی۔

# عمل یٰسٓ

حضرت مولانا حسن الہاشمی رحمۃ اللہ علیہ (دیوبند)

اس کے عدد ستر (۷۰) ہیں۔ یہ حروف جس سورۃ کے شروع میں آئے ہیں، وہ قرآن حکیم کی بہت اہم اور مشہور و معروف سورۃ ہے۔ احادیث نبوی ﷺ سے یہ ثابت ہے کہ یہ سورۃ قرآن حکیم کا دل ہے۔ عاملین کے نزدیک بھی یہ سورۃ حد سے زیادہ اہمیت اور فضیلت رکھتی ہے اور اس کی چلہ کشی سے عاملین بے شمار فائدے اٹھاتے ہیں۔ اس سورۃ کی تلاوت نزع کی حالت میں بیمار کو سنانا مسنون ہے اور اس کی تلاوت سے جان کنی کی تکلیف میں آسانی ہو جاتی ہے۔

سورۂ یٰسین میں لفظ ''مبین'' سات جگہ آیا ہے اور ہر مبین کی ایک الگ تاثیر ہے۔ یٰسین کے عمل کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ ستّر (۷۰) مرتبہ ''یٰسین مبین'' پڑھا جائے اور ستّر (۷۰) دن تک پڑھا جائے اور جب ستّر (۷۰) دن پورے ہو جائیں تو عامل دنیا کی ہر مشکل کے لئے، خواہ وہ اپنی ہو یا پرائی، دعا کرے۔

جن بیماریوں کا حال برا ہو اور علاج سے بھی انہیں سکون نہ ہو تو ایسے مریضوں کو عامل پانچ خانوں کا نقش بنا کر دے اور تاکید کر دے کہ اس نقش کو مریض ہرے رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ ان شاء اللہ فی الفور اثر کرے گا اور طبیعت ٹھیک ہو جائے گی۔ عامل اس نقش کے نوّے (۹۰) روپے مریض سے وصول کر سکتا ہے، اس سے زیادہ نہیں۔

نقش اس طرح بنے گا:

۷۸۶

| یٰسین مُبین | |
|---|---|
| یٰسین مُبین | یٰسین مُبین |
| یٰسین مُبین | یٰسین مُبین |

جس عامل نے ''یٰسین مُبین'' کی حسب طریقہ زکوٰۃ ادا کر دی ہو گی، وہ جس پر بھی ستر (۷۰) مرتبہ یٰسین مبین پڑھ کر دم کر دے گا، وہ مریض ٹھیک ہو جائے گا۔

مریض کی غیر موجودگی میں اگر عامل نے یٰسین مبین ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر کسی کا نام لے کر اس کے لئے دعا کی، تب بھی دعا قبول ہو جائے گی اور بفضلِ خداوندی مریض تندرست ہو جائے گا۔

اسی طرح اس کا عامل جس کو بھی یہ پانچ خانوں والا نقش دے گا، اس کو اپنے مقصد میں کامیابی ملے گی۔

بعض بزرگوں نے یہ فرمایا ہے کہ اس کی زکوٰۃ ادا کرنے والے کو چاہئے کہ وہ پہلے دن اور آخری دن یعنی ستر (۷۰) ویں دن سورۂ یٰسین سات مرتبہ پڑھ کر یٰسین مبین پڑھنا شروع کرے۔

زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد روزانہ صرف سات (۷) مرتبہ پڑھنا کافی ہے۔ پانچ خانوں والا نقش مقدمہ کے لئے بھی تیر بہدف ہے اور تسخیر و مقبولیت کے کاموں میں بھی اثر انداز ہوتا ہے۔

عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ ایک مریض پر ایک دن دعا پڑھنے کا ہدیہ اگر اس کے گھر جا کر پڑھتا ہے، تو نوّے (۹۰) روپے سے زیادہ نہ لے اور اگر گھر بیٹھ کر پڑھتا ہے تو ستائیس (۲۷) روپے سے زیادہ نہ لے۔ اگر اس کے خلاف کرے گا تو عمل ضائع ہو جائے گا۔

یہ عمل خاص طور پر ان لوگوں کے لئے ''خزانہ قدرت'' ہے جو پہلے سے بھی سورۂ یٰسین کے عامل ہیں۔ وہ خاص طور پر اس عمل سے استفادہ کر کے، اللہ کے بندوں کو فائدہ پہنچا سکتے ہیں۔

# نورانی عملیات نمبر

اکتوبر 2021

ماہنامہ خزینہ روحانیات کا 22واں خاص نمبر قیمت: 100 روپے صفحات: 106

مولانا محمد امان اللہ صاحبؒ کے تجویز کردہ نورانی عملیات ☆ مولانا حسن الہاشمیؒ کے تجویز کردہ نورانی عملیات ☆ قیصر احمد صاحب کے تجویز کردہ نورانی عملیات ☆ مولانا اعجاز احمد سنگھانوی مدظلہ کے تجویز کردہ نورانی عملیات ☆ مجرب نورانی عملیات ☆ عاملین کے مجرب نورانی عملیات ☆ اسماء الحسنیٰ کے نورانی عملیات ☆ جادو سے نجات کے مجرب نورانی عملیات ☆ دعائے حزب البحر کے عملیات سے ہر پریشانی سے نجات ☆ جنات سے نجات کے نورانی عملیات ☆ معاش سے متعلق نورانی عملیات ☆ جسمانی امراض سے شفاء کے نورانی عملیات ☆ تسخیر کے نورانی عملیات ☆ نکاح و شادی کے نورانی عملیات ☆ دشمن سے متعلق نورانی عملیات ☆ حل المشکلات کے نورانی عملیات ☆ زبان بندی، جدائی اور بندش لگانے کے نورانی عملیات

ماہنامہ خزینہ روحانیات دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان

khaizna eruhaniyat | khaiznaeruhaniyaat | khazinaruhanyat

darulamal.org/magazines/ruhani, khazinaeruhaniyaat@gmail.com

0322-4773786, 042-35410586 | +KhazinaeRuhaniyaat



مصنف حضرت مفتی محمد تقی عثمانی دامت برکاتہم العالیہ

صفحات: 864 قیمت 950 روپے

جملہ تصانیف اور خودنوشت سوانح سے عالمی، علمی و اصلاحی خدمات تجدیدی کارنامے اور اہم پہلوؤں پر ایک جامع تذکرہ جس کے مطالعہ سے ایسی گوہر نایاب شخصیت کی قدر و قیمت معلوم ہوگی۔

شیخ الاسلام کے خودنوشت حالات ☆ شیخین سے اصلاحی تعلق ☆ حضرت شیخ الاسلام مدظلہم کے خلفاء کرام ☆ بیرونی اسفار و اعزازات ☆ چند عادات و صفات اور چند ذاتی واقعات

مکتبۃ العارف دارالعمل چشتیہ 0332-4487877, 042-35410586 +maktabatulaarif

## خوشخبری

2022 کی سالانہ روحانی جنتریاں اگلے ماہ دستیاب ہوں گی۔ اپنا آرڈر جلد بک کروائیں۔

(1) زنجانی جنتری (2) امامیہ جنتری (3) بارہ امامیہ جنتری
(4) فاضل جنتری (5) البیرونی تقویم (6) فیض عالم جنتری
(7) برنی تقویم (8) برنی روزانہ کواکبی گائیڈ (9) خالد روحانی جنتری
(10) خالد ہندی جنتری (11) مفید عالم جنتری (12) مزمل روحانی جنتری

مکتبۃ العارف دارالعمل چشتیہ 0332-4487877, 042-35410586 +maktabatulaarif



سنت۔ طاقت۔ شفاء۔ عجوہ کھجور کھاؤ تمام بیماریوں سے شفا پاؤ۔

رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے جو صبح نہار منہ عجوہ کے سات دانے کھائے گا اس دن نہ زہر اثر کرے گا نہ ہی جادو۔ (یہ وحی کی خبر ہے)

**کھجور کے فوائد** کھجور جلد ہضم ہونے والی ہے اور کمزوری دور کرتی ہے۔ رنگ نکھارتی ہے۔ خون بناتی ہے۔ سردرد کیلئے مفید ہے۔ بلغم کو خارج کرتی ہے۔ پیٹ کے کیڑے ختم کرتی ہے۔ دانتوں اور مسوڑوں کو مضبوط کرتی ہے۔ نظر تیز کرتی ہے۔

مدینہ منورہ کی تمام کھجوریں ہول سیل اور ریٹیل ریٹ پر دستیاب ہیں۔

☆ مبروم کھجور ☆ عنبر کھجور ☆ قلمی کھجور ☆ سکری کھجور ☆ صقعی کھجور ☆ صقعی بغیر گٹھلی کھجور ☆ عجوہ گٹھلی پاؤڈر ☆ مجدول شوگر فری کھجور ☆ لبانہ بغیر گٹھلی کھجور ☆ نیرالتمر عجوہ شربت۔

عجوہ کھجور (اول) 1600۔ (دوئم) 1400۔ (سوئم) 1100 روپے کلو
مبروم کھجور (اول) 1800۔ (دوئم) 1500۔ (سوئم) 1200 روپے کلو

مطب العارف 042-35410586, 0320-5410586

## 8 لوح برج عقرب حاکم سیارہ مریخ

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 24 اکتوبر تا 22 نومبر ہے یا جن افراد کا نام ان حروف (ط، ذ، ض، ز، ن) سے شروع ہوتا ہے۔

منسوبی اسماء: (**یامالک یاقدوس**) جو روزانہ ورد کئے جائیں گے۔

لوح پہننے کا وقت منگل کو ایک گھنٹہ بعد طلوع آفتاب

## خواص لوح عقرب

حامل لوح دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ بلکہ دشمنوں پر رعب اور دبدبہ رہے گا۔ عورتیں تیار شدہ لوح پاس رکھیں تو مخالفین کی چغلی اور حاسدوں کے حسد سے محفوظ رہیں۔ اس لوح کا حامل ہر فرد مقدمہ سے فتحیابی حاصل کرلیتا ہے۔ سحر جادو، ٹونہ اور آسیب سے حفاظت میں رہتا ہے۔ یہ لوح سرجن ڈاکٹرز، افواج کے سپاہی اور افسران، سائنس کے مختلف شعبوں سے متعلقہ افراد، عدلیہ سے متعلقہ افراد اور تحقیق کرنے والے افراد کیلئے بھی خوش بختی لاتی ہے۔ جنسی امراض، سر حلق و ناک کی بیماریاں اور معدے کے امراض سے شفایابی کیلئے اسباب پیدا کرتی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

قیمت: 1500 روپے

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ 0334-4312272, 042-35410586 ruhanishop

# اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شمار کریں

ڈاکٹر اختر احمد

جو کچھ آپ کے پاس ہے انہیں ان چیزوں کی آرزو میں نظر انداز نہ کریں جو آپ کے پاس نہیں۔ اللہ تعالیٰ کی انسانوں پر بے پناہ نعمتوں کی ہر لمحہ بارش ہوتی ہے، ایک سب سے بڑی نعمت دماغی صلاحیت ہے جس کو استعمال کر کے آپ بے شمار فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

یاد رکھیں آج جو کچھ آپ کے پاس ہے، کبھی صرف امیدوں میں تھا۔ ہر حال میں اللہ کی عطا کردہ نعمتوں کا شکر ادا کرتے رہیں۔ ہماری زندگی میں **90%** سے زائد امور بالکل ٹھیک چل رہے ہوتے ہیں۔ **10%** سے بھی کم ہماری توقعات کے مطابق نہیں ہوتے۔ اگر ہم پرسکون اور خوشحال زندگی گزارنا چاہتے ہیں تو ہمیں ان **90%** معاملات کے متعلق غور کرنا چاہیے۔ اگر ہم غیر حاصل شدہ **10%** فیصد پر غور کرتے رہیں تو ہم پریشان رہیں گے، اس سلسلہ میں مائینڈ فلنیس کی ایک مشق کر سکتے ہیں۔

یہ بتانا بھی ضروری ہے کہ اس مشق کے دوران کون سے کام نہیں کرنے۔ سب سے پہلے تو یہ کہ اس دوران دھیان بٹانے اور ٹی وی دیکھنے سے گریز کیجیے۔ اگر یہ ممکن نہیں ہے۔ کیونکہ جیسا کہ عمومی گھرانوں میں ٹی وی لاؤنج اور ڈائننگ ساتھ ہی ہوتا ہے۔ اس صورت میں اپنا دھیان ٹی وی سے ہٹا لیجیے۔ اور ہاں غصہ نہیں کرنا۔ چیخنا چلانا بھی نہیں ہے۔ ایسی کیفیت ہونے لگے تو سانس پر دھیان لے جائیے۔

یاد رکھیے۔ مائینڈ فلنیس کا مقصد دھیان بٹانا نہیں بلکہ حال یعنی حالیہ لمحہ کو دھیان میں رکھنا ہے۔ اس مشق کے دوران حالیہ لمحہ یہ ہے کہ آپ کو شدید بھوک لگ رہی ہے۔ کھانے کی خوشبو بھی آرہی ہے اور باقی لوگوں نے کھانا بھی شروع کر دیا۔ مگر آپ نے بہر حال پانچ منٹ کا انتظار کرنا ہی ہے۔ نہ باتیں کر کے دھیان بٹانا ہے اور نہ ہی کسی اور کام میں الجھ کر ایسا کرنا ہے۔ بس استقامت سے انتظار کرنا ہے، صبر کرنا ہے صرف پانچ منٹ۔

اس مشق کے لیے آپ الارم کا استعمال بھی کر سکتے ہیں۔ مائینڈ فلنیس بیل کی آواز کو بھی اپنے سیل فون میں ڈاؤن لوڈ کر سکتے ہیں۔

یاد رکھیئے کامیابی کے لیے ضروری ہے کہ آپ کی اپنی قوت ارادی میں پتھر کی مضبوطی ہو۔ اگر ہم پریشان حال رہیں گے تو ہمارے چہروں پر جھریاں، ماتھے پر بل اور معدے میں زخم ہو جائیں گے۔ ہم اپنے اور پرائے کا فرق محسوس نہیں کر سکیں گے، لڑائی جھگڑے کریں گے اور اپنے نصیب پر روتے رہیں گے۔

کچھ لوگ کہتے ہیں ''انسان کو حقیقت پسند ہونا چاہیے، خوشیوں کے ساتھ ساتھ غموں اور تکلیفوں کے متعلق بھی سوچنا چاہیے۔'' اس طرح کی باتیں کرنے والوں سے اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ آپ کو حق حاصل ہے کہ **10** فیصد معاملات کے متعلق سوچیں، ان پر تبصرہ کریں، شکوہ شکایت بھی کر لیں، لیکن اس سے پہلے اپنے ہی اصول پر عمل کرتے ہوئے، ان **90** فیصد معاملات پر خدا کا شکر ادا کریں، ان کا دل سے احترام کریں، ان چیزوں کی اہمیت کو سمجھیں جو اللہ نے بن مانگے عطا کر دی ہیں۔

کسی شے کا شکر ادا کرنے کے لیے اس کی اہمیت کا ادراک ہونا ضروری ہے۔ دراصل ہم میں سے اکثر لوگ اپنی اہمیت اور عظمت سے ناواقف ہو چکے ہیں۔ ہم بھول جاتے ہیں کہ اس زمین پر موجود اربوں انسانوں میں کوئی ایک انسان بھی ہماری طرح نہیں ہے۔ ہم بھول جاتے ہیں کہ ہم منفرد ہیں۔ صرف سرکاری کاغذات اور ریکارڈ میں ہی نہیں بلکہ ہر لحاظ سے منفرد۔

یہ تو ہم سب جانتے ہیں کہ دنیا میں ہر شخص کی انگلیوں کے نشانات دوسرے کی انگلیوں کے نشانات سے مختلف ہیں لیکن جاپان میں ہونے والی ایک تحقیق کے مطابق تمام انسانوں کے ہونٹوں کے نشانات بھی ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ ہونٹوں کے ساتھ ساتھ آنکھوں کے نشانات بھی جدا ہیں۔ بہت سے دفاتر میں حاضری لگانے کے لیے بائیومیٹرک اٹینڈینس مشین ہوتی ہے جن میں فنگر پرنٹس سے حاضری لگ جاتی ہے، اسی طرح کئی ممالک میں آنکھوں کے پرنٹس سے بھی اٹینڈینس لگ جاتی ہے اور دروازے کھل جاتے ہیں۔

ہم اپنی یا دوسروں کی نظر میں عام ہو سکتے ہیں لیکن اللہ نے ہر آدمی کو عام نہیں بلکہ بہت خاص بنایا ہے۔ اگر ہر انسان اپنی انفرادیت کو پہچانتے

ہوئے وہ کام کرے جو اس کے شایانِ شان ہو۔ وہ ایک ایسی زندگی گزار پائے گا جس کے لیے اسے پیدا کیا گیا ہے۔

ایک لمحے کے لیے سوچیں کہ اللہ نے آپ کو جو آنکھیں دی ہیں انہیں دس لاکھ روپے میں فروخت کر دیں گے۔ کیا اپنا دماغ ایک کروڑ روپے میں بیچ دیں گے۔ اپنے ہاتھوں اور اپنے پیروں کی کیا قیمت لگائیں گے؟ ایک ایک کر کے اپنے اعضاء کے متعلق سوچیں۔ آپ کے پاس کیا کچھ ہے، ان سب نعمتوں، صلاحیتوں کے لیے ہر روز دل سے شکر ادا ہونا چاہیے۔

اللہ نے آپ کو اربوں روپے سے زائد کا بنایا ہے، بلکہ انمول بنایا ہے۔

لیکن ہم چند سو، چند ہزار یا چند لاکھ روپوں کے لیے شکوہ شکایت کرنے لگ جاتے ہیں، زندگی سے مایوس ہو جاتے ہیں اور صرف منفی چیزوں کے بارے میں سوچتے رہتے ہیں۔

بات یہیں ختم نہیں ہو جاتی۔ ہم اپنے دوستوں اور رشتے داروں کی محبت کو بھی قابل قدر یا قابل ذکر نہیں گردانتے۔ یہی وجہ ہے کہ ہماری اکثریت دکھوں اور پریشانیوں میں گھری رہتی ہے، اکثر لوگ ان چیزوں کے متعلق زیادہ سوچتے ہیں جو ان کے پاس نہیں ہیں، چاہے وہ انتہائی معمولی نوعیت کی ہی ہوں، لیکن ان کے متعلق نہیں سوچتے جن کا کوئی نعم البدل نہیں اور جو بن مانگے یا بنا کوشش کیے مل گئی ہیں۔

کچھ لوگ اس بات پر اعتراض کر سکتے ہیں کہ غلطیوں کی اصلاح کے لیے تنقید کرنا ناشکری تو نہیں ہے، تنقید تو اچھی چیز ہے۔ ان کے لیے فی الحال اتنا جان لینا کافی ہے کہ جب دوستوں، عزیزوں یا رشتے داروں پر آپ تنقید کر رہے ہوتے ہیں تو آپ کا مقصد ان کی اصلاح ہوتا ہے یا اپنے دل کا غبار نکالنا؟ آپ کا جواب یقیناً یہی ہوگا کہ ان کی اصلاح۔ اگر آپ کا مقصد ان کی اصلاح ہے تو یاد رکھیں اصلاح کا درست طریقہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سمجھایا ہے اور وہ یہ ہے کہ تنہائی میں محبت سے سمجھایا جائے۔ اگر تنقید کرنے کو اپنا حق سمجھا جا رہا ہو تو ان تمام باتوں کا شکریہ ادا کرنا بھی اپنا فرض سمجھیں جو کسی کی طرف سے آسانیوں، محبتوں اور توجہ کے ذریعے آپ کو ملتی رہی ہیں۔

عموماً گھر کے جن افراد سے ہمیں شکایات ہوتی ہیں انہیں بھی ہم سے اتنی ہی شکایتیں ہوتی ہیں، ہمارے رویوں سے، ہماری فرمائشوں سے، ہمارے غصے سے یا ہماری غیبتوں سے۔

جیسے جیسے ہم ناشکری سے شکر گزاری کے راستے پر آئیں گے، بلاوجہ اس غیر ضروری تنقید کا راستہ خود چھوٹ جائے گا جو درحقیقت ناشکری کا راستہ ہے۔ مخالفین کے ساتھ بھی ہمارا تعلق ہمدردی اور محبت والا ہونا چاہیے۔

کسی دن تجربہ کرنے کے لیے دن بھر برائیاں اور تکلیفیں گننا شروع کر دیں، دن کے اختتام پر آپ خود اندازہ لگالیں گے کہ یہ دن زندگی کے خراب ترین دنوں میں سے ایک تھا۔ اس کے بعد آپ پورا دن نعمتیں گننے میں گزاریں۔ اس دن کے اختتام پر آپ حیران رہ جائیں گے۔ لوگوں سے آپ کے تعلقات بہتر ہو جائیں گے، لوگ آپ سے محبت کریں گے، ذہن پرسکون رہے گا اور زندگی کی نئی راہیں کھلنا شروع ہو جائیں گی۔

آج صبح سویرے سب سے پہلا کام یہ کریں کہ کسی نوٹ بک یا کمپیوٹر میں کسی ایک جگہ ان دس چیزوں کی لسٹ بنائیں جن کے لیے (آپ اللہ کے یا لوگوں کے) دل سے شکر گزار ہیں اور وجہ بھی لکھیں کہ کیوں شکر گزار ہیں؟ جب آپ شکر گزاری کی وجہ لکھیں گے تو شکر گزاری کا جذبہ مزید گہرا ہوتا جائے گا۔

## آپ لسٹ اسی طرح بنا سکتے ہیں

1۔ میں دل سے ............ کا شکر گزار ہوں کیونکہ ............

2۔ میں بہت خوش اور شکر گزار ہوں ............ کا جس کی وجہ سے ............

خالی جگہ میں کسی شخص، کام، جگہ یا چیز کا نام آ سکتا ہے۔

لسٹ مکمل کرنے کے بعد پوری لسٹ کو غور سے دوبارہ پڑھیں اور ہر ہر نعمت کو دہرانے کے بعد دل کی گہرائیوں سے ''الحمد للہ'' یا ''Thank you'' تین مرتبہ کہیں۔

شکر گزاری کے جذبے کو دل سے محسوس کرنے کے لیے اللہ، کائنات، روح، اچھائی، نیکیوں اور زندگی کے متعلق سوچیں۔ دنیا کی اکثر نعمتوں کو دیکھنے کے بجائے محسوس کرنے کی ضرورت ہے۔

سماعت اور بینائی سے محروم ہونے کے باوجود اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے اور شاندار مصنفہ بننے والی خاتون ہیلن کیلر کہتی ہیں۔

**The best and most beautiful things in the world cannot be seen or even touched, they must be felt with the heart.**

''دنیا کی بہترین اور خوبصورت ترین چیزوں کو دیکھا یا چھوا نہیں جا سکتا۔ انہیں صرف آپ کا دل محسوس کر سکتا ہے۔'' (ہیلن کیلر)

نعمتوں کو شمار کرنے کا عمل بے انتہا طاقتور ہے۔ اسی لیے اگلے تیس دن تک روزانہ آپ کو ان دس چیزوں کے متعلق سوچنا ہے جن کے لیے آپ دل سے شکر گزار رہیں۔

اس وقت یہ کام آپ کو مشکل لگے گا لیکن یقین کیجیے کہ جیسے جیسے وقت گزرے گا نعمتوں کی بارش ہونا شروع ہو جائے گی۔

آج کے دن کی لسٹ بنانے میں آپ کی مدد کرنے کے لیے کچھ (اشارے) دیئے جا رہے ہیں، انہیں ذہن میں رکھیں گے، تو لسٹ بنانا آسان ہوگا۔

1. جسم اور صحت
2. کام اور کامیابی
3. پیسہ
4. رشتے
5. خوشی
6. محبت
7. زندگی
8. قدرت (نیچر)۔ زمین، ہوا، پانی، سورج، چاند، چاندنی، روشنی
9. مادی چیزیں اور خدمات
10. آپ کی پسندیدہ کوئی چیز

جیسے جیسے شکر گزاری کی عادت بڑھتی جائے گی۔ ویسے ویسے آپ کی خوشیوں میں اضافہ ہونے لگے گا۔ خوشیوں میں اضافے کے ساتھ ہی آپ کی پوری زندگی بدل جائے گی۔ ضروری نہیں ہے کہ آپ ہر وقت پرسکون اور خوش ہی رہیں۔ لیکن یہ ضرور ہوگا کہ آپ پہلے کے مقابلے میں بہت تیزی سے خوشی کی کیفیت میں داخل ہو جائیں گے۔

نعمتوں کو شمار کریں۔ آج صبح پہلا کام یہ کریں کہ ان دس چیزوں کی لسٹ بنائیں جن کے لیے آپ دل سے شکر گزار رہیں۔ وہ وجہ لکھیں جس کی وجہ سے شکر گزار رہیں۔ آپ لسٹ میں سے تمام چیزوں کا ایک ایک کر کے شکر اس طرح ادا کریں کہ ہر ایک کے بعد تین مرتبہ ''الحمد للہ'' یا شکریہ کہیں۔ یہ روزانہ کی مشق آپ کی زندگی میں خوشیوں کا سیلاب لے آئے گی۔ اگر آپ کو کوئی شک ہے تو ایک دفعہ آزما کر ضرور دیکھیں۔

## بقیہ (ص 43): آیاتِ خمسہ سے تسخیرِ جنات

کا بادشاہ ہے۔ آپ کی ہر جائز حاجت میں آپ کا مددگار ہوگا۔

### حصار کا طریقہ

دورانِ ریاضت سورۃ فاتحہ، اخلاص، فلق، ناس، پانچ پانچ مرتبہ پڑھیں اور آیت الکرسی، الشّمس، الطارق ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے دائیں طرف سے حصار شروع کر کے بائیں طرف چاقو یا چھری گاڑ دیا کریں۔ بعد از اختتام یہی حصار پڑھ کر اکھاڑ لیا کریں۔ اگر جگہ پختہ ہو تو شہادت کی انگلی سے حصار کریں اور بعد عمل دائیں ہاتھ سے حصار مٹا دیا کریں۔ اپنی حفاظت کیلئے انہی حروف مقطعات یعنی کٓھٰیٰعٓصٓ اور حٰمٓعٓسٓقٓ کا نقش ذوالکتاب تیار کر کے اپنے پاس رکھیں تا کہ آپ جنات کے شر سے محفوظ رہیں۔

## بقیہ (ص 57): اروی کے بے مثال اور بے شمار فوائد

کو ختم کرتی ہے۔ اروی بہترین مغلظ ہے۔ اروی خون کا جوش کم کرتی ہے۔ اروی مثانے اور پیشاب کے امراض کو دور کرتی ہے۔ اروی جوڑوں کو مضبوط بناتی ہے۔ کمزوری کی وجہ سے کمر درد کے مریضوں کیلئے اروی بہت ہی مفید ہے۔ ہر قسم کی اعصابی کمزوری کے خاتمہ کیلئے اروی بہترین چیز ہے۔ عورتوں کے پوشیدہ امراض بالخصوص لیکوریا اور سیلان رحم کیلئے اروی ایک بہترین اور فائدہ مند دوا اور غذا ہے۔

## بقیہ (ص 27): آپ کے مسائل اور اُن کا روحانی حل

**جواب** جنات کے نظر آنے میں کوئی حرج نہیں جب تک کہ وہ نقصان دہ ثابت نہ ہوں۔ اسی طرح ان کو گھر سے نکالنے کا بھی نہیں سوچنا چاہئے جب تک کہ نقصان والا معاملہ نہ ہو۔

میری تشخیص میں جنات کی گھر میں رہائش نہیں ہے۔ اور جو کام بند ہوا ہے، اس میں ان جنات کا کوئی ہاتھ نہیں جو نظر آئے ہیں۔ جنات کا آنا جانا ہے اور اس میں اچھے اور برے...... دونوں قسم کے جنات آتے جاتے رہتے ہیں۔ آپ کو ایک تعویذ دے رہا ہوں۔ اس کا پانی گھر میں چھڑکیں۔ ان شاء اللہ، غلط قسم کے جنات نہیں آئیں گے۔

مولانا محمد عبدالمعبود صاحب مدظلہ

# اولاد کی اخلاقی تربیت کے طریقے

## اخلاقی تربیت

اخلاقی تربیت سے مراد تمام اخلاقی بنیادی باتوں اور کردار اور وجدان سے متعلق فضائل کا وہ مجموعہ ہے جنہیں حاصل کرنا اور سیکھنا بچے کے لئے ضروری ہے تا کہ جب وہ جوان ہو کر مکلف ہو جائے اور زندگی کے گہرے سمندر میں قدم رکھے تو یہ تمام فضائل و کمالات اس میں موجود ہوں۔

چنانچہ جب بچپن یعنی نوعمری ہی سے ایمان باللہ پیدا ہوگا، اللہ جل جلالہ کا خوف اور اس سے مدد مانگنے اور اس کے سامنے گردن جھکانے کا عادی ہوگا تو ہر فضیلت اور ہر شریفانہ اخلاق اختیار کرنے کا اس میں فطری ملکہ اور وجدانی شعور و احساس پیدا ہوگا۔

چنانچہ یہ تجربہ و مشاہدہ سلفِ صالحین کی سیرت اور حقیقت واقعہ کے طور پر دنیا میں صحیح ثابت ہو چکا ہے۔ اس لیے جب بچے کی تربیت اسلامی تعلیمات و عقائد سے ہٹ کر ہوگی، اللہ جل جلالہ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور نیک متقی لوگوں سے ربط اور تعلق نہ ہوگا تو پھر بچہ فسق و فجور کی روش پر پروان چڑھے گا۔

اچھے انسان کی پہچان اس کے اخلاقِ حسنہ ہیں۔ بچے میں جب نوعمری میں ہی اچھے اخلاق پیدا ہو جائیں تو جوان ہو کر وہ اچھا مسلمان بنے گا۔ اسی لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خوش خلقی پر بہت زور دیا ہے۔

## اخلاقی پہلو پر نظر

بچے کے اخلاقی پہلو یہ ہیں کہ اس کی ہر حرکات و سکنات پر نظر رکھی جائے۔ ماں بچے میں سچ بولنے کی عادت پر نظر رکھے۔ اگر دیکھے کہ بچہ وعدہ کرنے یا بات چیت میں جھوٹ سے کام لیتا ہے اور الفاظ و کلمات سے کھیلتا ہے اور معاشرہ کے غلط کار لوگوں کی طرف رغبت رکھتا ہے تو ماں کو چاہیے کہ بچہ جیسے ہی پہلا جھوٹ بولے، اسی وقت اس کی اصلاح کرے۔ اسے صحیح اور سچائی کا راستہ دکھائے۔ اس کے سامنے جھوٹ کی برائی اور جھوٹے لوگوں کے برے انجام کا تذکرہ کرے۔ اگر بچہ فحش کلمات، گندے الفاظ اور گالیاں دے رہا ہو تو ماں اس کی اصلاح کی کوشش کرے۔ حکمت اور دانائی سے بچے کی اس عادت کا علاج کرے۔ جو اسباب بچے کو بدزبان اور فحش گو بناتے ہوں، انہیں دور کرے۔ نہایت عمدہ اسلوب اور پیارے انداز سے بچے کے سامنے بااخلاق بچوں کی تعریف بیان کرے اور باادب انسان کی خصوصیات بیان کرے۔ اور اچھے اخلاق اور عمدہ افعال کی طرف بچے کو مائل کیا جائے۔

ماں باپ کو بچے کی نفسیاتی اور ارادی عادات و اخلاق کا بھی خیال رکھنا چاہیے۔ اگر بچہ ناز و نعمت اور آسائش و آرام کا دلدادہ، گندے اور فحش گانوں اور موسیقی سننے کا شوقین ہے، چال چلن اچھا نہ ہے، ٹی وی اور وی سی آر پر مخرب اخلاق اور فحش مناظر دیکھتا ہو، فحش رسالے پڑھتا ہو اور جنسی تصویریں اور عشقیہ کہانیاں جمع کرتا ہو تو ماں باپ کو چاہئے کہ اس کی آزادی، بے راہ روی اور بداخلاقی کا خوش اسلوبی اور حکمت سے تدارک کریں۔ کبھی نرمی اور پیارے سے کام لیں اور کبھی سختی سے، کبھی لالچ و ترغیب اختیار کریں اور کبھی ڈرائیں دھمکائیں۔ اور بچے کو اس دلدل اور گندگی سے نکالنے اور اس کی اصلاح کے لئے ہر طریقہ اختیار کریں۔

## چار بری عادات

ماں باپ اور معلم حضرات بچوں کی تربیت کے سلسلہ میں چار چیزوں کا خاص خیال رکھیں۔ یہ چار بری عادات عموماً بچوں میں پائی جاتی ہیں۔ اور یہ نہایت قبیح اور بدترین عادات ہیں:

1. جھوٹ کی عادت
2. چوری کی عادت
3. گالم گلوچ اور بدزبانی کی عادت
4. بے راہ روی اور آوارگی کی عادت

(جاری ہے)

(اگر ان چار عادات میں سے کوئی بھی آپ کے بچے میں ہے تو فوراً اس کی اصلاح پر توجہ دیں۔ ورنہ یہ عادات پختہ ہو جائیں گی۔ خ)

# جادو، جنات، نظر بد کے سخت اثرات سے متاثرہ

## گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کا روحانی عمل کروائیے

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جنات کی رہائش ہونا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جنات کی آمد و رفت ہونا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جنات کے ذریعے جادو جنات کا مسلط ہونا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جنات کے ذریعے سخت جادو کے اثرات ہونا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جنات کے ذریعے شدید نظر بد کے اثرات ہونا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں مسلسل نقصانات کا ہونا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں آگ لگتے رہنا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں سب افراد کا اکثر بیمار رہنا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں سب کا آپس میں لڑتے جھگڑتے رہنا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں بچوں کے رشتے نہ آنا

گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں بچوں کا پڑھائی میں دل نہ لگنا

خون، تیل، یا پانی کے چھینٹے آتے ہوں، ہڈیاں، سوئیاں، کیل وغیرہ پڑے ملنا

ریت، مٹی، کوئلے وغیرہ کا پڑے ملنا، تعویذات کا یا پتلے وغیرہ کا پڑے ملنا۔

چاول، دال یا دیگر کسی چیز کا اکثر پڑے ملنا

چھت یا سیڑھیوں پر دوڑنے، چلنے، اترنے کی آوازیں آنا، بچوں یا بڑوں کو ڈر لگنا

پکارنے کی آوازیں یا رونے یا ہنسنے کی آوازیں آنا

پوری عمارت یا کسی خاص کمرے یا کسی خاص حصے میں ڈر محسوس ہونا

کھڑکیوں، دروازوں، برتنوں وغیرہ کا بجنا یا حرکت کرنا

حشرات الارض کیڑے مکوڑوں کا بہت زیادہ ہونا

سانپ، کتے، بلیاں وغیرہ بہت کثرت سے موجود ہونا

**وجوہات** گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر جادو ٹونہ کے اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کے مالک پر جادو ٹونہ کے اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر جناتی اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کے مالک پر جناتی اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر آسیبی آثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر نظر بد کے اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کے مالک پر نظر بد کے اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر بندش کے اثرات ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کے مالک پر بندش کے اثرات۔

**علامات** گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کا کرایہ نہ ملنا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کرایہ پر نہ جانا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کا گاہک نہ ملنا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کا فروخت نہ ہونا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر گاہکوں، خریداروں کا نہ آنا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس کھولنے کو دل نہ کرنا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس پر جانے کو دل نہ کرنا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جا کر طبیعت کا اچاٹ ہونا ○ گھر، مکان، کوٹھی، بنگلے، فارم ہاؤس میں جا کر طبیعت کا خراب ہوجانا ○ دکان مارکیٹ پر جا کر اداس ہوجانا۔

**جماعت العالمین:** جو لوگ عاملین کو گھر پر یا جگہ پر بلوا کر عمل نہیں کرواسکتے وہ پاکستان اور پاکستان سے باہر گھر بیٹھے خاص عمل کروائیں۔

# کیلے کے بے مثال اور بے شمار فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ (ناظم مطب العارف)

غذائیت پرور اور لذیذ ترین پھلوں میں کیلے کو ایک امتیازی حیثیت حاصل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ چھوٹے بچوں سے لے کر بڑے بوڑھوں تک سبھی اسے رغبت وشوق سے کھاتے ہیں۔ کیلے کے متعلق طبی نقطہ نظر سے ہی نہیں بلکہ عوام کے اپنے مشاہدے اور تجربے کی بات ہے جو بہت مشہور بھی ہے کہ کیلے کا شیک مکمل غذا کا درجہ رکھتا ہے۔ کیلا تمام پھلوں میں واحد ایک ایسا پھل ہے جو شکم پروری یعنی بھوک کا علاج کرنے کے سلسلے میں انتہائی کرشماتی وصف رکھتا ہے۔ کیلے کی غذائی اور طبی خصوصیات میں کسی کو بھی کلام نہیں ہے۔ کیلا بدن میں خون کو بڑھاتا ہے۔ دوسری خاص بات یہ ہے کہ کیلا بدن کو فربہ کرتا ہے۔ کیلا جسم کو بھرپور طاقت دیتا ہے۔ کیلے میں وہ سبھی قوت بخش جوہر پائے جاتے ہیں جو کسی بہترین غذا کا وصف سمجھے جاتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ انسان اگر تین چار کیلے کھالے تو اس کی بھوک میں واضح طور پر کمی ہوجاتی ہے۔ کیلا دیگر امراض کے علاوہ پرانی پیچش، پرانے دستوں، سنگ رہنی وغیرہ کیلئے بہت ہی فائدہ مند ہے۔ جریان اور احتلام کے عوارض میں کیلے کا استعمال مفید نتائج پیدا کرتا ہے۔ خشک کھانسی کے لیے ایک بہترین دوا ہے۔ کیلے کھانے کے بعد دودھ میں شہد ملا کر پینا عورتوں کے سفید پانی آنے کی بیماری میں نہایت مفید ہے۔ کیلا گرم مزاج افراد کی قوت میں بھرپور اضافہ کرتا ہے۔ کیلے کا پھل بچوں کیلئے بہت ہی مفید ہے۔ کیلے میں فاسفورس، کیلشیم، لوہا اور وٹامنز وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ کیلا بلڈ پریشر ہائی کے مریضوں کے لیے انتہائی فائدہ مند ہے۔ خون کی کمی میں مبتلا مریضوں کے لیے کیلا ایک عمدہ غذا اور دوا ہے۔ گردوں کی کمزوری کی حالت میں کیلا زبردست فوائد رکھتا ہے۔ مرض لیکوریا میں مبتلا عورتوں کے لیے انتہائی مفید ہے۔ ہر طرح کی جسمانی کمزوری اور بالخصوص دبلے پن کا شکار مریض صحت مند ہونے کے لیے کسی دوائی کا سہارا لینے کے بجائے کیلے کا ملک شیک یا روزانہ کچھ عرصہ پابندی سے کیلے کھائیں اور اپنی مرضی کے اور ضرورت کے مطابق اپنے جسم کو فربہ بنائیں۔

# اروی کے بے مثال اور بے شمار فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ (ناظم مطب العارف)

چکناہٹ والی لیس دار سبزیوں میں اروی کو ایک خاص مقام حاصل ہے۔ اروی کو اللہ تعالیٰ نے لیسداری میں خصوصیت عطا فرمائی ہے۔ اروی کے جوہر سالن میں نمایاں ہوکر سامنے آتے ہیں۔ اروی کو اکیلے بھی پکایا جاتا ہے اور گوشت وغیرہ کے ساتھ شامل کر کے بھی تیار کیا جاتا ہے۔ ہر صورت میں اروی کی غذائیت ولذت برقرار رہتی ہے لیکن اروی کی غذائیت وافادیت گوشت کے امتزاج کے ساتھ کئی گنا بڑھ جاتی ہے۔ اروی بدن انسانی کو تقویت وتوانائی دینے کے سلسلے میں ایک بہت ہی مفید ترین سبزی ہے۔ اروی کھانے سے دبلے پتلے افراد صحت مند ہوجاتے ہیں۔ اروی کھانے سے بھوک میں اضافہ ہوتا ہے۔ اروی بدن کو فربہ کرتی ہے۔ اروی پیچش اور دستوں کے عارضہ میں فائدہ کرتی ہے۔ اروی جریان کو دور کرنے میں خصوصی اہمیت رکھتی ہے۔ اروی مادہ خاص کو تقویت پہنچاتی ہے۔ اروی مادہ منویہ کو گاڑھا کرتی ہے۔ اروی دماغ کو طاقت دیتی ہے۔ اروی صفراوی بخاروں کو دور کرتی ہے۔ اروی بدن کو طاقت دیتی ہے۔ اروی خشک کھانسی ختم کرتی ہے۔ اروی نرخرہ کی خرخراہٹ کے لیے مفید ہے۔ اروی اسہال کو روکتی ہے۔ اروی میں وٹامن اے، بی، کیلشیم اور فاسفورس خاص مقدار میں پایا جاتا ہے۔ بچوں کو دودھ پلانے والی عورتوں کیلئے اروی کی سبزی کا استعمال بہت ہی فائدہ مند ہے۔ اروی گردوں کی کمزوری

بقیہ ص 53

# ہائی بلڈ پریشر کی وجوہات اور علاج

ڈاکٹر سیدہ صدف اکبر

انسانی دل کے دھڑکنے کے عمل سے جو خون پورے انسانی جسم میں گردش کرتا ہے اور اسے مطلوبہ توانائی، غذائیت اور آکسیجن مہیا کر رہا ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے ہم اپنی روزمرہ کے امور خوش اسلوبی سے سرانجام دیتے ہیں۔ خون انسانی جسم میں گردش کے دوران شریانوں کی دیواروں پر دباؤ ڈالتا ہے اور اس دباؤ یا ٹکرانے کو بلڈ پریشر کہا جاتا ہے۔ اور دباؤ یا ٹکراؤ کی یہ شدت اگر بڑھ جائے تو یہ حالت بلند فشارِ خون یا ہائی بلڈ پریشر کہلاتی ہے۔

بلڈ پریشر یا خون کے دباؤ کو ناپنے کے لئے اس کی پیمائش کی جاتی ہے۔ اور اسے ملی میٹرز آف مرکری (mm Hg) کے ذریعے ناپا جاتا ہے۔ اور دو عدد میں لکھا اور پڑھا جاتا ہے۔ یعنی جب بلڈ پریشر کی پیمائش ہوتی ہے تو اسے 120 / 80 (mm Hg) لکھا جاتا ہے۔ پہلا عدد **systolic** ہوتا ہے اور یہ وہ سب سے بلند عدد ہوتا ہے جس پر بلڈ پریشر یا خون کا دباؤ پہنچا ہوتا ہے جبکہ دوسرا عدد **Diastolic** کہلاتا ہے جو سب سے نچلی سطح ہوتی ہے جس پر خون کا دباؤ پہنچ سکتا ہے۔ نارمل بلڈ پریشر 120 / 80 سے نیچے ہوتا ہے۔ اگر خون کا دباؤ کئی ہفتوں تک مسلسل 140 / 90 یا اس سے زیادہ ہو تو ہائی بلڈ پریشر کا مرض ہو سکتا ہے۔

ہائی بلڈ پریشر کے مریض عام طور پر اپنے آپ کو بیمار محسوس نہیں کرتے ہیں۔ لیکن یہ بلند فشارِ خون دل، خون کی شریانوں یا نسوں اور دوسرے جسمانی اعضاء کو خراب یا بیمار کر رہا ہوتا ہے جو انسان کی صحت کے لئے بے حد خطرناک ثابت ہو کر صحت کے لئے سنگین مسائل پیدا کرتا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر دل کی دھڑکنوں کو بند کرنے کا سبب بھی بن سکتا ہے اور دل کا دورہ اس وقت پڑتا ہے جب دل کو خون پہنچانے والی نسیں بند ہو جاتی ہیں یا پھٹ جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ ہائی بلڈ پریشر انسانی گردوں کے لئے بھی بے حد نقصان دہ ثابت ہوتا ہے اور یہ گردوں کو خون فراہم کرنے والی شریانوں یا نسوں کو خراب کر کے گردوں کی مختلف بیماریوں کا سبب بنتا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر دماغ کو خون پہنچانے والی نسوں کو بند کر کے فالج کا باعث بھی بن سکتا ہے۔ جبکہ بلند فشارِ خون کی وجہ سے پیروں کی خون کی نسیں تنگ ہو جاتی ہیں جس کی وجہ سے ان میں خون کا بہاؤ مشکل ہو جاتا ہے اور چلنے پھرنے میں تکلیف محسوس ہوتی ہے۔

ہائی بلڈ پریشر کی کوئی مخصوص ظاہری علامات نہیں ہوتی ہیں جس کی وجہ سے اسے خاموش قاتل (**Silent Killer**) بھی کہا جاتا ہے۔ بعض افراد میں کئی عرصے تک بلند فشارِ خون میں مبتلا رہنے کے باوجود کوئی علامات ظاہر نہیں ہوتی ہیں مگر کچھ افراد میں اس کی علامات میں سر درد، آنکھوں میں دھندلاہٹ، چکر آنا، قے محسوس ہونا، سانس کی آمد و رفت میں تکلیف اور تھکن محسوس ہوتی ہیں۔ یہ تمام علامات ہائی بلڈ پریشر کی طرف اشارہ کرتی ہیں۔ اس کے علاوہ وہ افراد جو دیگر مختلف امراض ذیابیطس، گردوں کے امراض، ہائی کولیسٹرول یا تھائرائیڈ کے امراض میں مبتلا ہیں تو ان میں بھی ہائی بلڈ پریشر کا مرض موجود ہو سکتا ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق اگر خاندان میں ہائی بلڈ پریشر کا مریض پہلے سے موجود ہو تو باقاعدگی سے معائنہ کروانا لازمی ہے جس سے انسان مستقبل میں پیش آنے والے سنگین مسائل سے خود کو محفوظ رکھ سکتا ہے۔

ہائی بلڈ پریشر کو کنٹرول میں رکھنے کے لئے متوازن خوراک اور صحت مند سرگرمیاں بہت ضروری ہیں۔ ایک تحقیق کے مطابق جیسے جیسے انسان کا وزن بڑھتا جاتا ہے تو ہائی بلڈ پریشر بھی بڑھتا جاتا ہے جبکہ وزن میں کمی کی وجہ سے بلڈ پریشر بھی اتنا ہی کم ہوتا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ وزن میں کمی کی وجہ سے بلڈ پریشر میں استعمال ہونے والی ادویات کا بھی فائدہ زیادہ ہو سکتا ہے۔ ایک اندازے کے مطابق وزن حد کے حساب سے ہونا زیادہ ضروری ہے۔ کیونکہ حد سے زیادہ وزن میں کمی بھی صحت کے لئے نقصان دہ ہے۔ وزن کو نارمل حالت میں رکھنے کے لئے ورزش یا جسمانی سرگرمی ایک لازمی جزو ہے۔ ایک تحقیق کے مطابق باقاعدگی سے ہفتے میں چار سے پانچ دن تک تقریباً تیس سے ساٹھ منٹ کی ورزش سے بلڈ پریشر 4 سے 9 فیصد تک کم ہو سکتا ہے اور ورزش کے ساتھ ساتھ ایک متوازن اور صحت مند خوراک کو اپنی کھانوں میں شامل رکھنا چاہیئے۔ نیشنل انسٹیٹیوٹ آف ہیلتھ

(National Institute of Health) کے مطابق ایسی غذائیں جن میں سوڈیم کی شرح کم ہو، ہائی بلڈ پریشر میں بے حد معاون ثابت ہوتی ہیں۔ باہر کے کھانوں اور گھر میں فریز کیئے گئے کھانوں کا استعمال کم سے کم کرنا چاہیئے کیونکہ زیادہ عرصے تک محفوظ رکھے ہوئے کھانوں میں کاربوہائیڈریٹس (Carbohydrates) اور سوڈیم کی مقدار زیادہ ہوجاتی ہے۔

غذا میں اناج، پھلوں، سبزیوں اور کم چکنائی والے مصنوعات کے ساتھ پوٹاشیم کی حامل خوراک کو شامل رکھنا چاہیئے۔ کیلا جس میں سوڈیم کی شرح کم جبکہ پوٹاشیم سے بھرپور غذا ہے اور ایک تحقیق کے مطابق دن بھر میں صرف دو سے تین کیلوں کے استعمال سے ہائی بلڈ پریشر کو دس فیصد تک کم کیا جاسکتا ہے۔ اس کے علاوہ ٹماٹر جو کہ لائیکوپین (Lycopane) نامی مادے سے بھرپور ہوتا ہے، جو ہائی بلڈ پریشر کو کم کرنے میں بے حد معاون ثابت ہوتا ہے۔ آسٹریلیا میں ہونے والی ایک تحقیق کے مطابق روزانہ کی غذا میں 25 ملی گرام لائیکوپین کو شامل کرنے سے ہائی بلڈ پریشر اور کولیسٹرول کی سطح کو دس فیصد تک کم کرسکتے ہیں۔ کھانے میں نمک کی مقدار کم سے کم استعمال کرنی چاہیئے۔ جبکہ ایک حالیہ تحقیق کے مطابق باقاعدگی سے دہی اور ڈیری کی دیگر مصنوعات کھانے میں استعمال کرنے والے افراد میں بلڈ پریشر نارمل رہتا ہے۔ مچھلی، آلو، پالک اور لوبیا وغیرہ کے استعمال سے بلند فشار خون کو کم کرنے میں معاونت ملتی ہے کیونکہ ان سب میں سوڈیم کی شرح کم ہوتی ہے۔

کیفین کے حامل مشروبات کے استعمال سے انسانی جسم کا بلڈ پریشر اچانک بڑھ جاتا ہے جو انسانی صحت کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ ہر وقت ذہنی دباؤ اور ٹینشن میں رہنے والے افراد بھی اس ہائی بلڈ پریشر کی بیماری سے دوچار رہتے ہیں۔ بعض لوگ اپنے دفتری امور میں روزانہ تقریباً پندرہ سے اٹھارہ گھنٹے تک مسلسل مصروف رہتے ہیں۔ جس کی وجہ سے ذہنی دباؤ بڑھتا ہے جو ہائی بلڈ پریشر کا باعث بنتا ہے۔ ایک تحقیق کے مطابق ہائی بلڈ پریشر کے حامل افراد اگر اٹھارہ سے بیس ہفتوں تک روزانہ 25 سے تیس کیلوریز ڈارک چاکلیٹ کھائیں تو بلڈ پریشر کی سطح بیس فیصد تک کم ہوسکتی ہے۔ اس کے علاوہ جو افراد کچھ ہفتوں تک مسلسل روزانہ تین سے چار کپ ہربل چائے کا استعمال کرتے ہیں تو ان کے ہائی بلڈ پریشر میں نمایاں کمی دیکھنے میں آتی ہے۔

لندن کی کوئین میری یونیورسٹی میں ہونے والی ایک تحقیق کے مطابق ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کے لئے چقندر کا جوس بے حد فائدہ مند ہوتا ہے۔ اس میں موجود نائٹریٹس چوبیس گھنٹوں میں بلڈ پریشر کو کم کردیتا ہے۔ ایک اور تحقیق کے مطابق ہر ہفتے ایک کپ اسٹرابیریز یا بلیو بیریز استعمال کرنے سے ہائی بلڈ پریشر کے مرض میں مبتلا ہونے کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق نماز ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کے لئے ایک بہترین علاج ہے۔ تحقیق کے مطابق وضو کے دوران جب چہرہ اور کہنیوں تک ہاتھ پاؤں دھوتے ہیں اور سر کا مسح کرتے ہیں تو رگوں میں دوڑنے والے خون کی رفتار نارمل ہوجاتی ہے جس سے انسان سکون محسوس کرتا ہے اور اعصابی نظام پر بے حد اچھے اثرات مرتب ہوتے ہیں جس سے دماغ کو آرام ملتا ہے۔

# روحانیات و تصوف

قیصر احمد بی اے کراچی

## حق گوئی و بیباکی کے نرالے انداز

### بے نظیر عزیمت و استقامت

الحکم باپ کے مرنے کے بعد ۷۹۶ ء بمطابق ۱۸۰ ھ میں تخت پر بیٹھا اور ۸۲۰ ء یعنی پچیس سال تک حکومت کرتا رہا۔ الحکم سے لوگوں کو بہت کچھ توقعات تھیں۔ وہ حکمرانی کے قابل تھا مگر طبیعت کا بڑا سخت تھا۔ اس نے ایک مرتبہ اپنے دشمنوں کے تین سو سروں کو اپنے محل پر لٹکوایا تھا۔ اس لئے کسی کو اس کے سامنے بولنے کی طاقت نہ تھی۔ بایں ہمہ اس کے عہد حکومت میں جرأت و حق گوئی اور فیاضی کا ایک بے نظیر واقعہ گزرا ہے جو تاریخ اسپین میں تو بڑی تفصیل سے درج ہے۔ مگر یہاں اس کا خلاصہ درج کیا جاتا ہے۔ الحکم کو ایک مرتبہ ایسی جگہ بنگلہ بنانے کا خیال ہوا جو آب و ہوا کے لحاظ سے تو بہت اچھی جگہ تھی لیکن ایک بیوہ عورت کے قبضہ میں تھی۔ جو اپنی کٹیاں بنا کر وہاں زندگی کے دن کاٹ رہی تھی۔ خلیفہ نے اس کا مکان خریدنا چاہا لیکن اُس نے دینے سے انکار کردیا۔ آخر زبردستی وہ زمین لے لی گئی۔ بادشاہ نے وہاں ایک خوشنما بنگلہ تعمیر کرایا۔ عورت ہر چند بیوہ تھی اور غریب تھی لیکن اسلام نے جو حقوق مساوات و آزادی کے عطا کئے تھے۔ اُن سے وہ آگاہ تھی۔ اس نے محکمہ قضا میں بادشاہ پر استغاثہ دائر کردیا اور قاضی سے کہا کہ ایک غریب بیوہ کا مقابلہ بادشاہ سے ہے۔ انصاف کی توقع کم ہے۔ لیکن اگر تم آزادی اور جرأت اور اپنے ان اختیارات سے جو تم کو حاصل ہیں۔ انصاف کرو تو میں بھی اپنے حق سے کبھی محروم نہیں رہ سکتی۔

قاضی نے کہا: اے بڑھیا بے فکر رہ، میں عدل و انصاف کی کرسی پر بادشاہ اور ایک غریب عورت کو ایک ہی نظر سے دیکھوں گا۔ قاضی بادشاہ کی تند مزاجی اور اس کی طبیعت کی تلخی سے واقف تھا۔ اس نے ضابطہ اور قانون کے ساتھ دوسری تدابیر سے بھی کام نکالنا چاہا۔ چنانچہ جب بادشاہ اپنے بنگلہ اور محل کو ملاحظہ کررہا تھا اور باغات کو دیکھ رہا تھا تو قاضی ایک گدھا مع خالی بورے کے ہانکتا ہوا خلیفہ کے پاس لے گیا اور اس سے اجازت طلب کی کہ میں اس جگہ کی مٹی لینے آیا ہوں۔ خلیفہ نے اجازت دیدی۔

جب قاضی نے بورا مٹی سے بھر لیا تو خلیفہ سے کہا کہ مجھے تھوڑی سی مدد دیجئے کہ میں بورے کو گدھے پر رکھ لوں۔ خلیفہ قاضی کے تمسخر پر خوش ہوتا رہا۔ بوجھ اٹھانے میں اس نے مدد دی لیکن بہت بھاری ہونے کی وجہ سے بُورا اٹھ نہ سکا۔

قاضی نے کہا، جب آپ ایک بورے کا بوجھ دوسرے کی مدد سے بھی نہیں اٹھا سکتے تو اس دن جب احکم الحاکمین ذرہ ذرہ حساب لے گا اور جب عدل و انصاف گدا و بادشاہ اور فقیر و غنی سب کو ایک قطار میں کھڑا کردے گا اور جب گدڑی پوش اپنے اعمال حسنہ کی وجہ سے ناانصاف بادشاہوں پر سبقت لے جائیں گے تو آپ ساری زمین کا بوجھ کس طرح اٹھا سکیں گے اور جب قیامت کے دن وہ غریب بڑھیا جس کا مکان زبردستی چھین کر اور گرا کر آپ نے یہ محل تیار کرایا ہے۔ خدا کی جناب میں جو آہ مظلومان کی دادرسی کی خاطر اجابت و قبولیت کو استقبال اور پیشوائی کیلئے دور تک آگے روانہ کردیتا ہے۔ اپنا استغاثہ پیش کرلے گی تو آپ وہاں کیا جواب دیں گے؟

خلیفہ الحکم قاضی کی یہ تقریر سن کر کانپ اٹھا اور اس کی حق گوئی و جرأت کی تعریف کی اور چونکہ اس زمین پر جو اس نے زبردستی حاصل کی تھی اب محل تیار ہو چکا تھا۔ اس لئے بادشاہ نے وہ محل اور باغ معہ تمام ساز و سامان جو لاکھوں روپوں کی ملکیت کا تھا اس غریب بڑھیا کو دے دیا۔ جس سے وہ مالا مال ہوگئی۔ (تاریخ اسلام کے ناقابل فراموش واقعات: ۲۵۲)

## ایک بڑھیا کی دلیری سلطان کے سامنے

سلطان محمود کے زمانہ میں کوچ و بلوچ (کرمان کے پہاڑی جرگوں کے قزاقوں) نے رباط اور دیر کچھن (اصفہان) میں ڈاکہ ڈالا۔ ایک بڑھیا کا مال و سباب بھی لٹ گیا۔ اس نے سلطان سے فریاد کی۔

آپ خداوند کریم کی طرف سے ہمارے محافظ و نگہبان ہیں۔ یا میرا مال دلائیے یا اس کا معاوضہ عطا کیجئے۔

سلطان نے کہا کہ خبر نہیں دیر گچھن کہاں ہے؟ بڑھیا بولی: اے سلطان اس قدر ملک فتح کرو کہ ان کے جغرافیہ سے واقفیت رہ سکے اور ان کا انتظام ہو سکے۔ سلطان نے اس کے جواب کو تسلیم کر کے پھر کہا، یہ لوگ کہاں سے آئے تھے اور کون تھے؟ بڑھیا نے کہا کہ کوچ بلوچ کے ڈاکو تھے جو کرمان کے قریب ہے۔ سلطان نے کہا وہ ملک تو میری سرحد سے باہر ہے، اس کا میں کیا انتظام کر سکتا ہوں؟

بڑھیا نے کہا، کیا اسی عدل وانصاف پر شہنشاہی کا دعویٰ ہے؟ بادشاہ کیا جو اپنی سلطنت کا انتظام نہ کر سکے اور وہ چرواہا کیسا جو اپنی بکریوں کو بھیڑیئے سے نہ بچا سکے۔ اس حالت میں میرا تنہا اور ضعیف ہونا اور آپ کا فوج اور لشکر رکھنا دونوں برابر ہیں۔

سلطان محمود نے جب بڑھیا کے یہ جوانمردانہ کپکپا دینے والے کلمات سنے تو اس کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ اس کو بہت کچھ دے دلا کر رخصت کیا اور بوعلی الیاس امیر کرمان کو لکھا کہ مفسدوں اور ڈاکوؤں کو گرفتار کر کے ہمارے حضور میں بھیج دو یا مال ڈکیتی برآمد کر کے قزاقوں کو پھانسی دے دے تاکہ آئندہ وہ میرے ملک میں لوٹ مار نہ کر سکیں۔ ورنہ یاد رکھو کہ کرمان بمقابلہ سومنات بہت نزدیک ہے۔

امیر کرمان سلطان کے خوف سے ایک جرار فوج لے کر گیا۔ دس ہزار بلوچی قتل ہوئے اور بے انتہا مال غنیمت ہاتھ لگا۔ امیر بوعلی نے سب مال غزنی بھجوا دیا۔ سلطان نے منادی کرا دی کہ جن لوگوں کا نقصان ہوا ہے وہ آ کر اپنا مال پہچان لیں۔ تمام ملک سے لوگ آئے تھے اور اپنا مال پہچان کر لے جاتے تھے۔ سلطان نے ایک اور کام یہ کیا کہ ملک سے ہر قسم کی خبریں منگوانے کے لئے پرچہ نویس مقرر کر دیئے تاکہ حاکموں کے ظلم وستم اور تغافل اور ملک کے حالات کی خبر ملتی رہے۔ ایک بڑھیا کی آزادی اور جرأت نے ملک کو کس قدر فائدہ پہنچایا کہ ڈاکوؤں سے ہمیشہ کیلئے نجات مل گئی اور چھینا ہوا مال بھی واپس آ گیا۔ (نظام الملک طوسی حصہ دوئم ص ۲۵۶)

(تاریخ السلام کے ناقابل فراموش واقعات: ۲۹۹)

## نہر کے پل پر یا پل صراط پر

سلطان ملک شاہ ایک مرتبہ اصفہان میں جنگل میں شکار کھیل رہا تھا۔ کسی گاؤں میں قیام ہوا۔ وہاں ایک غریب بیوہ کی گائے تھے جس کے دودھ سے تین بچوں کی پرورش ہوئی تھی۔ بادشاہ کے آدمیوں نے اس گائے کو ذبح کر کے خوب کباب بنائے۔

بڑھیا کو خبر ہوئی، وہ بدحواس ہوگئی۔ بادشاہی آدمیوں کا مقابلہ، کوئی داد فریاد سننے کو تیار نہ تھا۔ اس پر لاوارث اور غریب عورت، ساری رات اس نے پریشانی میں کاٹی، صبح ہوئی، دل میں خیال آیا کہ کوئی نہیں سنتا تو نہ سہی، کیا بادشاہ بھی نہ سنے گا جس کو خداوند کریم نے غریبوں کو ظالموں سے نجات دینے کیلئے اتنی بڑی سلطنت دی ہے۔ بادشاہ تک پہنچنے کی کوشش کی مگر ناکام رہی۔ معلوم ہوا کہ بادشاہ فلاں راستے سے شکار کو نکلے گا۔ چنانچہ زندرود (اصفہان کی مشہور نہر) کے پل پر جا کر کھڑی ہوگئی۔ جب سلطان پل پر آیا تو بڑھیا نے ہمت اور جرأت سے کام لے کر کہا:

اے الپ ارسلان کے بیٹے! میرا انصاف اس نہر کے پل پر کرے گا یا پل صراط پر؟ جو جگہ پسند ہو انتخاب کر لے۔

بادشاہ کے ہمراہی یہ بے باکی دیکھ کر حیرت زدہ ہو گئے۔ بادشاہ گھوڑے سے اتر پڑا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس عجیب وغریب اور حیرت انگیز سوال کا اس پر خاص اثر ہوا اور بڑھیا سے کہا، پل صراط کی طاقت نہیں ہے، میں اسی جگہ فیصلہ کرنا چاہتا ہوں، کہو کیا کہتی ہو؟

بڑھیا نے سارا قصہ بیان کیا۔ بادشاہ نے لشکریوں کی اس نالائق حرکت پر افسوس ظاہر کیا اور ایک گائے کے عوض اس کو ستر گائیں دلائیں اور مالا مال کر دیا اور جب اس بڑھیا نے کہا، تمہارے دل وانصاف سے میں خوش ہوں اور میرا خدا اور رسول ﷺ خوش ہے، تو گھوڑے پر سوار ہوا۔

(تاریخ اسلام کے ناقابل فراموش واقعات: ۲۲۷)

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے مفت میں عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبین علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جاسکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جاسکے۔ بغیر کسی فیس کے درج ذیل اعمال کے آپ عامل بن سکتے ہیں۔

**چاند گرہن** آغاز 19 نومبر دوپہر 11:02۔ اختتام 19 نومبر شام 05:03۔ **سورج گرہن** آغاز 4 دسمبر صبح 10:29۔ اختتام 4 دسمبر دوپہر 02:37۔

## عوام کے لیے اعمال

**آیت الکرسی (بنیادی):** جادو، جنات، شیاطین و ہر قسم کی آفات سے حفاظت اور تمام قسم بداثرات و کئی بیماریوں کا علاج۔

**بنیادی حصار:** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**معوذتین (بنیادی):** ہر قسم بداثرات و مختلف بیماریوں کا علاج و حفاظت۔

**نظرِ بد ختم کرنے کا عمل (بنیادی):** انسانی نظر بد کو ختم کرنے کا مجرب ترین عمل۔ ہر گھر کی ضرورت۔ خصوصاً خواتین کے لیے انتہائی مفید۔

**سورۂ فاتحہ (بنیادی):** ہر قسم کی بیماری کا علاج اور حاجت کے لیے۔

**عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ":** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔ خصوصاً خواتین کے لیے تاکہ وہ خاص ایام میں بھی پڑھ سکیں۔

**درود ابراھیمی:** حصول برکت اور حاجات کے پورا ہونے میں مفید۔

**درود تنجینا:** مشکلات و پریشانیوں سے نجات میں مجرب۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:** ہر جائز مقصد کے حصول میں مفید۔

**سلم قولا من رب رحیم:** حب و تسخیر اور ہر جائز مقصد کے لیے۔

**لاعلاج امراض سے شفا کا خاص قرآنی عمل:** لاعلاج اور مہلک امراض کے علاج کا خاص اور مجرب قرآنی عمل۔

## خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے اعمال

**آیات شفا:** ہر قسم کی چھوٹی اور بڑی بیماری کا علاج۔

**حصار کا خاص عمل:** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**حزب البحر:** ہر جائز مقصد کے لیے اولیائے کرام کا مجرب ترین عمل۔

**حزب النصر:** دشمنوں کے لیے اولیائے کرام کا مجرب ترین عمل۔

**لاحول ولاقوۃ الا باللہ:** ہر جائز مقصد اور شیاطین سے حفاظت کا خاص عمل۔

**آیت کریمہ:** سخت سے سخت مشکل کے حل اور حصول حاجات کے لیے مجرب۔

## علمائے کرام کے لیے اعمال

**عمل تہدیدی نامہ مبارک:** جنات کے علاج کا مجرب ترین عمل۔

**جادو اور جنات کے علاج اور حفاظت کا خاص عمل:** ہر قسم کے جنات، جادو کو ختم کرنے اور حفاظت کے لیے مجرب عمل۔

## خواتین کے لیے اعمال

**زبان بندی کا عمل:** خلاف بولنے والے کی زبان بندی۔ خاص کر سسرال میں ساس، نند، جٹھانی، دیورانی یا شوہر کی زبان بندی کے لیے۔

**محبت کا عمل:** شوہر، سسرالی رشتے، اولاد کی محبت کے لیے۔

## روحانی درسگاہ کے شاگردوں کے لیے اعمال

**ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا خاص عمل:** ہر قسم کی بندش، چاہے وہ جادو، جنات یا نظر بد کی وجہ سے ہو، کا مجرب ترین توڑ۔

**دشمن لے لئے عظیم دعا کا عمل:** دشمن سے نجات اور اس کو سبق سکھانے کا مجرب عمل

**سورۃ مزمل کا خاص عمل:** ہر جائز مقصد، تسخیر، سحر و آسیب کا علاج۔

**نوٹ:** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے اعمال ہیں جو گرھن کے اوقات میں بغیر کسی فیس کے کروائے جاتے ہیں۔ اعمال منگوانے کے لئے روحانی درسگاہ میں کم از کم ایک ہفتہ پہلے اطلاع کرنا ضروری ہے۔ ان کی تفصیلات کے لیے ویب سائٹ وزٹ کریں:

http://darulamal.org/ruhanidarsgah/amals/time/suraj_girhan.htm
http://darulamal.org/ruhanidarsgah/amals/time/chand_girhan.htm

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97

# جادو جنات کورس

جادو اور جنات کے سخت اثرات سے نجات کا یہ کورس دار العمل چشتیہ کے روحانی علاج گاہ کے ماہر روحانی معالجین کی مشاورت سے تیار کیا گیا ہے۔ بہت سی چیزوں کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اس کورس میں مختلف قسم کے ہائی پاور علاج شامل کیے گئے ہیں۔ تاکہ جس مریض کو دیا جائے، اس کو جلد اور دیرپا فائدہ حاصل ہو۔ صرف یہی نہیں بلکہ اس کی جگہ سے بھی ہر طرح کے اثرات نکل جائیں یا ختم ہو جائیں اور اس گھر میں رہنے والے افراد بھی ہر طرح کے بد اثرات سے نجات پائیں۔

یہ کورس جادو اور جنات سے متاثرہ مریضوں کے لیے ہے جن پر ایک عرصہ سے یہ بد اثرات ہوں، بہت علاج معالجہ کروا لیا ہو مگر کسی طرح بھی اثرات سے مکمل جان نہ چھوٹ رہی ہو۔ ان اثرات کی وجہ سے پیدا شدہ بیماریاں، معاشی مشکلات، تعلقات کی خرابیاں اور دیگر پریشانیوں میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہو یا کوئی پریشانی اگر کم ہو رہی ہوتی ہے تو کوئی بڑھ رہی ہوتی ہے۔ زندگی سے سکون ختم ہو جائے، خوشی ختم ہو جائے، برکت ختم ہو جائے وغیرہ۔

ذیل میں چند علامات درج کی جا رہی ہیں۔ یہ علامات سحر و جنات سے متاثرہ معمولی اثرات کے مریض سے لے کر سخت سے سخت سحری و جناتی اثرات کے مریضوں میں پائی جاتی ہیں۔ معمولی اثرات میں ان کی شدت کم ہوتی ہے جب کہ سخت اثرات میں شدت زیادہ ہوتی ہے۔

## جسمانی علامات

● پورے جسم یا کسی خاص حصے خاص کر سر، کندھے، کمر، ٹانگوں اور گردوں میں درد ہونا ● جسم کا کوئی خاص حصہ گرم رہنا ● جسم میں آگ کی تپش محسوس ہونا ● جسمانی رنگت کا تبدیل ہو جانا، خصوصاً چہرے کا رنگ سیاہ پڑ جائے ● ہر وقت بخار کی کیفیت رہنا ● کسی سبب کے بغیر سر درد ہونا یا کنپٹیوں پر بوجھ رہنا ● آنکھیں لال رہنا یا آنکھوں کا انگاروں کی طرح سرخ ہو جانا ● ناک اور منہ سے گرم ہوا یا خون نکلنا ● کندھوں پر بوجھ رہنا ● دل کی دھڑکن کا تیز یا کم ہو جانا ● گھبراہٹ محسوس کرنا ● سانس مشکل سے آنا اور سینے میں درد ہونا ● عورتوں کی ماہواری میں بے قاعدگی ● ہمبستری کے وقت عورت کا انتہائی گھٹن محسوس کرنا ● شوہر یا بیوی میں ہمبستری کی خواہش کا ختم ہو جانا وغیرہ

## گھر کی علامات

● زمین، دیوار یا چیزوں پر خون، تیل، پانی، رنگدار پانی کے چھینٹیں آنا ● چیزوں کا اِدھر اُدھر ہونا (یعنی اپنی جگہ نہ ملنا بلکہ کہیں اور رکھے ہوئے ملنا) ● زہریلے جانوروں کا نکلنا مثلاً سانپ، بچھو، کنکھجورے وغیرہ ● چھت پر، گھر میں یا گھر کے باہر دال/ چاول/ انڈے وغیرہ پڑے ملنا ● تعویز/ سوئیاں/ بال/ دھاگہ/ مٹی/ ریت/ راکھ وغیرہ پڑے ملنا ● چھت پر، گھر میں یا گھر کے باہر جانور کا سر/ کچا گوشت/ ہڈیاں/ پتھر/ کنکر پڑے ملنا ● الماری/ بند بکس میں، باہر رکھے ہوئے یا پہنے ہوئے کپڑوں کا کٹنا ● چارپائی، بستر، دروازوں، کھڑکیوں، برتنوں وغیرہ کا ہلنا یا کھڑکنا ● چھت پر چلنے یا دوڑنے کی آوازیں آنا (خصوصاً رات کو) ● بتی (لائٹ) کا خود بخود جلنا بجھنا ● گھر میں کسی کے چلنے پھرنے کی آوازیں آنا۔

اگر درج بالا حالات کسی کے ساتھ ہوں تو یہ کورس ایسے ہی فرد کے لیے پیغامِ شفاء ہے۔ اس کورس میں روحانی دکان کی بہت سی مجرب تیار شدہ اشیاء کو بھی شامل کیا گیا ہے جس سے اس کورس کی افادیت میں کئی گنا اضافہ ہو گیا ہے۔ اس کورس میں روحانی اگربتی، روحانی آبِ شفاء، روحانی پھکی، روحانی عرق گلاب، روحانی شہد، روحانی تیل، روحانی نمک، روحانی چینی، روحانی صابن اور بہت سی چیزیں بھی اس میں مریض کو استعمال کروائی جاتی ہیں۔

اس سارے علاج کے بعد سالہا سال کی اذیت ناک صورتحال سے گزرنے کے بعد جب اللہ تعالیٰ آپ کو شفاء سے ہمکنار فرما دیں تو ساتھ ہی آئندہ ہمیشہ کے لئے روحانی حصار و حفاظت کو ضروری سمجھیں۔ آئندہ کوئی دشمن/ جادوگر حملہ آور نہ ہو سکے تو اس کے لئے ادارے کے تجویز کردہ اعمال (چہل کاف) سمیت دیگر اعمال کا حصول و ریاضت یقینی بنائیں ورنہ روحانی شفاء اور مکمل حفاظت ناممکن ہے۔

# کوپن برائے بغیر فیس اعمال

تاریخ ________ نومبر 2021ء

نام ________ والد ________

والدہ ________ مکمل پتہ ________

________

موبائل نمبر ________

Email (اگر ہو) ________

مطلوبہ اعمال ________

نوٹ: رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جاسکتی ہے۔ مزید شرائط وتفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

0333-7772775 | 0309-7772775 | 042-35410586

# کوپن برائے مفت روحانی خدمات

تاریخ ________ نومبر 2021ء

نام ________ والد ________

والدہ ________ مکمل پتہ ________

________

موبائل نمبر ________

Email (اگر ہو) ________

مطلوبہ علاج ________

نوٹ: علیحدہ کاغذ پر اپنا مسئلہ تفصیل سے لکھ کر رجسٹرڈ جوابی لفافے کے ساتھ ارسال کریں۔ ایک کوپن میں دو مقصد سے زائد نہ لکھیں۔ کوپن کے بغیر علاج/تعویذات/وظیفہ بھیجنے سے معذرت۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ فرمائیں۔

0324-7772772 | 0342-7772772 | 042-35410586